الحمد للہ کہ ۱۴۳۰ھ



1952

# کلیاتِ مومن



من تصنیف

افصح الفصحا حکیم مومن خانصاحب دہلوی مرحوم

بحسن اہتمام



کیسر داس سیٹھ سپرنٹنڈنٹ

مطبع منشی نولکشور لکھنؤ مین چھپکر شایع ہوا

۱۹۳۱ء

روشنی بخش چراغ دین و ایمان کی فیض نسخہ



مطبع منشی نولکشور لکھنو میں ضیاء طبع سی نورانی ہوا

۲۸ جز
باہتمام کیسری داس سیٹھ سپرنٹنڈنٹ





بسم اللہ الرحمن الرحیم

# دیباچۂ کلیّاتِ مومن

حمد را بالای شکر از ان گزیده اند که این بازای نعمت است و آنرا انتظار مکرمت نی دور
قدسی بارگاه واهب بے مزد و منّت همین اولیٰ ترا اما آدم زاد را که هنوز از صلب پدر بطن
مادر نخرامیده مصدر گوناگون آلااست چه نیرو که از شهرستان در بند سپاس یک نعمت بر آید
تا بد شوار گذار وادی حمد گام که زند یارب حسرتی فزون تر از حوصلهٔ خویشتن نعمتها کامیاب
و فزون تر ازین امیدوار درین راه پر گم کرده راه ست و سخت سر گشته نیایشی که ترا
سزاست از کجا آرد و سپاسی که فراخور چندین موهبتهاست چگونه گذارد فرو هیده آنست
که نعمهٔ لا احصی ثناء علیک انت کما اثنیت علی نفسک ریزد که درین راه تن زدن بال و پر
زدن است و از پرواز ماندن بر کاخ نشستن و آشیان بر شاخ بستن و همین هنجار زمرمه
**بیت** از دست و زبانی که بر آید + کز عهدهٔ شکرش بدر آید + سر آید که درین مقام لب
از ترانه بستن غلغل انداختن و زمزمهٔ خموشی سرودن شور افگندن اما باین هم نقش بیم از
گوشهٔ دل سترده میشود و تراشه نمی یابد که مضمون و اما بنعمت ربک فحدّث دلنشین است
این طرفگیها بدان ماند که آبلهٔ پا رونده را از خارزار نسری بگذرانند و نفس نفس شتاب
از برق دریوزه کردن و سرعت از صبا ربودن را سرزنش نمایند و او را کسی چگونه

بحساب نعمتهاے ترا برشمارد هر نفسی که فرو میرود ممد حیاتست و چون بر می آید مفرح
ذات پس در هر نفسی دو نعمت موجود است لاجرم یک منت را که با جلالت آن
هزار موهبت مصادم و مقادم نه گردد جلوهٔ اظهار میدهد و آن خلق و آفرینش باعث
آفرینش خلق و عالم سبب ظهور آدم نقادهٔ دو جهان سرور انس و جان شفیع المذنبین
سید المرسلین محمد مصطفی است صلی الله علیه و آله و اصحابه اجمعین الی یوم الدین
که اگر وجود با جودش گیتی نیا مدی گیتی آفریده نشدی و عالمیان چندین نعمتهاے
ارزان و عطیات گران در نه ربودندی لذت چشان تلخی دنیا را حلاوت نعیم جنان
بکام نرسیدی و روشن ضمیران بیدار مغز را شبستان خاطر خورشید جان نگردیدی داود را
لحن و یوسف را جمال موسی را دست و عیسی را دم چگونه ارزانی گشتی گل را رنگ
و بلبل را نظارهٔ شمع را افروختن و پروانه را سوختن کجا بودی نه دلربایان را نازبودی
و نه دل ربودگان را نیاز نه عندلیب نغمه یافتی و نه حسرتی سخن دانش پژوهان
ژرف نگاه دانند که در همه عالم چیزی نیست که با سخن نطع مساوات گسترد و دم برابری
زند انسان را بر حیوان شرف از نطق است و بس صفت مصطلح فلسفیان دلیل ست
ملکی را هر چند صفوتکدهٔ دل بنور توحید داور گیتی پرورد و بفروغ رسالت خداوند اعجاز
شق القمر آفتاب منزل باشد با نیروی گویائی تا باقرار این رطب اللسان و باظهار
آن عذب البیان نگردد در کوچهٔ اسلامیانش جا ندهند آری گفت مجردی قبول قلب
و تسلیم دل بر ندهد اما این مایهٔ خود منفعت اوست که خونش بر تیغ بیدریغ غازیان کافرکش
حلال نماند نه قاضی باد افراه کفر طلبد و نه حاکم ذلتش سرمایهٔ دنیا و آخرت داند بغایتله
سخن آرائی سخن نجات جاودانی را ذریعه است و معیشت زندگانی را وسیله
تا با هم حرف نزنند هیچ معامله در جهان صورت نگیرد و بدانسان که کلام متسقة النظام را
بر پراگنده الفاظ افزونی هست موزون را بر نا موزون ترجیحی خرم آنکه بداعیه وزن
نطری به تهذیب سخن چون تهذیب نفس مائل است که آن آرائش باطن ست
و این پیرایهٔ ظاهر نیل آنرا خدمت صاحبدلے شرط است و کسب این را

صحبت سخنوری لازم آئینہ باصفای اصلی بروشنگر محتاج است و شمشیر با جوہر جبلی بصیقل گر
نیاز مند آمروز کسیکہ نیکو نوازندہ قانون سخن فرخ آموزندہ قوانین این فن باشد
حکمت پناہ والا دستگاہ ذوالتربیت الجلیلہ عالی الکعب فی الفنون النظمیہ
مہین پور آبای علوی گزین نتیجہ امہات سفلی فروغ بزم آفرینش چراغ چشم دانش
و بینش دقیقہ کشای رموز مشکل کشادہ خاطر آگاہ دل گزیدہ دوران حکیم
محمد مومن خان است کہ ہر حرفش گنجینہ مضامین و معانی است و سخن غیر را
با کلامش نسبت ہذیانات مسیلمہ و آیات قرآنی نگاہ و طبعش را چرخ چارمین
در رہگام اولین است نازم بجولان توسن خیالش کہ فراز فلک تازد و پندارد کہ
برزمین ست تعالی اللہ دانش آئینی کہ شعر را پیرایۂ حکمت پوشانیدہ و مقصودش
ازین بلند آہنگی نہ بشر اثر بطلیموس گردیدنست بل معنی ان من الشعر لحکمۃ را جلوہ اظہار
بخشیدن چند اسحر بیانی کہ نظم را ہم اثر افسون گردانیدہ و مدعایش نہ دکان ہاروتی
چیدن است بلکہ مضمون ان من البیان لسحرا را بعرصہ بروز کشیدن اگر بقدسی
چنگ و رباب نغمہ سازی کند زہرہ بچرخ در آید و اگر بہ بیدانشی خمکدہ نشینان
سخن طرازی دہد فلاطون را و زخم نشستن دور از خرد نماند

## ابیات

سبحان اللہ چہ نکتہ دانی است
در سینہ پاک او ز مضمون
مضمون بسرش چو در بدریا
ہر غنچہ او چمن بہار ست
رشح قلمش چو ابر آذار
خرم گل گلشن معانی است
نطقش چو دم مسیح اعجاز

یک حرف طلسم صد معانی است
گنجے وچہ گنج گنج قارون
معنی بدلش چو می بمینا
ہر گوہر فکرش آبدار است
گلشن گلشن و ماندہ گلزار
نوبادہ باغ نکتہ دانی است
در قالب مردہ جان دمد باز

اکنون نفسی ازین دراز نفسیهاے کوتاه مے آساید و برا تبهلے دروغ نمانمیگراید
و بر خود و بر دیگران می بخشاید که مبادا ناپارسا گوهرے را دیگ حسد بجوشش آید
و راقم این تازه نقوش را غبار آلودهٔ تهمت و خویشتن را تردامن معصیت نماید
و نختی بوصف سخنش سخن می آراید ابیات قصیده در فراوانی چون ثوابت و در
درخشانی چون سیاره اشعار غزل هم مانند ماه فروغ نظر و هم مانند مهرتاب سوز
نظارهٔ مطلعش هم جلوه مطلع آفتاب عالمتاب مصرعش بسان مصرع قامت یار
بے جواب مخمس چون پنجهٔ خورشید فروزان مثمن همرنگ هشتم باغ جنان مسدسا تش
در شش جهت منشور رباعیاتش در چار دانگ عالم مشهور و مرا عاتی که بے
تهذیب سخن افزوده است گفتن را پایانش کالیوه کند و شنیدن را شوریده که از
روز آغاز این فن نه زبانی چنین نغزها گفته و نه گوشے چنین نوادر شنیده انموذج را
مثلی چند بیاورم که علی سبیل الالتزام هرجنس سخن وی از شعر پرکن تهی است
سنگریزهاے الفاظ غلط که باستانی شعرا آنرا بالعل و گوهر برابر شمرده اند با غیر نکیر
در دُرهاے شاهوارش نا منسلک و غیر منتظم و دوشیزهاے فکرتش به زیور گوناگون
صنائع آراسته و چنان بے تکلف که گوئی گوینده را بلفظ پیراے سری نبوده
تنها آرائش صورت معنی در نظر داشته طرز گزین روش متین الفاظ شگفته و دلپسند
معانی تازه و بلند چستی اسطقس تراکیب شوکت کلمات تنومندی اندیشه نزاکت
خیال رشاقت مضمون رعایت مقتضاے مقام شوخی انداز جزالت عبارت
الفاظ آشنا معنی بیگانه تشبیهی غور حسن ادا وقف فکرت اوست و براحتراز
از استعارات بعیده و تشابیه رذیله و تصورات رکیکه و تدقیقات وهمی و پیچش
گذارش و محسنات صورت آراینده و معنی خراب کننده و معانی نا آشنا و مضامین
بیگانه صرف همت او ناظوره اندیشه اش از لباس عاریتی همه تن عور است
و بتقاضاے یکتاے از متاع دست فرسودهٔ روزگار نفور اما از آنجا که زیست
آزادانه گزیده است در بند بی تعلقیها افتاده و نیز دل شورش پسند و خاطر

نا آرمیدہ مجالی نداده از رام کردن وحشی غزالان شہری که در رم کردن سبق برآهوان صحرائی می برند فرصتش کو کہ میدہ وحشی مضامین بسمل را بدام آورد صیادان کار آگاه دانند که اگر نخچیر بدست آمده و شکار بدام افتاده رم خورد چه خونها که نباید خورد وچه دلها که کباب نباید کرد حسرتے را تماشائی این شگرف ماجرا دل بسوخت و این ستم طاقت گداز ناشکیبی آفرین را حوصله برنتافت در گرد آن شد که این گران ارزجواهر را که چون در منثور پراگنده است به رشته کشد و منتها بخویشتن وشناسندگان سخن نهد لاجرم با دل شرحه شرحه و جگر پاره پاره آبله پای وادی تردد وتلاش گشت پس فراوان جستجو و هزاران تگاپو اندکی از بسیاری بدست آورد حیف که بسیاری تلف گردیده شکر که اندک هم بهم رسید و چون آن ابیات متفرق را شیرازه جمعیت آورد مشکل پسند خاطرش پاره حذف فرمود و لختی افزود که باغبان را اندفتن خس و خاشاک ناگزیر است و مشاطه در آئین بستن نگار ناچار ازین گفت حاصل من آنست که جز این هر چه بنامش نگرند از انش ندانند و آنچه این وقت از خیالاتش بیکجا شده قیاس شش هزار بیت میدانند ازین پس هر نهالی که نخلبند فکرتش به پرورد بو که درین چمن زار بجلوه درآید چه سرو مصاحبت گل و قمری همدمی بلبل را شاید و بزمانه که تهذیب این دلفریب بستان اتفاق افتاد از هجرت هزار و دو صد و چهل و سه سال بر و فوق هلال گشته بود و سنین عمرش که چون عمر خضر از حد شمار برگران بادیه بست و نه رسیده و از بسکه این دیوان بنظیر است تاریخش دیوان بے نظیر هست الا ای سینه ریشان سوخته دل اگر یکی از شما رابروز سخت جا نیها ازین شمشیر هندی کار بتمامی نکشد زود اکه با آتش فارسی دود از نهاد بر آورم سخن آفرین را نیایش و سخن شناسان را مژده که بیاوری بخت و تنومندی همت سعی من مشکور آمد و بویه که از دیر باز گرد دل میگشت بخوبترین وجهی سرانجام یافت بنا میزد نکو ترا زار ژنگ مانی مرقعی آراسته شد دیده وران تصویر یوسف را به بیعانه هم نگیرند کہن ناسور تازه جراحت تمنایان را مرهمی گشت مشک و نمک بهم سرشته تشنه کامان دریا طلب را شربتی آمد

قند با گلاب آمیختہ محفل دلبران را گرمی ہنگامہ افزون شد دل رفتگان را
سررشتہ آہ و نالہ بچنگ آمد گویندگان را قانون دلنوازی بدست افتادہ
سخن را ساز و برگ دیگر گشت بدمستان آگہی را جام جہان نمائے دانش
بکف رسید جنون زدگان را بہاری تازہ آمد زہرہ نازید عطارد بالید الٰہی چنان
کہ این آغاز بہ نکوئی انجامید فرجام حسرتے نامہ سیاہ ہم بخیر و سعادت باد۔

# قصائد

## گہر ریزی خامہ بستایش یگانہ ایست کہ دُرِ یکدانہ بآب رساندہ اوست و گوہر شبچراغ بتاب آوردہ اُو

الحمدُ لواہب العطایا — اس شور نے کیا مزہ چکھایا
والشکر لصانع البرایا — جس نے ہمین آدمی بنایا
احسان ہین اُسکے کیا گرانبار — سر سبع شداد کا جھکایا
کیا پایۂ منت سُلیمان — اک بات مین تخت پر بٹھایا
کیون شکر کرین نہ آل داؤد — افسون شہنشہی سکھایا
وہ نیر آسمان تقدیس — جانسوز مناظر و مرایا
اب بھی نظر اس مجاز مین ہے — کیون مہر نگاہ مین سمایا
نے عقل بسیط اُس کا پرتو — نے نور مجرد اُس کا سایا
سبحانک یا آلہ عالم — عالم ترا عجز نے دکھایا
ہر جاے ہے تیرا جلوہ لیکن — دیکھا تو کہین نظر نہ آیا
یان عقل ہے گم کہ بس تجھی کو — پایا ہر شے مین پر نہ پایا
اللہ رے تیری بے نیازی — یعقوب کو مدتون رلایا
یوسف سے عزیز کو کئی سال — زندان عزیز مین پھنسایا
یان شعلے کو سرکشی کی کیا تاب — ابلیس کو خاک مین ملایا
تجکو ہی سزا ہے کبریائی — کرسی کا نہ عرش کا یہ پایا
مومن کو بقا ہے بعد دیدار — کیا مژدۂ جان فزا سنایا
گو وصف ہے یومنون بالغیب — پر بندہ تو اس سے باز آیا

یان تاب کسے کہ خاک و خون مین — بیتابیٔ شوق نے لٹایا
اللہ دکھا دے اپنا دیدار — اکشف بجمالک الغطا یا
عظمت نے سجود کی فلک کو — گرد کرۂ زمین پھرایا
وہ خاتم مرسلین محمدؐ — جس نے ہمین شرک سے بچایا
جب بندہ ہے تیرا تو رہا کون — پھر لائق بندگی خدا یا
تو واحد بے نظیر و ہمتا — تو حاکم و خالق برایا
تجکو بھی نہ کہہ سکے ترا مثل — یہان تک نقش دوئی مٹایا
یعنی وہ فنا ازل سے ہے اور — اس ذات کو کب زوال آیا
آوے تری حمد کا توہم — یہ حوصلہ مین کہان سے لایا
کام آئی نہ شوخی خموشی — دل کی تپشون نے جب ستایا
ہون بندۂ شور عجز ادراک — ناکام کو کام سے لگایا
کیا جانیے ایسے بے زبان نے — کس طرح یہ شور و غل مچایا
معلوم خرد کی نکتہ یابی — یان علم نے عقل کو گنوایا
لا علم لنا ہے یاد ہر چند — سب کچھ مجھے عجز نے بھلایا
تھا دھیان مین عذر لا یحیطون — جب سینے مین دم ذرا سمایا
کیا صعب گذار ہے رہ حمد — جبریل کا پانون لڑکھڑایا
چکر مین ہے عقل عرش اعظم — اس نے بھی مگر تجھے نہ پایا
مرغان درانداختر کو — اس اوج نے خاک پر گرایا
ہر جزو ضعیف جوہر عقل — عرفان کے جو غور نے گھٹایا
مین روح قدس کا ہمزبان ہون — یہ مرتبہ عجز نے بڑھایا
مومن ہے زبان عرض احوال — مین نے تجھے بے خرد جتایا
رو رو کے دعا کر اک ذرا دیکھ — کیا ابر کرم ہے سر پہ چھایا
اللہ غم بتان مین یک چند — بے فائدہ جان کو کھپایا

یہ عشق وہ بدبلا ہے جس نے
ہاروت کو چاہ مین پھنسایا

سمجھا نہ کہ ہے رہ خطرناک
دین و دل و عقل کو لٹایا

حاصل نہ ہوا سوا ندامت
کس تخم کو خاک مین ملایا

کی گریہ نے کتنی آبیاری
دریا مری چشم سے بہایا

گرداب مرے ڈبونے کو تھا
جو قطرہ کہ خاک پر گرایا

ہر حلقۂ دام آرزو نے
طوق لعنت مجھے پنھایا

دل گرمی شوق شعلہ رو نے
کیا کیا مجھے خاک پر لٹایا

گہ ساقی سرخ لب کے غم نے
خونابۂ دل جگر پلایا

ہم بزم ماہ وش نے گاہے
جون بدر سحر تلک جگایا

بتخانے کو رشک کعبہ سمجھے
گر شوق نے گرد کو پھرایا

تھا شور فدا اک جائے لبیک
اس دشمن دین نے گر بلایا

کرتے رہے شکر بخت بیدار
ساتھ اپنے صنم نے گر سلایا

بوسہ جو دیا ذقن کا گویا
سیب خلد برین کھلایا

یہ بے خبری کہ یاد جس کی
تھی واجب و فرض اسے بھلایا

روٹھا کوئی نازنین صنم گر
سوگند دروغ کھا بٹھایا

کتنی ہی قضا ہوئین نمازین
پر سر کو نہ پانون سے اٹھایا

گل پیرہنون کی آرزو نے
اکثر خز و پرنیان بچھایا

آیا نہ کبھی خیال حج کا
تلوا سو بار گر کھجایا

نیت ہی تھی توڑنے کی گویا
گر اس نے نماز مین ہنسایا

افسوس شکست صوم یک سو
یہ شکر کہ اس نے ساتھ کھایا

واعظ کی کبھی کوئی نہ مانی
کتنا ہی عذاب سے ڈرایا

ہرچند کہ قول ناصحون کا
کچھ تلخ نہ تھا دلے نہ بھایا

توڑا نہ وفا کے سلسلے کو
توبہ ہی پہ زور آزمایا

الٰہی مرے گناہ بے حد | وہ ہیں کہ شمار کو تھکایا
ہے عام خطاب یا عبادی | اس نے تو کچھ آسرا بندھایا
عالم میں نہ ہوویگا وگرنہ | مجھسا کوئی سنکر اُسکا ایما
کیونکر نہو تیری آس تو نے | افلاک کو بے ستون تھمایا
اس دام سے مجکو تو چھوڑا دے | داؤد نے جس میں دل پھنسایا
دل زلف سے ہو رہا تو جانون | زندان فرنگ سے چھوڑایا
وہ عشق دے جسکا نام اسلام | وہ شیوہ نبی نے جو بتایا
وہ نعرہ عشق بجائے | جس نے کہ اُس آگ کو بجھایا
کچھ آب زنی کرے نہین تو | سر نار جحیم نے اٹھایا
مجکو بھی بچالے جیسے تو نے | یوسف کو گناہ سے بچایا
وہ رفعت حال دے کہ جس نے | منصور کو دار پر چڑھایا
اس کا مرے دل پہ ایک پرتو | جس شعلے نے طور کو جلایا
مومن کہے کس سے حال آخر | ہے کون ترے سوا خدایا

## زمزمہ سنجی طبع بہ مضمون باد خوانی نسیم گلشن نبوت وشمال چمن رسالت

چمن میں نغمۂ بلبل ہے یون طرب مانوس | کہ جیسے صبح شب ہجر نالۂ خروس
ہے اس طرح فرح انگیز کوکوے قمری | کہ جیسے فوج مظفر میں شور غلغل کوس
نواے طوطی شکر فشان کی لذت سے | سماع و رقص میں اہل مذاق جون طاوس
غبار صحن چمن کیمیاے عیش ونشاط | بہار لالۂ و گل سیمیاے عرض شموس
صفا سے وہ در و دیوار باغ کا عالم | کہ آشیانہ میں دشوار طائرون کو جلوس
زہے فریب صفا خاک بیز ہے گلچین | پڑے جو وسعت گلزار میں گلونکے عکوس
ہجوم سبزہ نے کی بسکہ رنگ آمیزی | زمین پہ چادر مہتاب بنگئی ہے سندوس

ہوئی ہے سقف فلک مانع قد افرازی
وگرنہ بید کہان اور ترقی معکوس

ہو کیونکہ ایسی رطوبت پہ سنگ رہ اسیم
بنا ہے شبنم گل آبگینۂ فانوس

خزانہ خاک مین ہر تنگدل ملاتا ہے
زبسکہ لفظ خزان جانتے ہین سب منحوس

نوید مالک گلزار کو کہ زر کی جگہ
ہر ایک کاسۂ گل مین ہے گنج دقیانوس

یہ آب و رنگ کہان لعل اور زمرد کا
مگر دیا ہے گل و سبزہ نے انھین ملبوس

چمن کی خاک سے گلگونہ اب بناتے ہین
شگفتہ تا دم رخصت بھی ہو عذار عروس

خمیدہ شاخ سے یون رنگ گل چمکتا ہے
کہ جس طرح سے بھڑک اٹھے مشعل منکوس

پڑھے ہے مرغ گلستان وہ مطلع رنگین
کہ جس کے لب جسے ہجاے سن ہی بلبل طوس

## مطلع ثانی

زبان لال کہان اور مدح تاج خروس
گرا ہے خاک پہ کیا لعل افسر کاؤس

ہزار داغ ہو پروا ے آفتاب کسے
پرستش گل خورشید مین ہے گرم مجوس

شگفتہ تر ہے چمن روضہ ہاے جنت سے
ہنسی کی جا نہین گر صومعہ نشین ہے عبوس

خلل پذیر رطوبت ہوا دماغ بہار
عجب کہ سبزۂ خوابیدہ کو نہو کابوس

ہے دشت بزم طرب کثرت نتائج سے
نہ کیون ہو شکل حماری کو ناز شکل عروس

ہواے سیر چمن زار کی وہ مستی ہے
کہ خلق کو ہوئی مشکل حفاظت ناموس

عجب نہین مے گلرنگ کی ہوس سے اگر
خود آکے شیشۂ خالی مین ہو پری محبوس

مزاج دہر مین یہ اعتدال آیا ہے
کہ جس نبات کو دیکھو وہ صالح الکیموس

عجب نہین کہ بسان مگس عسل اُگلے
گر اندرون ہو کوئی مبتلاے ایلاؤس

نمو کا معجزہ صل علےٰ کہ پھر گندم
ہواے جنبش غربال سے بنے ہے سبوس

رطوبت ایسی نظر آئی داغ لالہ مین
کہ چاک چاک حسد سے ہوا دل اقیوس

قباے گل کو گر اطلس سے دیجیے تشبیہ
سیاہ پوش جعل ہو درون ماتم سوس

قواے نامیہ کو ناگوار ہے کتنا
کہ ہضم رابعہ محتاج ہو سوے کیلوس

ہوا ہے اب تو یہ سرمایۂ لطافت آب
کہ پشت ماہی پہ گلہاے اشرفی ہین فلوس

کہین جہان مین کائی نظر نہین آتی
کہ صرف زنگ زدان ہوگئی بجاے ایوس

سرایت نم آب وضو سے دور نہین
جو سبزہ زار بنے ریش زاہد سالوس

بعید کچھ نہین شادابی زمین سے اگر
زیادہ تر کرے سیلان خون گل خاموس

گراس بہار کی یعقوب کو ہوا لگجاے
شمیم جامۂ یوسف کبھی نہ ہو محسوس

ہوا سے بسکہ گل شمع بھی ہے عطر آگین
عدیل طبلۂ عطار بنگئی فانوس

یہ گل کھلاتی ہین آب و ہوا کی تربتین
کہ ہے پیاز کو لاف منافع ملبوس

ہوا سے جنبش اوراق سے ہین عطر فروش
لغات ورد کہ ہین ثبت صفحۂ قاموس

فسونگری دم مشاطہ نسیم کی دیکھ
کہ مشک نافہ ہوئے غنچہ ہاے زلف عروس

صفات آئے جو آئینہ ہوا مین نظر
ہوا خواص و عوارض کو اعتبار نفوس

صدا نکلتی ہے ملکر ہوا سے کیا ہو فرق
کہ بانگ خندۂ گل ہے کہ نالۂ ناقوس

عجب ہوا ہے کہ فیض ہوا سے ہوتا ہی
شکم مین خستہ کے نشو و نماے اصل السوس

غریق آب خجالت ہوا کے فیض سے ہون
کہ گل ہوا ہے مرا غنچۂ دل مایوس

ہوا ہے کونسی ایسی مگر مدینے کی
دم مسیح کو ہے جس کی حسرت پابوس

شرف مدینے کو جس سے ہے ہو نہو وہ ہو
جسے بتاتے ہین محبوب حضرت قدوس

جو خواب مین بھی کبھی دیکھتی جمال اُس کا
تو دیتی دل کوئی یوسف کو دختر طیموس

جو شمع بزم کہون اسکے روے تابان کو
کتان و ماہ بنے نور شعلۂ و فانوس

وہ کون احمد مرسل شفیع ہر دو سرا
جو خلق کا سبب اور باعث معاد نفوس

جہان مطاع شہنشاہ آفتاب نشان
فلک سریر و قمر طلعت و ملک ناموس

سیاہ چشمون کو مشکل نگاہ دزدیدہ
یہ اسکے حفظ سے ہے ملک معدلت محروس

نگاہبانی عصمت سے وہ رواج حیا
کہ چار چشم نہون نرگس اور ادقینوس

سنے ہے دور عدالت مین اُسکے شیر عرین
شبان کی ضربت بیجا سے نالش جاموس

کرم مین دون اُسے نیسان سے کس طرح تشبیہ
کرون مین جان کے کیونکر ترقی معکوس

کہ جنکی بخشش یکروزہ کو وفا نہ کرین
ہزار سالہ گہر ہاے قلزم و قابوس

نام دریاے ذخار ۱۲

یہ جی مین ہے کہ پڑھون اور ایک وہ مطلع
جو ہو ہر اک تنفس کی طبع سے مانوس

## مطلع ثالث

ترے ہے فیض سے ہر قطرہ آبیارِ عجوس
ترے ہے نور سے ہر ذرہ جلوہ زا شموس

ہمیشہ عفو ترا طالب گنہ گاران
مدام رحم ترا در دمند کا جاسوس

تری حسود کی نسبت سے جل رہی ہو نہ کیون
ہجوم شعلہ سے دوزخ ملے کفِ افسوس

تری غلامی کی دولت سے خاکپاے ہلال
سفیدۂ رخ فغفور چین و خسرو روس

خمیدہ کس لیے نہ آسمان بنے تھے بھلا
نہ تھا ازل سے جو مد نظر ترا پابوس

بہا مین دیتی ہے ماہی دفینہ ہاے زمین
یہ بڑھ گئی ترے سکے سے قدرت افلوس

ہے احتساب ترا مانع لباس حریر
نہ پھینک دیوے کہین چرخ طلس ملبوس

ترا وہ خوف کہ رک جاے تا گلو آکر
نہ نکلے معبد ترسا مین نالۂ ناقوس

یہ مے کو نہی جہانسوز نے جلایا ہے
کہ مغ نہ کرسکے فرق صراحی و فانوس

زبس شراب کو بھی آفتاب کہتے ہین
نہ آسمان کے واژون رہے مدام کیوس

قریب وعدہ پہ چھوڑی بتون نے جھوٹ قسم
سنا زبسکہ زبان سے تری وعید غموس

دم مصاف ترے دشمنون کے لشکر مین
صداے نوحہ و شیون ہو شور و غلغل کوس

دو نیم ہون تری شمشیر کے تصور سے
بسان ساغر خورشید کاسہ ہاے رؤس

ملا دے گا وُ زمین گاو چرخ سے نیزہ
بٹھا دے خاک پہ شیر سپہر کو دبوس

## قطعہ

اگر کہے مدد ے یا محمد عربی
صفیر مرگ ہو رستم کو نعرۂ لاکوس

مخالفون کو ترے دو جہان جہنم ہے
کہ تاب مہر سے جلتے رہے ہین یان بھی مجوس

براق اسپ ترا بردے فرشتہ رکاب
کہان ہو چشم بشر ایسی پانون سے ممسوس

نہ جسکے دھیان مین مضمون قاب قوسین آئے
وہ دیکھ لے ترے زین و کمان کا قربوس

ترے عدو کی خرابی کا کچھ علاج نہین
نہو قبول دعا سے بھی فرصت لبسبوس

ترے خیال سے اصحاب کہف کو ہو یہ چین
وگرنہ خواب کہان اور زمان دقیانوس

ظہور مین ہوئی تقدیم انبیا کے نہ تھا
ترے وسادۂ دولت پہ احتمال جلوس

شہا ستم ہے کہ تیرے مدیح خوان پہ کرے
ہزار گونہ ستم روزگار نا مانوس

کچھ انتہا بھی کواکب کے دور بیجا کی
ہمیشہ ہے مرے طالع مین اجتماع نحوس

جو اپنی حسرت و ارمان مین بیان کرون
نہ تاب لائے دل سخت زاہد سالوس

جفا کو آئے مرے دل شکستگی پہ رحم
بلا کرے مرے احوال زار پر افسوس

ملے ہین خاک مین کیا کیا مرے فنون و علوم
خدا کسی کو نہ دے ایسے طالع منکوس

حکیم وہ ہون کہ جاتے رہین حواس اگر
کرے معارضہ سر دفتر عقول و نفوس

طبیب وہ ہون کہ ہو سوز سینۂ بلبل
نظارۂ رخ گلفام سے مجھے محسوس

جو ہون معالج مبطون تو قابض ارواح
کرے دعائے رواج طریق جالینوس

ورم ہو چارہ گر قبض تا بدست لئیم
کیا ہو مین نے جو تجویز وزن مغز فلوس

کرون جو گردش انجم کی مین رصد بندی
فدا ہو وجد مین آکر روان بطلیموس

گواہ عصمت مریم ہو کثرت اولاد
عقیمہ مجھ سے سنے گر بیان شکل عروس

طلسم ماہ لکھون گر پئے زبان بستن
بنائے مہر دہن چرخ نکتہ جاسوس

یقین کہ زہرہ و خورشید مین مقابلہ ہو
پڑھون جو مین پے دوری و علے بدلطیوس

جو میری نثر کی دیکھے لآلی منثور
اٹھائے مسند حشمت حجاب سے کاؤس

بفرض گر کرہ خاک کو کہون دائر
شکست اسپ گلی ہووے پشتیاز فروس

فنون نظم مین مین نے نکالی ایسی راہ
طریقۂ شعرائے سلف ہوا مطموس

مرے کلام ثریا نظام کا منکر
وہ تیرہ روز جو بر جیس کو کہے منحوس

جو دیکھین میری طبیعت کی گوہر افشانی
شریک درد ہون محمود و نکتہ پرور طوس

دیے ہین میری حسد نے زبس ہزارون داغ
روا ہے باندھیے گر عندلیب کو طاؤس

تماش دیکھ کے رنگینی سخن کا مرے
حریر لاؤ گل شرم سے ہوا مدروس

خدا کے واسطے گرم دعا ہو مومن بس
کہ منتظر ہے ازل سے اجابت قدوس

ہے جب تلک گل و بر قسمت نہال و شجر
ہے جب تلک دل لالہ مین داغ حسرت فوس

مدام پھولے پھلے دوستون کا نخل مراد | رہین داغ عدو کا رہے دل مایوس

## بیعت معانی بر دست عبارت سراپا اعجاز بفیض مدیح اوّلین دستور صداقت طراز

کوئی اس دور مین جیے کیونکر | ملک الموت ہے ہر ایک بشر
داد خواہون کے شور سے دیکھو | چونک پڑتا ہے فتنۂ محشر
آئینہ نے بھی اس زمانے مین | تیغ کے سے نکالے ہین جوہر
آتش لعل سینۂ جانسوز | آب نیسان ہے ایک بدگوہر
جسکو دیکھو سو مایۂ بیداد | کیا ہوا گر نہین ہے سیمین بر
ذکر انسان سے دیو مجنون ہو | آدمی سے پری کو آئے حذر
ہے پے اشتیاق ویرانی | شاہ فرہاد و بے ستون کشور
نہ امیرون کو پاے بندی عدل | نہ رعایا مطیع و فرمان بر
اسکو سو رستم زمان کا خطاب | جو کرے قتل خورد سالہ پسر
کمترین خانہ زاد طعنہ زن | طرز حرف ملامت مادر
ہین گدا پرغرور شیر دیہ | بے گنہ جو کیا ہے خون پدر
چمن آرا کو رسم پیرایش | اک بہانہ ہے بہر قطع شجر
دشمن جان عاشقان دیدار | نے نگہ تیغ نے مژہ خنجر
خاص وہ مایۂ دل آشوبی | جس کا بیمار غم نہو جان بر
وہ جو سر کاٹ کر پشیمان ہو | رحم گر آئے نیم بسمل پر
وہ نہ لی جس نے حال کی میری | عمدا کیا کہ بھول کر بھی خبر
وہ کہ مومن کی ضد سے مومن ہو | یہ گرا اُسکے لیے بنے کافر
ہاے مجھسا عزیز ہو یون خوار | حیف خورشید زیر خاکستر

واہ اے چرخ تیری نافہمی — مہ اوج کمال فال اختر
اُسے دینا تھا رحم نوشابہ — مجھے دی تھی جو عقل اسکندر
اُسے بلقیس گر بنایا تھا — مین بھی زیبندہ تھا سلیمان فر
زہرہ پیرایہ گر کیا تھا اُسے — مجھے لازم تھی شاہی خاور
یان بھی ہوتی کلاہ زرین گو — تھی جو وان سر پہ گوہرین مغفر
ملک پرویز چاہیے تھا مجھے — اُسے شیرین حشم کیا تھا اگر
روتے ہین تیری جان کو ظالم — ایک مین کیا کہ سارے اہل ہنر
سینہ صافون کو سلک مروارید — نہ ملے جز سرشک دیدۂ تر
لب رنگین بیان ہیں اور خوناب — تیرہ باطن ہے اور مے احمر
قاضی مشتری کمال سے ہین — ہندوان زحل شیم برتر
نشیان عطارد آسا کو — نور خورشید سوز حسرت از زر
صدر انجم شناس سے تابان — مہ کامل کی طرح داغ جگر
ہوس خوشہ سے بسان مغان — عید خورشید روز شہریور
من و سلوا کباب سے آلود — زاہد اتنے ہین جوع سے مضطر
پا کے الزام دست خالی سے — فلسفی پیٹتا ہے اپنا سر
آب و نان کے لیے گرو رکھین — رستمان زمانہ تیغ و سپر
شعرا کو بآرزوے شعیر — خوان عیسٰے ہے نیم خوردہ خر
کام آئے نہ نغمۂ شیرین — طوطیون کو ہے حسرت شکر
سروران سپہر مرتبہ ہین — بسکہ جاہل نواز دون پرور
کھائے وہ سرمۂ صفاہانی — جیسے لکھے کمال نور بصر
دیکھے نرگس حسد سے جانب گل — خوردہ بین ہو گئے ہین اہل نظر
واعظون کی زبان پہ آتا ہے — بر ملا شکوۂ قضا و قدر
بن دندان سے کھلے نالۂ قلم — خوشنویسون مین جو ہے سر دفتر

کہے مفتی سوال کو واجب
کسب مفقود جو ہوے یکسر

خاک اڑاتا ہے پشت آئینہ
دیکھ کر زر نگار آئینہ گر

پھلے پھولے ہین بے خرد کیا دور
بید مجنون بھی گرے لاے ثمر

سختی و کاہلی کی دولت سے
دامن کوہ مین ہین لعل و گہر

باندھتے ہین سخن سرا موزون
کس طرح ہو نصیب سرو کو بر

جام نمرود کا فسانہ کہین
چارہ فرمائیے علاج سہر

سُن کے لا تحتسب کا مژدہ ہوا
کافرون کو بھی گونہ گونہ خطر

جب نہ تب والضحیٰ پڑھے ہے امام
مقتدی تا سنین فلا تنہر

قدر دانی کا نام ہی نہ رہا
چند نادان ہوے ہین نام آور

اک امیر سخن شناس نہین
لاکھ ہین شاعر ثنا گستر

کہیے گر بادشہ کو عرش سریر
کہے میری بلا کو ہو چکر

صدا ارسطو کہے سے مانے بُرا
حکما کو سنا جو ہے کافر

لے لبِ یاوہ گوے ہرزہ درا
بس کہان تک یہ ناستودہ سمر

کب تلک شکوۂ جفاے فلک
تا کجا طعنہ قمر چاکر

ہجو گوئی نہین ہمارا کام
ایسی باتون سے خامشی بہتر

پڑھ کوئی وہ غزل کہ اعدا بھی
حبذا حبذا کہین سنکر

## مطلع ثانی

لاؤن اس مفلسی مین سوزن زر
ہونٹ سینے دے گر نصیحت گر

جو مری سُن لے مین بھی اسکی سنون
کہ زبان گنگ ہے نہ گوش ہے کر

کیا کہون جی پہ کیا گذرتی ہے
یہ ستم کس کو آئے گا باور

اپنی حسرت کا کچھ علاج نہین
یار ہو بخت یا فلک یاور

ہے یقین یہ کہ خاک ہی مین ملے
آرزوے وصال سیمین بر

نکلے ارمان کیا کہ نکلے نہ پیچ
نالہاے شب و فغان سحر

دیکھو انصاف سے کہ ظلم ہو ظلم
تاب رخسار و تیرہ روزی سے
نہ کوئی مایہ دار حسن اتنا
وہ بھی ایسا نہین کہ یون محروم
مانعین زکات ہین اغیار
مسند آرائے محفل تقدیس
خاکساری پسند عرش مقام
ملک دل سریر جان خرگاہ
سینہ سرشار سر یزدانی
لب وہ آب حیات جسکے لیے
آز پابوس مین پے خورشید
چرخ و آشوب دور مین اُسکے
کیلگئے خوبیان کوئی اسکی
لکھیے اس ہاتھ کو جو پنجہ بھر
ذکر مین اُسکے جود بہم کے
خاک بیز اس گلی کا ڈالے ہے
ہم بہا اُس کی دُر فشانی سے
اُسکے دروازہ کے گدا کی زکات
کچھ نظر مین سمائے تو دیکھے
خلق ایسا کہ ذکر مین جس کے
دم بھرے اُسکے کوے دلکش کا
بسکہ ہے کین و دشمنی اُسکی
ربط سے زخمہاے اعدا کے

گر نہ ہووے التفات ادھر
وہ اگر مہر ہے تو مین ہون قمر
نہ کوئی مجھسا عاشق بے زر
رکھے مستوجب کرم کو مگر
یاد ایام نصفت سرور
اولین جانشین پیغمبر
آدمی صورت فرشتہ سیر
شاہ دین تاج معدلت کشور
چشم لبریز جلوۂ محشر
تشنہ کام صد آرزو کوثر
ذروہ اوج پایہ منبر
جوش یاجوج و سدا سکندر
ایک سخاوت شمار سے باہر
ذرہ پاوے رواج خوردہ زر
مبتدا ایک ہے ہزار خبر
خاک مذکور گنج قارون پر
تار اشک یتیم و سلک گہر
ملک خاقان و حشمت قیصر
پنجۂ خور کو اُس کا دست نگر
بھولے عاشق حکایت دلبر
باغ جنت مین بھی نسیم سحر
قدر کاہ و بہا شکن عنبر
قطرۂ خون ہو مشک بار دگر

رافت اسکی ہو جب ضعیف نواز
آب ہو جاے شرم سے عنبر

جب اولی لفضل منکم اے حاسد
اُسکے حق مین کہے جہان داور

افضلیت مین کیا سخن یہی بات
سب سے بہتر کہ سب سے ہے بہتر

حلم سے اسکے بے سروسامان
سر جم سے اتار لے افسر

اور پڑھتا ہون ایک وہ مطلع
جان دے جسپہ ہر سخن گستر

## مطلع ثالث

اے مسیح درم روان پرور
زندگی بخش دین پیغمبر

گرمی التفات سے تیری
خشک ہو عاصیون کا دامن تر

ہے سراپا تو مہرۂ تریاک
تجکو کیا نیش مار سے ہو ضرر

ہے ترے خارجیب کا قصہ
شہریان حسود کو نشتر

تو وہ سلطان کہ بارگہ کا تری
پشت کا شانہ ہے فلک منظر

قصر جاہ وجلال مین تیرے
فخر کیوان ہے پاسبانی در

ذرۂ خاک در کی تابش سے
جل گیا مہر آتشین پیکر

گر تری بے رضا کرے گردش
ٹوٹے دولاب چرخ کا محور

ماجرا اسکے تیغ کا تیری
الامان الامان نہین کافر

ذکر کرتے زبان کٹتی ہے
کیا بیان کیجے تیزی خنجر

دیکھکر گرز خاردار ترا
ہو زرہ فرق خصم پر مغفر

تیری چین کمند دلکش کا
دم بھرے جذبۂ دم اژدر

کچھ تعجب نہین جو چڑھجاوے
قلعۂ چرخ پر ترا لشکر

کہ ہے قدسی گہر ملک فطرت
جیش منصور مین ہر ایک بشر

تیری تلوار کی وہ آنچ کہ گبر
چھوڑ دیوین پرستش آذر

دیکھکر تیری تیغ کوہ شگاف
ٹوٹ جاتی ہے سرکشون کی کمر

خط نصف النہار ہو محسوس
گر فلک کو عدو بنالے سپر

دور نصفت مین تیرے فتنے کا ۔۔۔ پاس صحاب کہف کے بستر

تو وہ عادل کہ ذکر کسرے مین ۔۔۔ عدل کی تجھ سے داد چاہے عمر

زور بازون کو عہد مین تیرے ۔۔۔ شش جہت جیسے مہرۂ ششدر

دزد وچوری سے جی چراتے ہین ۔۔۔ گو نہووے ذرا مقام خطر

فتنہ سازون کو وہم فتنہ نہین ۔۔۔ دل ترا ہے جو کاشف مضمر

بادہ کش ایسے تلخ کام کہ ہے ۔۔۔ کف مار سیہ سے مئے احمر

تخم واژون فلک سبوے تہی ۔۔۔ دور بگذشتہ گردش ساغر

عیب جو خوردہ بین کا یہ احوال ۔۔۔ دوپہر کو فلک نہ آئے نظر

ذکر مین انتقام حق کی ترے ۔۔۔ مترادف ترحم و کیفر

خوف عصمت سے تیرے آئے جو پاس ۔۔۔ شمع پروانہ کے جلادے پر

لکھے گر ہے تیرا مثل بالفرض ۔۔۔ صفحہ سے محو ہو خط مسطر

زر و سیم نثار کردہ ترا ۔۔۔ ہے عروس زمانہ کا زیور

مومن اب کر دعا کہ سنتا ہے ۔۔۔ تیری تقریر گوش دل سے اثر

جب تلک گردش سپہر سے ہے ۔۔۔ انتساب حدوث نیکی و شر

تیرے احباب نیک بخت مدام ۔۔۔ تیرے اعدا ہمیشہ فال اختر

جب تلک اس تیرہ خاکدان مین ہے ۔۔۔ کوئی گم کردہ رہ کوئی رہبر

تیرے حاسد ہون غول صحرائی ۔۔۔ تیرے پیرو ہون پیشوائے خضر

نیکخواہ اور خوبی دارین ۔۔۔ بدسگال اب سے خوار تا محشر

## خطبہ خوانی دل وزبان بامید ثواب باثبات خلافت امیر المومنین عمر بن الخطاب

جھانکی زلف کو دون اپنے عقدہ مشکل ۔۔۔ تو بوالہوس کا بھی ہرگز کبھی نہ چھوٹے دل

تم اور حسرتِ ناز آہ کیا علاج کرون
مین نیمجان نہ رہا امتحان کے قابل

امید حور بہشتی پہ لاؤن کیا ایمان
کہ برہمن ہون تو روکردۂ بتان چگل

وہ شوخ برق عنان خاک مین ملا دیوے
اگر ہو حسرت دنبالہ گردی محمل

چلا ہی جاتا ہون مین گو چلا نہین جاتا
غضب ہے شوق رسائی و دوری منزل

مین کیونکہ مطربۂ مہروش کو رام کرون
چلے نہ زہرہ پہ زنہار جادوے بابل

مثال دیتے ہین روز فراق سے کیا دور
بلائین ہون شب یلدا مین چرخ سے نازل

مزا ہے وصل کا ہجران سے بیشتر یعنے
گل خزان زدہ کو کیا بہار سے حاصل

ہون بیگناہ دلے خون بہا معاف کیا
کہ وارثون سے کہین ملتفت نہو قاتل

خدا سے ڈر بت بیدرد ہے یہ کیا انصاف
کہ تو جفا سے نہو اور وفا سے ہون مین خجل

جو سیکھے فتنہ گری بیح عشق سے یاجوج
نہو سکے کبھی سد سکندری حائل

یہ کیا غضب ہے کہ تمکو تو ربط غیر سے اور
مجھے یہ حکم کہ زنہار تو کسی سے نہ مل

جلا پذیر ہو میرے غبار دل سے تو زنگ
فنائے آئینہ کے بعد بھی نہ ہو زائل

مین اپنی کشتی طوفان رسیدہ سے خوش ہون
کہ بحر عشق مین کام نہنگ ہے ساحل

وصال غیر کے طعنون سے جی جلا اس کا
کہان وہ گرمی صحبت کہ خود ہوا مین خجل

نئی طرح سے مین کرتا ہون اب غزلخوانی
عدو بھی چاہیے اس زمزمہ کے ہون قائل

## مطلع ثانی

دل ایکی بار ہوا ایسی بے جگہ مائل
کہ جان کو بھی کھٹکنے لگا رہے گا دل

فغان کہ دلبر خود کام سے پڑا مجھے کام
حصول کا رہے بیکار و سعی بیحاصل

وہ تند خو کہ اگر جور سے پشیمان ہو
تو پھر عذر کرے نازہاے تاب گسل

وہ پُر فریب کہ ہو دلنشین تغافل ناز
ہمیشہ حالتِ عاشق سے گر رہے غافل

وہ سخت گیر کہ رہوے نہ طاقت جنبش
تو نیمجان غم عشق کو سکے کاہل

وہ بیوفا کہ مگر جاے جان شکستن تک
کرے جو وعدۂ روز جزا دم بسمل

وہ شمع انجمن ناز ہاے حوصلہ سوز
جو سمجھے خواری مشتاق رونق محفل

وہ جنگجو کہ اگر سہیے رشک دشمن بھی — تو بیحیائی کے طعنے ہون جان کے قاتل

وہ بے نیاز کہ لیلی بھی گر رکاب مین ہو — نہ پھر کے دیکھے کہ کون آئے ہے پس محمل

وہ بد شعار و طرحدار دلربا جس سے — امید وصل خطا ترک آرزو مشکل

وہ شوخ بے سبب آزار و بیگنہ خونریز — کہ جرم قاتل عثمان کا نہو قائل

وہ نکتہ دان کہ تقیہ کو اصل دین کہے تا — دم شکایت عاشق نہو جفا سے خجل

وہ دوربین کہ خدا پر کرے بدا ثابت — نہین ہے غیر ز بس اعتماد کے قابل

وہ کج ادا صنم خود پسند کافر کیش — کہ جسکے زعم مین باطل حق اور حق باطل

وہ فتنہ گر بت حق ناشناس نا انصاف — جو فرض عین گنے کین داور عادل

امام اہل یقین شہریار کشور عدل — امیر لشکر دین و مبارز مقبل

بلند پایہ عمر جس کے قصر رفعت کا — گدای خاک نشین شاہ آسمان منزل

جو شمس شمسۂ قصر اس کا ہو تو ہندسہ دان — کرین نہ مدخل ظل سے تمیز مخرج ظل

شہ سریر خلافت مہ سپہر کمال — محیط ابر نوال و سحاب دریا دل

بہ فور بذل و کرم یون پکارے کہتا ہے — کہان ہے معن کریم اور حاتم باذل

یہ احتساب کی اسنے نئی نکالی راہ — ہوا د فور سخاوت سے مانع سائل

حساب دفتر احسان کا اُسکے مشکل سہل — کہ بے شمار ہے گو ہے فقط مد فاضل

جو دیوے تلخی خصم لئیم سے تشبیہ — کوئی پلید تو سقمونیا نہو مسہل

رہے نہ بیم خسوف اور نہ احتمال ہبوط — جو اسکی راے سے ہو مستضی مکاحل

معاند و جو کہا خاتم رسالت نے — کہ میرے بعد نبوت کے تھا عمر قابل

یہی خلافت راشد کی اسکو بس ہے دلیل — یہی امامت برحق کی اسکو بس ہے سجل

بڑھایا پایۂ الہام راے صائب سے — کہ مشورہ پہ ہوئی اسکے وحی بھی نازل

یقین کہ راہ نمائی ہے پیروی اسکی — نہین تو سائے سے کیون بھاگتا ہی دیو مضل

مثال عدل مین نوشیروان کو بجھسے غلط — کہ بت پرست کہان فارق حق و باطل

رواج حسن عمل تیرے دور مین یہ ہوا — کہ گفتگو مین بھی مرفوع ہو گیا فاعل

یہ جوش خانۂ کفار کی خرابی کا — کہ خود گرائے کلیسا کو راہب خاذل
دم خرابی و تسخیر تیرا گوشۂ چشم — نگاہ لطف و غضب سے مثلث عاقل
دو داد و خشم ترا صوفیون نے دیکھا ہے — جبھی تجدد امثال کے ہوئے قائل
ترے زمانے مین صد سالہ پیر فانی سے — زیادہ ترہین جوانان فتنہ گر کاہل
نہین ہے جان مین جان ستم و تریمان کی — ترے قتیل شجاعت کے جو ہوئے ناقل
یہ خوف ہے کہ اگر کیجے ذکر خونریزی — عدوئے منقبض الطبع کو ترے ہو سل
مثال دون جو زرہ پوشی مخاصم سے — ہزار پارہ ہو سبے صدمۂ دانۂ فلفل
وہ آنچ تیغ مین تیری کہ کہتے ہین دشمن — ابھی سے ہمتو جہنم مین ہو گئے داخل
گراوے جب تری تکبیر قلعۂ اصطخر — تو کیا عجب ہے کہ کلمہ پڑھین بتان چگل
شہا کسی نے نہ دی یہان مرے ہنر کی داد — اگر نکتہ فہم نہ تھا ایک سرور باذل
وہان صلے مین نعیم جنان کی ہے امید — اگر ہو لطف ترا میرے حال کے شامل
وحید عصر ہون مین عقل اولین ہے گواہ — فرید دہر ہین ہون صفحۂ زمان ہے سجل
یہی صلہ یہی ممدوح مجکو زیبا تھا — یہی سخن یہی مداح تھا ترے قابل
یہ وہب ہے کہ مناجات کبریا جو کرون — تو انصتوا کہے ذاکر سے عابد شاغل
سنے جو ذوق شب وصل مجھسے ماہ لقا — کبھی نہ گردش ایام ہو سکے فاصل
مرے بیاض مین یہ وہ انتخاب کے نقطے — سپند جیسے ہوئے گردن بتان کے تل
جہان ہو ذکر مری دانش آفرینی کا — سفیہ ہے وہ جو بہلول کو کہے عاقل
اگر پڑے مرے پیک خیال کا سایہ — گرادے شاہ سوارون کو رہرو راجل
مرے کلام سے ہین گونہ گونہ فائدہ مند — ادیب و نبض شناس و منجم و فاضل
یہ فیض دیکھ کے اپنی خطا سے ہو آگاہ — گر اعتراض کرے کوئی حاسد جاہل
یہ معجزہ مرے سحر حلال کا کہ ہے کفر — ہر ایک مذہب و ملت مین جادوے بابل
زحل پرست جو میری عزیمت منظوم — پڑھے تو لخلخۂ مشک ہو دخان مقل
اگر مین تحریہ مستانہ کا کرون مذکور — زمین میکدہ بے ابر آذری ہو گل

ہے فرق لفظ جدید اور معنی نوین | نہ کیونکہ چپ مرے آگے ہوا فصیح وائل
کلام حد سے زیادہ سزا نہین مومن | ہبا وطعنۂ طول مقال دے مبطل
خموش تا بہ کجا لا فہائے بے معنے | خموش تا بہ کجا ترہات لاطائل
دعا پہ ختم سخن کر کہ شور آمین سے | اٹھا بٹھائینگے مردون کو عرش کے حامل
نصیب روز جزا جب کرے نزول جلال | زمین پہ چرخ سے تخت شہنشہ عادل
موافقون کو بہشت و ترقی درجات | مخالفون کو جہنم کا طبقۂ سافل

## نامہ را جبہ چون مہر و ماہ تو نسبت ہمانا بقبض مدیح ذوالنورین درافشانی است

ہے یہی حسرت دیدار تو مرنا دشوار | دم شماری کی مری عمر ہے تا روز شمار
بدگمانی نے دعا سے بھی رکھا محروم آہ | راز دل غیر سے کس طرح مین کرتا اظہار
دور اتنے رہے محرومی قسمت سے کہ ہم | سمجھے ہندی مضمون کو بھی بتان فرخار
دیکھ اتنا مین ترے عشق مین رویا کہ ہوئی | جلوہ گر مہر گیا دشت سے لے تا کہسار
بے سبب قتل سے آیا نظر انجام اپنا | سرمۂ دیدۂ دشمن ہے مری خاک مزار
دھوم ہے تابش خورشید قیامت کی مگر | مجھ سے اللہ نہ پوچھے گا عذاب شب تار
درد سر میری شکایت سے نہین یہ تمکو | بزم دشمن مین جو مے پی تھی سو اسکا ہی خمار
تاب بھی دیکھکر اس بت کی تجلی نہ رہی | میری قسمت مین نہ تھا ہاے خدا کا دیدار
پہنے تو غیر کے بھیجے ہوے کنٹھے افسوس | دست گل خوردہ مرا ہو نہ گلے کا ترے ہار
خاک ڈالی ہے جو سر مین تو اسی کوچے کی | یون مین دیوانہ ہون پر کام مین اپنے ہشیار
حیف صد حیف اگر غیر کے دم مین آئے | مین اسی بات پہ مرتا تھا کہ تم ہو عیار
سیر کو باغ مین وہ شاخ گل آجائے اگر | سرو شمشاد سے قمری نہ کرے فرق چنار
ہمسے دشمن نے ترے راز کہے مستی مین | ایسے کمظرف کو دیتے نہین جام سرشار
پرسش گور کا اب ڈر ہے غلط فہمی سے | ہاے جو دشمن جان تھا اسے جانا دلدار

بیوفا بوالہوس اور آپ ستمگر سچ ہے — نہ تمہارا کوئی عاشق نہ ہمارا کوئی یار

کیا ترا تیر مرا تشنۂ خون ہے ظالم — وان سے آملتا ہے کئی بار دہان سوفار

غور کا ذکر ہوسناک سے کر اے واعظ — مجکو اس بت کے سوا اور سے کیا ہے سروکار

میرے سینہ پہ قدم زور سے مت رکھ ظالم — ہان نہ چھ جائین کف پا مین کہین وہ لگے خار

کس کے دل گرمی بیجا نے جلایا جی کو — کہ ہے خاکستر گلخن مری خاطر کا غبار

پہلوے خم مین نہ جانئے یہ خمار اے ساقی — ہون مین خمیازہ کش حسرت آغوش وکنار

بات میری جو کسی طرح سمجھتا ہی نہین — وہم آتا ہے کہ ناصح بھی نہو عاشق زار

غیر کو بام پہ آ جلوہ دکھایا تم نے — یہ نہ سوچا کہ پڑا ہے کوئی زیر دیوار

نور خورشید سے ہے جرم قمر کی تابش — مے سے ہو کیون نہ فزون حسن رخ ماہ عذار

بیم رسوائی و اندیشۂ بدنامی سے — کیا کرون کر نہ سکا وحشت دل کا اظہار

تجکو دکھلاؤن تماشا مین جنون کا اپنے — آ رہے کوئی پریوش جو ترے قرب وجوار

دیکھتا ہے تری ابرو کیطرف یون مہ عید — جسطرح سوے ہلال رمضان بادہ گسار

ننگ ہم صحبتی آخر مرے کام آئے گا — وہان نکالین گے جہنم سے مجھے اہل دیار

شاد شاد آئے عیادت کو دم آخر تم — ایسے بیدرد پہ کرتا ہے کوئی جان نثار

اور اک کھینچتے ہین شعلہ فشان نالۂ گرم — کیا کرین یون ہی نکالین گے ذرا دل کے بخار

## مطلع ثانی

نیکنامی نہ سہی مجکو ہے تم سے سروکار — چھوڑ دون آج وفا گر ہو وفا سے بیزار

آگیا لب پہ دم اور بات نہ پوچھی تمنے — بوسہ دینے کا اسی منہ سے کیا تھا اقرار

کس ادا سے مجھے کہتا ہے کہ حیوان ہو تم — چھیڑنے کو جو کہا مین نے اسے گلرخسار

گر تمھین صحبت اغیار سے پرہیز نہین — ہم بھی کچھ چارۂ آزار کرین گے ناچار

سچ ہے مفلس کو نہین عشق کی لذت کہ مجھے — زخم دل کے لیے پیدا نہوا مشک تتار

وہ جلے محفل دشمن مین جو ہو شمع لقا — مجکو چھیڑا نہ کرو تم سے کہا ہے سو بار

پائے خم ہی تجھے سزاوار پہ زیبا نہوئی — محتسب کے سر ناپاک پہ اپنی دستار

رنج کے بعد ملون کیا کہ رہائی معلوم
ہاتھ آجائے جو صیاد کے رم کردہ شکار

فائدہ وصل ہوسناک سے وہ بات کرو
جس سے ہر دم مجھے رنجش ہو نہ تمکو آزار

کیا کہون قصۂ طغیانی دریاے سرشک
دیکھ لو آئینۂ چرخ ہے زیر زنگار

رشک وہ شے ہی کہ ہر اک ملک الموت مجھے
نظر آتا ہے فرشتہ ہی اگر ہون استار

نقد جان اپنی تجلی کی نہ کہنا قیمت
صبح محشر کہین بنجائے نہ روز بازار

کیا ہو گر اسکے ستم روز جزا بھی نہ کھلین
مین نے واعظ سے سنا ہے کہ خدا ہے ستار

وائم اس جان کے دشمن سے جدا ہی کہا
تھا سیہ ستم ایجاد کہان کا مرا یار

ق

بیمروت مری نظرون مین ہین انداز ترے
آج کل کچھ نگہ لطف ہے سوے اغیار

آپ دیکھا نہ سنا اور سے پر جھوٹ نہین
تیری آنکھین کہے دیتی ہین نہ کرنا انکار

لے صنم چاہیے مومن کی فراست سے حذر
کیا نہین تو نے سنا قصۂ شاہ ابرار

سیومین زیب دہ صدر خلافت عثمان
جسکی مسند کے حسد سے فلک اطلس خوار

لطف سے اسکے زمین غیرت باغ فردوس
خلق سے اسکے زمان رشک دکان عطار

اُسکے احسان فراوان کا جو مذکور چلے
کم ہو مستعمل تقریر بجاے بسیار

قلزم جود کا وہ جوش کہ پانی پانی
آگے خط ہاے کف دست کے موج انہار

آتش مہر و حمل کو نہ بجھا دیوے کہین
شعلۂ رشک سے جلتا ہے سحاب آذار

بیر روحہ کی حکایت مین کہا رضوان نے
سلسبیل اسکے ہے دریاے سخاوت کا کنار

کرہ آب ہو گر قطرہ عمان ہمسم
صدف چرخ کرے شکوۂ طغیان بحار

دست یاقوت فشان دھووے لب جو وہ اگر
کوہ سیلان پہ ہنسے خاک فضاے گلزار

کرم اسکا ہو اگر پایہ فزاے اعداد
ذروہ عرش کو بھی صفر گنے روز شمار

ذکر بخشش مین پڑے جھڑتے ہین منہ سے موتی
مدح خوان کے لیے ہے یان صلہ بیش از ایثار

اُسکے تمکین سے اگر کوہ کو دیجے تشبیہ
ہے یقین شعلۂ جوالہ کو آجائے قرار

نظر لطف سے گر جاذہ گرے عاشق ہو
کرے حیرت سے بدل شرم کو چشم بیمار

اُسکے دروازے کے سکان کا آرام تو دیکھ
ہو گیا دشمن بسمل کو تڑپنا دشوار

شرط ایمان ہے پیمان خلافت اُسکا
وہ مسلمان ہے کیا جسکو ہو آمین انکار

قصۂ بیعت رضوان مین اشارہ ہے یہی
ورنہ کوئی نہین ہمدست رسول مختار

احتساب اسکے سے گو محفل کفار بھی ہو
ذکر تحریم مزامیر کرے موسیقار

آپ ہی سایۂ مژگان سے لگائے درے
چشم خوبان کو جو باندھے کوئی شاعر میخوار

گل ہوا بیم سے پھر غنچہ کہ تھا صورت جام
دیکھکر باغ مین مستانہ صبا کی رفتار

جب تلک فتوی بر جبیس نہو کیا مقدور
کہ کوئی کام کرے یہ فلک ناہموار

توڑ دین سبحۂ زاہد کے لیے یون ہندو
ہین اسی واسطے گویا کہ پہنتے زنار

کاٹ لے ہاتھ ہی پہلے وہ اگر روز وغا
اپنے مرنے سے ذرا جان چرائین کفار

اس کی تلوار کے آہن کا گر آئینہ بنے
زرد تر چہرۂ عاشق سے ہو رنگ رخ یار

معنی روشن و مضمون بلند اور سنین
سامعین کو ہے اگر مطلع تو یہ اصرار

## مطلع ثالث

اے شہ عرش سریر و مہ خورشید عذار
در دولت پہ ترے انجم و افلاک نثار

توسن چرخ سے تشبیہ فرس کو ترے ننگ
کلب جبار سے نسبت سگ در کو ترے عار

سائلون کا ترے کوچے مین دم فیض ہجوم
جیسے گلزار مین ہنگام سحر جوش ہزار

جل رہے ہین پس مردن بھی نہین کیون گریان
تیرے حساد کے احوال پہ ہے شمع مزار

صرصر عاد سے غالب ہے کہ جنبش کرے
وہ ورق جسمین رقم ہون ترے اوصاف وقار

جلکے جنت مین بھی رہتی ہے ترے در کی ہوس
ورنہ مرغان اولی اجنحہ کیون ہون طیار

بحر ارشاد و ہدایت سے تری ہو جاوے
فیضیاب نم تاثیر اگر ابر بہار

موسم گل مین سیہ مست جوان تائب ہے
روز باران مین کرے پیر مغان استغفار

دل روشن نے ترے بسکہ کیا تھا حیران
صرف آئینہ ہوا خاطر حاسد کا غبار

شکوۂ غمزۂ سفاک نہین عاشق کو
اُٹھ گئی تیرے زمانے مین یہ رسم آزار

آزبیصرفہ مین افلاک ہین کیون سرگردان
کب ہوا ایسے شریرون کو ترے بزم مین بار

مقتبس ہین مہ و خور رائے درخشان سے تری
ہے منجم کو اسی واسطے کشف اسرار

راکب حزم ترا ناقۂ صالح تیر ران
رائض عزم ترا دوش ملائک پہ سوار

بیند کیا چرخ ترے حلم کے چوگان کے لیے
لامکان کیون نہو پر تنگ بہت ہے مضمار

سنکر افسانۂ یوسف ترے ایام مین گرگ
غم تہمت مین ہوے جنس سے اپنے بیزار

سیل خود دوڑے ہے گل کے لیے لیکر پانی
کرے تعمیر مکان کا جو ارادہ معمار

پایۂ عرش پہ ہو کیون نہ غلاف اطلس چرخ
پوشش ساق نبی تیری حیا سے ہے ازار

صوفیون نے ترے چہرے کا جو دیکھا عالم
ہوے قائل کہ تجلی کو نہین ہے تکرار

خوف سے تیری عدالت کے لگا کر مسی
سرخی لب کو چھپاتے ہین بتان خونخوار

اوج لاہوت کا ہے طائر اندیشہ کو شوق
وان سے اعلیٰ ہے نظر جو تری رفعت کا حصار

اے شہ پایہ فزا مدح سرا گر تیرا
پستی بخت نگونسار سے ہو شکوہ گذار

ہوے فریاد رسا سمع خراشش قارون
پر ترحم کہ ہے بے صرفہ نہ آئے زنہار

طالع پست کی نسبت سے مرے واژون چرخ
بخت تیرہ سے مرے روز مہ انور تار

روز با جور دن اور رات شب یلدا ہے
دونون نقطونہ ہے یون ہمسری لیل و نہار

میرے اقبال کا آجائے اگر دور قریب
تو ثوابت سے گران رو ہون نجوم سیار

ذروۂ اوج سے برجیس کو رجعت ہو جائے
ثور مین زہرہ کرے مہ کے قران سے انکار

جا کہ ہو جائے ہر آزار کا مصدر ایک ایک
سخت تحسین کو ہے دفع طبیعت پہ قرار

بندھے امید گر اک خوشہ گندم کی مجھے
تیر تحویل سے ہو برج شرف کے بیزار

گر حصول زر مسکوک کی سمجھون مین دلیل
ناخن شیر سے ہو سینۂ خورشید فگار

خون کے میرے ارادے سے ہوا ذابح سعد
قتل پر میرے کمر باندھے ہے شکل جبار

زیست اپنی ہے تو تربیع و تقابل کے سوا
بھول جاوینگے منجم جو ہین باقی انظار

حور و جنت کی بھی امید خدا سے نرہی
شور محشر سے نہون آگے مرے طالع بیدار

نہ ہنر کی مرے پرسش نہ سخن کی مرے قدر
نہ گہر کی مرے ارزش نہ طلا کی معیار

کسقدر حکمت اشراق سے جی جلتا ہے
ہو گئے شعلۂ دوزخ مرے دل کے انوار

غم بیقدری ہیبت سے جگر چاک ہوا
خرق افلاک سمجھتا تھا مین کتنا دشوار

کیا حساب اس لیے سیکھا تھا کہ گھر مین بیٹھے | کیجیے درہم و دینار کو داغون کے شمار
نہوا بسکہ مریضون سے حصول الارنج | کر دیا مجکو مری چارہ گری نے بیمار
ورنشور مرے زینت صد صدر ہوے | لیک بزم امرا مین نہ ملا مجکو بار
موشگافی کی بہت شعر مین پر فائدہ کیا | ہے وہی دست تہی شانۂ دست ادبار
نہ صلہ مدح کا پایا نہ غزل کا انعام | ہاے ناکامی یاقوت لب و لعل نگار
کف رنگین نے کیا خون خیال رنگین | دست دربار کی شاکی ہے زبان دربار
اب تلک ہاتھ بھی خالی ہے بغل بھی خالی | کیا امید برہمین و زردست افشار
واہ قسمت کہ نہ دے خردۂ گل بھی گلچین | تم سے مرغ گلستان کے سے کھینچون مین ہزار
کیا قیامت ہے کہ اکرم نہ ٹھہرنے پاؤن | دولت اگر خلد سے تشبیہ دکان خمار
ورنہ یابو تو کیا خاک سے بھی منہ نہ بھرے | جسکے در پر مین کرون لو تو ہے شاداب نثار
مدح خوانی کا مری جائزہ شاہی بھی نہین | واے حرمان کہ ہین بے جائزہ ایسے اشعار
ہین ہنر سب سبب ہیچ جہان مین کہ گیاہ | خاصیت سے ہے سزاوار شکنجۂ عصار
مومن اے ہرزہ درا نالہ و فغان سے حصول | ذکر کیا راہ پر آئے فلک ناہنجار
بس بس آہنگ دعا سنجی ممدوح کہ ہے | متصل عرش معلی سے نزول آثار
جب تلک گردش افلاک سے اس عالم مین | ایک کے دل کو قلق ایک کے دل کو ہے قرار
تیرے احباب رہین تکیہ زن مسند عیش | تیرے حساد ہون آوارۂ دشت ادبار

## تیزی زبان کلک گوہر نثار برہان ساطع حقیقت امامت خداوند ذوالفقار

لگتی ہے میری تیغ زبان سے زبان تیغ | کیونکر سخن فروش ہون سوداگران تیغ
میرے نفس کی دیکھ کے معجز نمائیان | کیا دور ہے کہ دم نرہے درمیان تیغ
فردوسی ایک خارجنان بیان تھا | گلریز میرے دم سے ہوئی داستان تیغ
حساد سر سے پاؤن تلک خون مین ڈوب جائین | جوہر اگر دکھاؤن مین اپنے بسان تیغ
میدان کشت و خون مین مراد ستے سوار | جاوے عنان کشیدہ تو ہمعنان تیغ
یہ دل خراشیان مرے اشعار شوخ کی | سینے پہ منکرون کے ہین لاکھون نشان تیغ

ہرگز نہ کر سکے مرے خامہ سے سرکشی — پیدا سرنگون سے ہے عجز بیان تیغ
جس جائے خطبہ خوان ہو مری تیزی زبان — وان جانے فرض سجدہ منبر فسان تیغ
پابوس گر کرے مرے خامہ کا بندہ ہون — شیرینی سخن سے لب خوش بیان تیغ
خجلت سے آب و تاب سخن کی ہے آب آب — کیونکر چھپے چھپائے سے شرم نہان تیغ
مت پوچھ مجھ سے خون عنادل کا ماجرا — ہر گل زمین شعر پہ ہے آسمان تیغ
ہووے نہ میری حجت قاطع کے سامنے — سرگرم لاف و دعوی برش زبان تیغ
کیسی شکست رونق بازار ہو گئی — ہے تختہ بند دست قلم سے دکان تیغ
میری بدیہہ سنجی کی جاہل کشی کو دیکھ — قطرون سے گر پڑا ستم ناگہان تیغ
اک بات مین تمام ہے یان کار مدعی — کس کی بلا ہو بارکش امتنان تیغ
آہن گداز نالہ مرا دیکھکر نہو — پیکان ضمان خنجر و خنجر ضمان تیغ
کیا تاب میرے حرف پہ انگشت رکھ سکے — ہر خط پہ نکتہ چین کو ہے وہم و گمان تیغ
گر شوق زخم عشق کی لذت بیان کرون — ہرگز ہما نہ کھائے بجز استخوان تیغ
دل ہی مین حسرت نفس خونچکان رہی — میرے معاندون پہ ستم ہے امان تیغ
پڑھتا ہون اور مطلع رنگین کہ سن جسے — سرگرم آفرین ہو لب خونچکان تیغ

## مطلع ثانی

نہلا دیا عدو کو لہو مین بسان تیغ — میری زبان کے آگے چلے کیا زبان تیغ
پھر جوش آ گیا دم خونابہ ریز کو — پھر تیزی زبان پہ ہے قربان زبان تیغ
صد مژدہ جراحت منکر حسود کو — کرتا ہون رزمگاہ مین مین امتحان تیغ
مومن کو آرزو ہے ثواب جہاد ہے — کفار کاش آکے سنین داستان تیغ
آئی ہے لب پہ مدح خداوند ذوالفقار — لیجاؤ منکرون کے لیے ارمغان تیغ
شیر خدا علیؑ کہ شجاعت سے جسکی ہے — سر پنجۂ اسد پہ زرخ زن بنان تیغ
غالب کہ سر چڑھائے سے اُسکے ہو فرض عین — تعظیم تیغ و مکرمت تیغ و شان تیغ
کیا دور لے سکے دست کرم کے اثر سے گر — یاقوت ریز ہو مژۂ خون فشان تیغ

اے ابر تند یار ظفر خرمن عدو — ہے محو گرم پائی برق تپان تیغ
وہ آنچ تیری تیغ مین جل جائے مثل طور — گر تو صنم کدہ پہ کرے امتحان تیغ
کہتے ہین دیکھکر ترے دشمن ہلال عید — کھاوے سوائے زخم کے کیا میہمان تیغ
جوہر ترے مخالف مجروح مین نہین — کوئی مگر یہی کہ وہ ہے قدردان تیغ
حسرت ہے تیرے بوسۂ دست بلند کی — کس طرح چرخ پہ نہ چڑھے کہکشان تیغ
دشمن کا ایک نیم اشارے مین کام ہو — ابرو کا تیرے عکس پڑے گر میان تیغ
کوشش نے تیری حرف تعصب مٹا دیا — کیون بیدخوان دہر نہون بادخوان تیغ
تمکین کو تیرے دیجیے گر کوہ سے مثال — رو مین تنون سے اُٹھے نہ بار گران تیغ
آب حیات چارہ کرے یا دم مسیح — ممکن نہین جبین ترے خون گردگان تیغ
منکر تری امامت حق کے ہین گرم جنگ — درکار ہے وضو کو جو آب روان تیغ
کیا سرکشی کی تاب کسی سخت کوش کو — جھکتا ہے تیرے آگے سر قہرمان تیغ
تیرے عدو گر اپنا گلا آپ کاٹ لین — کام آئے کوشش و کشش رائگان تیغ
نسبت سے تیری ہاتھ سے چشمک زنی کرے — ابروے دلربا پہ چشم جانستان تیغ
کیا بات تیرے پنجۂ آہن فشار کی — ورد زبان ہے غلغلہ الامان تیغ
سرخی ترے عدو کے لہو سے ہے جابجا — رنگین کس طرح سے نہو داستان تیغ
ظالم ہین تیرے دور مین نالان کہ وقت جنگ — بانگ شکست تیغ ہے شور و فغان تیغ
کوئی کرے نہ گرمی روز نشور مین — بسمل پہ تیرے مہر مگر سائبان تیغ
وہ دست زور مظہر سر پنجۂ خدا — وہ تیغ باعث شرف دودمان تیغ
لرزان تھے مثل بید ترے رعب سے جو ہاتھ — پھل باغیون کو کچھ نہ ملا جز زبان تیغ
پتھر کو بھی نہین ترے حملہ کی تاب ہے — یا قوت زرد شاہد بیم نہان تیغ
جراح کیا کہے ترے زخمی کا ماجرا — سوزن کی بھی زبان نہوئی ترجمان تیغ
یہ کہکشان نہین کہ رہا خوف سے جو دھیان — سو پڑ گیا ہے دل پہ فلک کے نشان تیغ
پایہ ترے مدیح شجاعت سے بڑھ گیا — کیونکر رہے نہ تارک سر پر زبان تیغ

ہر بار کیون نہو تری تلوار تیز تر | دشمن کی ہے قساوت قلبی فسان تیغ
سیف و قلم ہین دونون ستون کاخ دین کے | حیران ہون باب علم کہون یا جہان تیغ
رنگین بیان ہو گر ترے غزوہ کے ذکر مین | پڑھنے لگے درود لب خونچکان تیغ
غازی بھی تو شہید بھی تو تیرے دم سے ہے | سرگرم جلوہ فصل بہار و خزان تیغ
زہر آب دین اگر ترے دولت کے دور مین | عمر خضر ہو زندگی جاودان تیغ
گرم دعاے شاہ ہو مومن کہ کب سے ہے | آمین سرا زبان اجابت فشان تیغ
روز نبرد حادثہ ریز شکست و فتح | جبتک کہ ہے نشیب و فراز جہان تیغ
تاج ظفر ہو زیب دہ فرق دوستان | اعدا کا سر رہے نہ بار گران تیغ

## قصیدہ در مدح حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ

چاہنا خلق کو صہبا و صنم سے محروم | ایسی نیت پہ بہشت آپ کو واعظ معلوم
محتسب نے خم مے چھین لیا یا قسمت | ایسے کمبخت کو ہاتھ آئے ہمارا مقسوم
پاکدامن ہو تو بدگو کے نہ دم مین آنا | سنتے ہین لوط کے مہمان کوئی اقلاے لزوم
ہم ہین اور عشق حقیقی کہ بجز ذات خدا | نہین پایا کہین دنیا مین وفا کا مفہوم
پاے لینے نہ دیا نام عدو غیرت نے | ورنہ کیا کیا مرے ویرانے پہ تھی کثرت بوم
نہین ایسا نہو وہ غیرت حور آجائے | ہے بہت میرے جنازہ پہ فرشتون کا ہجوم
گاہ کہتا ہے جنون عشق کو گہ کفر و حرام | جہل کرنیکو پڑھے تھے مرے ناصح نے علوم
گرمی شوق شہادت ہوئی فولاد گداز | رہ گیا تشنہ آب دم خنجر حلقوم
گر نہو مے کشی و وصل صنم کی تعذیر | تو یقین آئے مجھے یہ کہ جہان ہی موہوم
مصرعۂ زلف کبھی ہاتھ نہ آیا اپنے | نہوا پر نہوا حال پریشان منظوم
جوش وحشت ہے پہ ناصح نہ پنہا تا زنجیر | دیکھ دیوانہ نہو مین نہین پابند رسوم
نوجوان جب کوئی جاتا ہی جہان سے ناشاد | تازہ ہوتا ہے مجھے داغ امید مرحوم
کردیا خواہش بیداد نے احوال تباہ | تو تو ظالم نہین زنہار پہ مین ہون مظلوم

زلزلے آتے ہین جب سے مین تہ خاک آیا
چین دیتے نہین ابتک بھی مجھے طالع شوم

چاہیے صبر مقدر پہ دریغ اے واعظ
تو خدا کا نہین جیسا ہون مین دل کا محکوم

طعنۂ وصل ہوسناک پہ ہنس دیتے ہین
مگر الزام و ندامت نہین لازم ملزوم

تیری رفتار قیامت مری زاری طوفان
حسن وہ عشق یہ کیونکر نہ پڑے خلق مین دھوم

پاکبازی کی طمع ہے ہمسے گنہگارون سے
کیا ہوے عشق مین اے زہرہ جبین وہ معصوم

نالۂ گرم نے دلبر کو بنایا دلدار
معجز عشق سے جان بخش ہوئی باد سموم

یان کی لاکھون خلشین وان کی ہزارون فکرین
ایک جان اُسپہ یہ ہنگامۂ آلام و غموم

کیا کہین آج ترے کوچے سے گذری تھی نسیم
ویسے ہی تازہ ہین گلہاے مکرر مشموم

محتسب آپ کے آنے سے ہوے دیر خراب
قصد کعبہ کا نہ کیجیے گا باین مین قدوم

آجک لے صبح طرب کٹ نہین سکتی شب غم
جلد جائین مع اغیار جہنم مین نجوم

مجکو پامال کیا کیون نہ فزون ہو عزت
دو دو افغان سے ملی پیر فلک کو خرطوم

گالیان دیکے زمانے کو کرون گا تسخیر
ہین پسند فلک سفلہ صفات مذموم

جب منا لے مجھے اُسنے وہی الفت وہی دل
یہ غلط ہے کہ اعادہ نہین بہر معدوم

سبب شادی دشمن تو بتا دے پہلے
پوچھنا پھر یہ تجاہل سے تو کیون ہے مغموم

سبزہ رنگی نے تری قتل کیا ہے ظالم
یاد آتا ہے مجھے حال امام مسموم

افضل الناس حسن ابن علی سبط نبی
سید و سرور و مولا و مطاع و مخدوم

ابر بارندۂ دانش گہر فیض کمال
قلزم حسن عمل منبع دریاے علوم

مظہر شان الٰہی ہے یہان تک کہ حکیم
متزلزل ہے دم بحث و جواب الزوم

علم اعجاز اسے معجزۂ علم اسے
جس مین اندیشہ ہو عاجز وہ سب اسکو معلوم

وہ مکر الزام حکیم و متکلم ہوا سے
تو مجسم نظر آجائین نکات موہوم

اثر ذکر سے ہو صفائی دلی کے اسکے
نقش مرآت ہوا عکس ضمیر مکتوم

سائلون کو جو وہ دیتا ہے طلب سے پہلے
فرط بخشش سے نہ مجمع رہے کوچے مین نہ دھوم

جو ہر بار فزون سے کف بے فاصلہ بخشش
دشمن مائۂ معمول و کفاف مرسوم

ہین مشابہ بہت اس دست کرم کے تل سے
کیونکر اصفار نہون مرتبہ افزاے رقوم

شبہہ کیا عصمت بخت جگر احمد مین
جب مسلم ہو کہ معصوم ہے جزو معصوم

عہد مین اسکے جو گل زاری بلبل پہ ہنسے
ہو نسیم سحری ہم اثر باد سموم

کہین منکر کو نہ انکار قیامت ہو زیاد
عدل سے اسکے ہے آبادی ہر کشور و بوم

نہ وہ خالق سے مگر ہے اثر باعث خلق
نہ وہ رازق ہے ولے قاسم رزق مقسوم

السلام اے روش آموز طریق اسلام
السلام اے خضر جادۂ جنت ملزوم

وہ ترا پایہ ہے اے شاہ جوانان بہشت
کہ ہوئی حرمت پیری کی تمنا محروم

گر کہے کوئی کہ بالفرض مماثل ہے ترا
ذکر کیا پھر کوئی تقدیر کا سمجھے مفہوم

کیا ترے مرکب چالاک کی لکھی تھی ثنا
لیک کاغذ پہ نہ ٹھہرے کلمات مرقوم

یہ سبک رو کہ بیان تنگ و دوین اسکے
منھ سے مفتوح نکلتے ہین حروف مضموم

ہے بجا دیجے اگر تجھکو سلیمان سے مثال
کہ مسخر ہے پری اور ہوا ہے محکوم

تیری افواج کا میدان مین دم جنگ خروش
بلبلون کا مہ آزار گلستان مین ہجوم

مدعی کو تری تلوار سے بچنے کی تھی فکر
کر دیا تیغ گریبان نے دو پارہ حلقوم

تیرے اعدا کو سمجھ ہو تو کرین جان پہ رحم
آدمی تو نہین یہ پر ہین جہول اور ظلوم

بوسہ دے تیرے دم تیغ کو تو آجاوے
جس کو آتی نہو تقطیع کلام منظوم

تیر باران سے ترے کیونکہ نہ بھاگین اعدا
جانتے ہین کہ شہب ہر شیاطین ہین رجوم

آج کہدے ترے قاتل کی سزا اور حشر
تو عجب کیا ہے کہ جاتی رہے تاثیر سموم

مدد غیب پہ کی لشکر مغلوب سے صلح
کہ مسلمان نہون معتقد طالع شوم

نہ مقابل ہو ترے قصد کے عزم افلاک
نہ برابر ہون ترے حکم سے احکام نجوم

ہو دل آزردہ کوئی گر ترے دشمن کے سوا
طبع تحسین سے جاتی رہے تاثیر علوم

جہد شاہانہ یہی ہے ترے کوشش سے ہوئی
خالفتاہ فقرا بارگہ قیصر روم

امنیت ایسی ہوئی دور حراست مین ترے
ڈھونڈھتی پھرتی ہے تاثیر فغان مظلوم

ہین مخاصم ترے بدبخت پہ کم بخت نہین
یعنی کثرت سے ہے قسمت مین جحیم اور زقوم

مرحبا یا بن علی کی چلی آتی ہے صدا
اب تلک روضۂ رضوان سے زہے فیض قدوم

دعوت عام تری سب کو بنا دیوے خاص
گر قضا کو نہو پاس صفت فیض عموم

ختم اللہ کا مورد ہے زبس قلب سیاہ
تیرے دشمن کو ہے خوننابہ رحیق مختوم

دوستون کو نہین ڈر وسوسۂ شیطان کا
ہین جو دشمن قصدی شعار مذموم

جام مے گر کوئی پی جاے تری نہی کے بعد
زہر کھاوے پے درمان خراش بلعوم

ترے ایام مین باقی نہ رہا بسکہ فساد
چشمۂ خضر ہین انہار عروق مجذوم

بدی خلق سے افزون تھی نکوئی تیری
کردی بانصاف الٰہی نے یہ امت مرحوم

گر کرے یرحمک اللہ ترا خصم لئیم
عطسہ زن پھر نہو زنہار دماغ مزکوم

تا سحر شام عبادت تری شب بیداری
شارح آیت کرسی پس حی القیوم

جبتلک ذلت و عزت طرب و غم کا ہو خلق
گوشہ گیر انجمن افروز سمین و معدوم

مومن آہنگ دعا ختم سخن کا ہے یہ وقت
آپ تو آپ ہین دانا سے قوانین و رسوم

تیرے احباب مطاع اور توابع ہین شاد
تیرے حساد خراب اور ترے اعدا مغموم

## قصیدہ

یاد ایام عشرت فانی
نہ وہ ہم ہین نہ وہ تن آسانی

جائین وحشت مین سوے صحرا کیون
کم نہین اپنے گھر کی ویرانی

خاک مین رشک آسمان سے ملے
ہاے کیسے بلند ایوانی

کردیا گردش سپہر نے حیف
برج خاکی مسیر کیوانی

ایسی وحشت سرا مین آئے کون
بے دری کر رہی ہے دربانی

نکتہ سنجون سے جی مین ہے پوچھون
کہ مین شہری ہون یا بیابانی

کیا ہوئی وہ بلندی دیوار
کیا ہوے وہ عماد طولانی

جلے گل ہین چمن مین ریزۂ سنگ
کاہ کرتی ہے ناز ریحانی

اٹ گئے حوض و نہر غیر از چشم
ایک قطرہ کہین نہین پانی

نہ ملا کچھ نشان آب روان
خاک سارے جہان مین چھانی

سلہ غالباً یہ قصیدہ مدح حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ مین لکھا ہے ۳۴

سقف رنگین و زرنگار کہان — جز سپہر و نجوم نورانی
شور زاغ و زغن ہے سمع خراش — اب کہان لحن بلبل و غزلخوانی
نظر آتی نہین وہ تصویرین — نقش دیوار کیون نہو مانی
صرف دلق گدا ہوے پردے — زینت افزاے کاخ سلطانی
آپ کا شانہ فرش خاک ہوا — کیسے قالیچہاے کاشانی
یا ظروف و سماط سے مجھے تھا — دعوے قیصری و خاقانی
یا نہین ہے مرقع و کشکول — تا کرون تازہ رسم ساسانی
مسند گوہرین کا دھیان آیا — پوچھتے کیا ہو وجہ گریانی
بالش سنگ و خواب وا ویلا — بار خاطر ہوئی گران جانی
ہم ہین اور حسرت مے گلگون — خون پلاتا ہے قہر یزدانی
زہر ملتا نہین کہ پی جاؤن — اب کہان وہ شراب ریحانی
شور مستی دعاے نوح نہ تھا — کشتی مے ہوئی جو طوفانی
وہ گزک کیسی وہ کباب کہان — نقل مجلس ہے دل کی بریانی
یا یہان پرنیان و اطلس سے — ق جلوہ گر تھی سپہر سامانی
یا یہ احوال ہے کہ چاک ہوا — تنگیون سے لباس عریانی
کیا کہون اپنی گردش ایام — صبح نوروز ہے شبستانی
اس چمن زار کو خزان تھی ضرور — مین نے کیا تہ کی بات پہچانی
کر دیا خالق دو عالم نے — امتیاز ریاض رضوانی
ہاے وہ رقص خوش قدان جسکے — صدقے انداز سرو بستانی
ہاے وہ زمزمہ سرا جن کے — سحر ہاروت زہرہ الحانی
ہاے وہ ساز و برگ عیش و نشاط — قوت افزاے روح انسانی
تیر باران فاقہ نے مارا — تک چکی تھی کلاہ بارانی
پنبہ داغ دل کو حیران ہون — نذر ہا خرقۂ زمستانی

ایک دن یون ہجوم یاران تھا — جیسے اب مجمع پریشانی
کس سر پُر غرور کو دی ہے — تنگی غم نے چین پیشانی
مجھے دونون جہان سے کھویا — کیا کہون ظلم چرخ دورانی
یعنی اس حال پر فزون تر این — آرزو ہاے نفس شیطانی
حسرت لعل سیمتن مین ہوے — گوہر اشک چشم مرجانی
اے فلک دل کو داغ کرتی ہے — زر خورشید کی درخشانی
بے زری سے مری تجھے حاصل — کچھ نہوگا بجز پشیمانی
طالع ہر بدیع سنج مین ہے — کیا ضرورت ہبوط میزانی
جانِ مومن پہ گونہ گونہ ستم — کافر اتنی بھی نامسلمانی
ہا کجا اے یزید شمر خصال — فتنہ ہاے فریب مروانی
اس سے کاوش نہ کر نہ ہو ظالم — آپ اپنا تو دشمن جانی
تجھے معلوم ہے کہ ہے وہ کون — کھول دون مین یہ راز پنہانی
مدح خوان شہ وزیر لقب — ختم جس پر ہوئی سخندانی
پایہ سنج کمال اہل کمال — فارغ قلزمی و عمانی
کیا کہون اس کی دست ہمت کی — مین گہرباری و زر افشانی
ہر گدا کی ہے زینت کشکول — رشک ترصیع تاج سلطانی
اسکے احسان سے غرۂ شوال — اہل تقوے کو سلخ شعبانی
کہین نیرنگی زبان سے فزون — خوان نعمت کی اسکے الوانی
مور کو وہ جو ادے ڈالے — شوکت و حشمت سلیمانی
کردے سارے جہان کو سیراب — بحر ہمت کی اس کے طغیانی
بخشش بے شمار سے مشکل — ہے دبیر فلک کو دیوانی
اُسکے خوان نوال سے ہو شل — آز اشعث کی کند دندانی
اُسکے عہد کرم کی نسبت سے — بڑھ گئی عمر عالم فانی

بے سخاوت اُسے قرار کہان — کہ ہے عادت طبیعت ثانی
اُسکے ہے روزگار مین یکسان — ابر کو بہمنی و نیسانی
دوری اپنی نہین ہے مانع فیض — مہر کو کیا حجاب ظلمانی
گرگ نے دور عدل مین اسکے — سیکھ لی راہ و رسم چوپانی
آشیان عقاب و شاہین مین — روز گنجشک کی ہے مہمانی
حملۂ شیر گیر سے اس کے — نعرہ زن ضیغم نیستانی
اسکے ایک ایک لشکری کا ننگ — دعوے سامی و نریمانی
خنجر جان شگاف ہین اُسکے — ابروے یار کی سی بُرانی
افعی رمح دیکھ لے اس کا — تو عصا بھول جاے ثعبانی
گرز سے اسکے بار گردن ہے — مغفر مدعی کی سندانی
اُسنے شمشیر جب علم کی ہے — گاو گردون ہوئی ہے قربانی
موج دریاے خون سے روز مصاف — ہووے کشتی زمین کی طوفانی
ہین مخاصم بھی سخت شکر گذار — عمر جو کٹ گئی بآسانی
تیر خارا شگاف سے اُسکے — لعل جو ہے سو لعل پیکانی
زیر ران اُسکے توسن چالاک — رشک اسپ سپہر گردانی
شوخی یار کی سی چالاکی — نگہ شوق کی سی جولانی
دم گلگشت وہ سبک رفتن — اہتزاز نسیم بستانی
روز جنگ اُسکے نیم جولان مین — صرصر عاد کی سی طغیانی
کثرت باد عنصری اُس کے — مثبت انقلاب ارکانی
اس سے دیتے سپہر کو تشبیہ — گر نہ ہوتا ستارہ پیشانی
مانع سعی دل پسند اسکو — تنگ عالم کی تنگ میدانی
تیرے اوصاف کے صحیفہ مین — صنعت کارنامۂ مانی
گل جبینی پہ تیرے قربان ہو — نوبہار ریاض رضوانی

برومندی آرزوے حصول | کشت مطلب کی تیرے دہقانی
آستانہ پہ تیرے چرخ نہم | ہونجاے بلند بنیانی
سمجھے ہے درجۂ شرف کیوان | قصر رفعت کی تیرے دربانی
شعلۂ شمع بزم کو تیری | دعوے حسن ماہ کنعانی
داغ ہے تیرے جام عشرت سے | گل دامان پاک دامانی
تیرے دشمن کے واسطے عاشق | زلف جانان سے ہے پریشانی
اے سخن سنج نکتہ دان تیری | کس زبان سے کرون ثناخوانی
مجھ سے ناکس کی ہمنشینی کا | تجھ سے داور کو شوق پنہانی
نہ یہ سمجھا ہون سیر اختر سے | علم ظنی نہووے ایقانی
حامل دفتر مدیح سے یون | مجھے پہونچا تھا علم اذعانی
کہ نہین کیون خیال طوف حرم | مومن اور اتنی نامسلمانی
تجھے معلوم کیا نہین نادان | فرض ہے حج بہ نص قرآنی
کیونکہ ہو عذر بے زری مقبول | ہے خلاف قیاس برہانی
اول اس در پہ سجدہ ریزی کر | تا ملے مفت جاہ کیوانی
پھر طواف حرم مین ہو مشغول | تیرے صدقے شروط ایمانی
کب تلک اعتکاف بتخانہ | کب تلک کنج دیر رہبانی
یوسف مصر نکتہ سنجی حیف | یون گرفتار چاہ کنعانی
کیا پیام اور کیا پیام گذار | جسکی ہر بات وعظ عرفانی
آب و تاب کلام سے اسکے | آب ہو لولوے دم جانی
عالم مجمل حدیث رسول | واقف نکتہ ہاے فرقانی
اُسکے آگے علوم پیر فلک | سبق کودک دبستانی
دیکھ اشراق اس کا افلاطون | کہے ہذا حکیم ربانی
جبہہ خورشید سے فزون تر ہے | جبہہ سے دل زیادہ نورانی

شام پیری مین اُسکا وہ عالم | تر و رو جس سے صبح ریعانی
کرم اللہ نام و ذات اسکی | مظہر لطف ہاے یزدانی
ہے مجھے بھی خیال طوف حرم | خضر رہ گر ہو فضل رحمانی
تاکہ صحن منا مین کر ڈالون | نفس امارہ کو بھی قربانی
اس سے افزون ہے شوق اُن رکا | جس سے حاصل ہو یہ بآسانی
کہ محرک ہے التفات نہان | تاب فرسا ہے جذب روحانی
پر کرون کیا کہ بن نہین آتی | ورنہ مین اور تیہ ہیمانی
دشت گردی کے شوق نے مارا | ہون تو دیوانہ لیک زندانی
سوچ سوچ اپنے دل مین ڈرتا ہون | گو ہون وسواس ہاے شیطانی
ہے ابھی آرزوے وصل صنم | ہے ابھی حسرت ہوس رانی
فکر انجام سد راہ ہوئی | سن چکا ہون حدیث صنعانی
بعد یک چند گر خدا چاہے | مین ہون اور تیرے در کی دربانی
آکے اس بزم مین دکھاؤن گا | شعلہ ہاے خرد کی نیرانی
میرے سینے کے صفحے مین ہے رقم | علم دانا دلان یونانی
مجھ تلک پہونچے ہین اب و جد سے | ورثا نکتہ ہاے لقمانی
مہر افلاک عقل و دانش ہون | فطرتی ہے مری درخشانی
نسر طائر کو سمجھے ہے بے پر | مرغ فکرت کی بال جنبانی
وہ خردمند ہون کہے ہے مجھے | عقل اول حکیم لاثانی
مین روش دان حکم برجیسی | مین ادا فہم سیر کیوانی
ہون وہ نباض جسکے ناخن مین | حرکات عروق شریانی
آئینہ ہے صفا سے دل میرا | کیا ہوا گر نہین ہے حیرانی
میرے خامے کے جوش گریے سے | نم دے دیتا ہے ابر نیسانی
سامنے میری تر زبانی کے | نطق الکن حدیث سحبانی

میرے ربط کلام کو پہونچے
نثر سعدی نہ نظم سلمانی

جانفزائی مرے سخن کی دیکھ
سم گنے خضر آب حیوانی

میرے زاغ قلم کی نیم صریر
صد صفیر ہزار دستانی

میرے گوہر تمام ناسفتہ
میرے یاقوت سب بدخشانی

میری بیسرنگی تخیل سے
سیمیا گر ہے روح نفسانی

مین وہ سرمایۂ بلاغت ہون
جسکے در کا گدا ہے خاقانی

انوری کے بیان مین ہے کہان
میری تقریر کی سی تابانی

ملک معنی کا شہریار کہے
دیکھ خسرو مری قلمرانی

میری نسبت سے خاک ہند کو ہے
رونق سرمۂ صفاہانی

آج ہوتا کمال تو کہتا
اب تخلص سزا ہے نقصانی

مومن اب ختم کر دعا پہ سخن
تا کجا لافہائے طولانی

جب تلک باعث نشاط و ملال
ہے وصال و فراق جانانی

تیرے حساد و رنج گوناگون
تیرے احباب اور عیش آسانی

تیرا اقبال روز افزون ہو
جیسے مومن پہ لطف رحمانی

## قصیدہ در مدح راجہ اجیت سنگھ

صبح ہوئی تو کیا ہوا ہے وہی تیرہ اختری
کثرت دود سے سیاہ شعلۂ شمع خاوری

چشم ستارۂ سحر یون ہے زحل سے سرسیا
دشنۂ ترک چرخ سے تیر نگاہ مشتری

خط بیاض صبح وہ شعلہ دم اژدر سفید
عکس سے جسکے آب ہو آئینہ سکندری

یاد ہوا ہے کوئی یار خانہ خراب جانگداز
خفیہ شمال مین سموم باد صبا مین صرصری

سامعہ سوز دلخراش گریہ فزا و زخم ریز
نغمۂ نوک عندلیب قہقہۂ گل تری

مجکو فغان سے کام اور ذکر مین اہل خانقاہ
دیر مین شور سیدخوان میکدہ مین نواگری

چار طرف ہے غلغلہ حی علی الفلاح کا
بید ظفیون سے عذر لنگ شدت ضعف و لاغری

شعلۂ شمع سے فزون چہرہ مرا زرد گون
رشک فزا نظارۂ صحبت ساکنان قرب
صبح مری شب مریض شب شب اولین گور
غم نہ سما سکا مرا بسکہ جہان تنگ ہین
صبح کی جب بہار ہے ساقی غنچہ لب ہے پاس
ہر حرکت محرک شوق و مہیج ہوس
بستر گل پہ خواب خوش سرخوشی نشاط خواب
رطل گران دم صبوح مست مے شبیہ روح
عطر مشام حور عین نہ فلک نور آفرین
ایک سے ایک کامیاب سینۂ حاسدان کباب
جب نہ ہی طمع تو کیا خلد مین گر ملی بفرض
میرے بخت ہاے بخت ایسے نصیب یا نصیب
طول امل کی حد نہین ساز طرب کہان سے آئے
پانکے ہوے نہ ولے ہم جیسے فقیر بت پرست
چرخ نے جیسے جلتے جی لیکن پدری عنایتین
عشق عیان کا کیا بیان حسن ہنر ز انہان
وہم برون شدن خیال قید سے چھوٹنا محال
چھٹ بھی گئے تو راہ بند جاے بجاے لامکان
نوبت وصل پر حذر یار کو ہاے ہاے ہے
کل سے زیادہ آج ہے غم کی فراہمی مباد
چرخ سے جنگ اور ایک جزو ضعیف چرخ یہ
نالہ سے میرے گرم خشک زہرہ و ماہ کا مزاج
جان جہان کو دل دیا دشمن جان ہوا جہان

رنگ شفق سے بیشتر گریہ مرا معصفری
پستی بخت کو دکھاے گھر کی بلند منظری
روز گذار بیم شام سختی روز محشری
چرخ مین یہ ملحدی آ گئی اور مقعری
مے سے عذار لالہ رنگ لب ہے مذاق شکری
قم قم شیشہ قاہ قاہ مطرب طرفہ زیوری
عطر لباس سے گلاب جرم دماغ کی تری
سر بسر امتیاز طبع بیخ خمار سرسری
ادخنہ و بخور سے عنبر و بان مجمری
ایکطرف شراب ناب ایکطرف گزک دھری
قصر زبرجد و مے لعلی و جام گوہری
چارۂ یاس امید حشر مرگ علاج مضطری
بادشہی جہان ہو کم حیف وہان قلندری
بندگی خدا تو ہو گر نہو صاحب افسری
خاک کریگی بعد مرگ ویسی ہی برادری
قمری نالہ کش زبان میری ہے دل صنوبری
یان سے گریز کیا مجال بندگران پہ بے پری
گوئی عجب طلسم ہے گنبد چرخ چنبری
ناکسی آفت قرار نے ہوس ستمگری
آج سے کل زیادہ ہو حال کی اپنے ابتری
طالع دون خراب ہو آپ کرے جو داوری
گریہ سے میرے سرد تر طبع بروج آذری
سر مین ہوا نظر مین یاس سینہ مین آرزو بھری

یکدل و گونہ گونہ زخم یک تن و فوج فوج خصم
جور سہون وفا کرون حق وفا ادا کرون
قدر ہنر کو چاہیے عقل و تمیز و درک و فہم
سو امراے عصر تو بیخبر داور جہل دوست
ایک جہان مین قدردان سو وہ بہ رغم آسمان
راجہ جیت سنگھ نام کام رواے خاص و عام
فیل نشین بنا دیا خاک نشین کو اُسنے اب
چین سے زر عدن سے دُر کان سے لعل و گوہر آئے
دست گہر فشان سے وہ نامہ اگر کرے رقم
لیتے ہوے گر آسے جو بار عطا سے لعل و در
حاتم و معن پائمال اُسکے صف نعال مین
لعل لب اسکے درفشان جیسے گہر نثار دست
ایک شہ چرخ بزم کا نیمہ حسن سراج نیمروز
ایک جہان کیلے در اور وہ سب جو معتقد
دور کرم مین اسکے لعل خشکی لب کا ہے بہانہ
اس سے زیادہ اور کیا ہوویگی بخشش و عطا
رونق تولیان بزم دیکھکر اسکی جود سے
گرم دعا ہی بازگشت شکل بشر مین سے خاک
اُسکے ادیم حشمت و مائدہ جلال پر
جوش طراوت مشام وجہ عطاس عز و جاہ
بوسہ ربا ہر طریق سجدہ و فرق ہر فریق
تو وہ بہار حسن باغ جسپہ کرے نثار جان
لب کو مثال کس سے دون لعل و عقیق بے مزا

یک جگر و ہزار نیش یک سر و صد گران سری
یہ نہ کرون تو کیا کرون قہر ہی عشق مجھے بے زری
دست کشادہ دل فراخ منعمی و توانگری
بخل کے ساتھ ہر جگہ جمع بہیمی و خری
آج یہان ہے کل وہان واہ کمال داوری
جود سے جسکے بے نظام کار جہان کی ابتری
خاک نشین فلک کو زیب لاف و گزاف برتری
بسکہ جہان مین شہرہ ہے اسکی غریب پروری
دام ہما ہو حسرت مرتبۂ کبوتری
کلبۂ خاکروب کو جیسے دکان جوہری
صدر نشین بزم کا کام بخشی و فیض گستری
جائزہ کم نہ آفرین دونون مین ہے برابری
بخشش ہفتہ حاصل و فائدہ ہفت کشوری
بے طمعی سے شیخ وقت جسکا سوال قیصری
در یتیم کو بکے چشم یتیم کی تری
کم رہے اکثرون سے ملک بیش نہو مقرری
خیرہ نگاہ بسکہ ہے لولی چرخ چنبری
بہر حصول زیور و چارۂ رشک زیوری
تختہ ذباب کے ہتین طنطنۂ سکندری
لطف نسیم مشک بیز خلق شمیم عنبری
سنگ در اسکا اک صنم رشک بتان آذری
لالہ رخی سہی قدی گلبدنی سمن بری
گل مین کہان یہ نازکی مل مین کہان یہ احمری

چشم کا تیری امتزاج روح فزا نظر فزا
گریۂ مستی و نگاہ روح و گلاب عبہری

فصل بہار بعد یاس کس لیے غنچہ پھر ہوا
بزم مین تیری گر نہ تھی گل کو امید ساغری

جمع جو تجھ مین عدل و حسن جلنے خرابیان خراب
مست شراب لب شراب محو پری رخے پری

اطلس چرخ زیر گرد جوش ہوائے رشک سے
آتش سینۂ نجوم خجلت آب پیکری

تو وہ سوار یکہ تاز عرصۂ رزمگاہ مین
جامہ دریدہ جسکے ساتھ قطرہ زنی سے صفدری

توسن باد پا ترا روز وغا بگاڑ دے
صرصر عاد کی ہوا دم مین دکھا کے صرصری

سیر ریاض مین نسیم سطح ہوا پہ بوئے گل
عرصۂ بحر طے کرے آن مین بے شناوری

روز نبرد گرچہ ہو خصم جہان کے زیر ران
توسن برترین فلک تو بھی مجال جان بری

اس تگ و دو کو کیا کہین چرخ رس ایک جست مین
نیم قدم پہ رہ گئی طائری و تگاوری

ہائے سبک عنانیان واہ گران رکابیان
گاہ غزال چین ہے وہ گاہ پلنگ بربری

مجھ سے میچ سنج کا پیک خیال گر نہو
شاہ سوار کیا کرے کس سے ہے اسکی چاکری

کردیے دشمن اس لیے تو نے زبون و سرنگون
سجدہ گہ صفات بد تا کہ ہو نیک محضری

تختۂ حریف کا تباہ حال و تغیر کعبتین
نیل مرام و شش جہت مہرہ و قید ششدری

جس نے مقابلہ کیا بے جگری سے چلدیا
کیا کھلے ایک حملے مین گرچہ کھلے دلاوری

چرخ سے کم تو کیا ہو وہ خود جو ضرب گرز اٹھائے
حربہ سے پہلے سر شکن بہر عدو یہ مغفری

ساکن بحر و بر تمام رام نہوں تو کیا کرین
تیغ مین یہ نہنگی اور طبع مین یہ غضنفری

افعی رمح سینہ کو چیر کے دل نکال لے
مار سیاہ زلف سے ہو نہ سکے یہ دلبری

بال و پر فرشتۂ موت ہین یا پر خدنگ
دشنہ ہے دشنۂ قضا یا ترے تیر کی سری

خندۂ برق تیغ مین گرمی مہر تیر ماہ
گریۂ زخم تیر مین جوش سحاب آذری

شہرت ظلم و جور سے دور مین تیرے کیا عجب
ہفت پدر اگر بہم ترک کرین برادری

رونق بزم و عزم رزم و فر جلال و قدر جاہ
تو نے بغایت کمال جمع کیے نہ سرسری

سینہ پہ روے دلبران بر مین قبائے ریشمی
پانون پہ فرق سروران سر پہ کلاہ سروری

اسقدر اعتبار پر اسقدر انقلاب حال
یعنے تجھسے خدم کے ہین طالع و بخت سنجری

ہے ترے در پہ چھراب جو شرف تو جائے تنگ
ماہ کو بیت زہرہ اور زہرہ کو بیت مشتری

بسکہ خلف محال تھا ہو گئی نسل منقطع
ذات پہ تیری اسقدر ختم ہے پاک گوہری

ہے تو خرد مجسم و نکتہ نواز قدر دان
دیکھ نگاہ غور سے تو مری نکتہ پروری

شاعر بے نظیر ہون سحر بیان دبیر ہون
دم ہے مرا نمونہ معجزۂ پیمبری

سحر حلال سے مرے جادوے سامری مجل
طور کلیم اوج فکر نور خرد افسونگری

لاف زنی پس ہیچ رسم قدیم کیا کرون
اس غم ملازمے نہین مجکو امید جان بری

کفر حکایت غرور اسکے بغیر یہ محال
تا متنبی و جریر عار ہے مجکو ہمسری

میری زبان مین وہ بات جسکے تاب سخن پہ بیت
میرے بیان مین وہ سحر جس سے جنون زدہ پری

حیرتی عقوبت تازہ موکلان قہر
بسکہ مرے جسد سے ہے تیرہ روان انوری

مجکو یہ گل زمین پسند آگئی اتفاق سے
مزرع غیر مین کسے ورنہ سر کدیوری

نان گدا پہ رغبت شاہ جہان غلط غلط
با ہمہ برتری دروغ آرزوے فروتری

اب نہین کی ہو اختیار نظم کو مین نے یہ زبان
آپ ہین لب پہ بوسہ زن ہندی و تازی و دری

باغ مین اپنے ہر شجر تا بہ چنار و سرو بید
اول و آخر بہار باد فروش نوبری

لذت مدح جانفزا تلخی ہجو تاب کاہ
شہد ہی یان تو شہد ناب صبر ہی تو سقوطری

میری طلاقت لسان میری فصاحت کلام
چارۂ صد مریض ہے انکے پے گنگی و کری

میرے معاند و حسود ہرزہ ستاے زنگان
ہاجی خویش و بیخبر مست ملب بکف آوری

ہین یہ سگان جیفہ خوار مغز سخن سے بے نصیب
کافر استخوان پرست طرفہ سگی و کافری

ہین وہ شہ سریر فضل جس کے خطیب کے لیے
اوج و حضیض آسمان پست و بلند منبری

فرط جمال سے نہین گرچہ لباس کا خیال
تو بھی تو بکر فکر کو ننگ ہے زہرہ معجری

قیمت حسن یوسفی میرے سخن کا رد نما
ہے یہ وہ حسن جسکی ہیچ مایہ فزاے مشتری

حضرت مومن اسقدر لاف اگرچہ ہو درست
طول مقال عیب و شعر جملہ عیوب سے بری

ختم سخن دعا پہ ہو تا نہ اثر مین ہو کلام
آپ پہ قصہ مختصر ختم ہوئی سخنوری

تا کہ ہے بیت ہفتمین قوت لولی فلک
تجکو نصیب دولت صحبت نوجوان نگار
تا رہے الفت آزما ناز و غرور دلربا
ہو رہے تیری جان نثار غارتیان دین و دل
تا کہ ہو نوبہار مین قسمت رند مشربان
پھر حسود جام زہر ساغر مے ترے لیے
رقص و سرود سے تری انجمن نشاط گرم
سوے ہزار گوش جان رو دے زمین پہ زرفشان
تجکو نصیب بزم مین داد دہی صلہ دہی

تا کہ نہم مین ہے فرح بہر عروس خاوری
تجکو ہمیشہ عشرت تازہ عروس دلبری
تا رہے آرزو فزا طرز ادائے دلبری
وصل سے تیرے کامیاب لب شکران عسکری
مستی و بے حجابی و نغمہ زنی و میخوری
تا نہو ناگوار طبع تلخی بادہ شکری
شعلۂ دود و عارض روشن و زلف عنبری
باغ مین جب تلک اس طرح جلوہ کرے گل تری
تجکو مبارک ایکسو مدح گری گدا گری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نہ کیونکر مطلع دیوان ہو مطلع مہر وحدت کا
کہ ہاتھ آیا ہی روشن مصرع انگشت شہادت کا

بچاؤن آبلہ پائی کو کیونکر خار ماہی سے
کہ بام عرش سے پھسلا ہی یارب پاؤن دقت کا

مگر شک اعتراض عجز نے الماس ریزی کی
جگر صد پارہ ہی اندیشۂ خون گشتہ طاقت کا

نہ یہ دست جنون ہی اور نہ وہ جیب تعین کی شان
کہ ہو دست مژہ سے چاک پردہ چشم حیرت کا

ندے تیغ زبان کیونکر شکست رنگ کو طعنے
کہ صفہائے خرد پر حملہ ہے فوج خجالت کا

غضب سے تیرے ڈرتا ہون رضا کی تیری خواہش ہے
نہ مین بیزار دوزخ سے نہ مین مشتاق جنت کا

گلوے خامہ مین سرمہ مداد دودۂ دل ہے
مگر لکھتا ہے وصف خاتمہ جلد رسالت کا

نہ پوچھو گرمی شوق ثنا کی آتش افروزی
بنا ہی ہی دست عجز شعلہ شمع فکرت کا

نمک تھا بخت شور فکر خوان مدح شیرین پر
کہ دندان طمع نے خون کیا ہی دست حسرت کا

خدایا ہاتھ اٹھاؤن عرض مطلب سے بھلا کیونکر
کہ ہی دست دعا مین گوشۂ دامن اجابت کا

عنایت کر مجھے آشوبگاہ حشر غم اک دل
کہ جسکا ہر نفس ہم نغمہ ہو شور قیامت کا

جراحت آرا اک جان دے کہ جسکی ہر جراحت سے
نمکدان شور الفت سے مزا آوے عبادت کا

فروغ جلوۂ توحید کو وہ برق جولان کر
کہ خرمن پھونکدیوے ہستی اہل ضلالت کا

مرا جوہر ہو سرتا پا صفائے مہر سنیت سے
مرا حیرت زدہ دل آئنہ خانہ ہو سنت کا

مجھے وہ تیغ جوہر کر کہ میرے نام سے خون ہو
دل صد پارہ اصحاب نفاق و اہل بدعت کا

خدایا لشکر اسلام تک پہونچا کہ آ پہونچا
لبون پر دم بلا ہی جوش خون شوق شہادت کا

نہ رکھ بیگانۂ مہر امام اقتدا سنت
کہ انکار آشنائی کفر ہے اسکی امامت کا

امیر لشکر اسلام کا محکوم ہون یعنے
ارادہ ہے مرا فوج ملائک پر حکومت کا

زمانہ مہدیؑ موعود کا پایا اگر مومن
تو سب سے پہلے تو کہیو سلام پاک حضرت کا

آگ اشک گرم کو لگے جی کیا ہی جل گیا
آنسو جو اُسنے پونچھے شب اور ہاتھ جل گیا

پھوڑا تھا دل نہ تھا یہ موے پر خلل گیا
جب ٹھیس سانس کی لگی دم ہی نکل گیا

کیا رو ؤں خیرہ چشمی بخت سیاہ کو
وان شغل سرمہ ہے ابھی یان نیل ڈھل گیا

کی مجکو ہاتھ ملنے کی تعلیم ورنہ کیون
غیرون کو آکے بزم مین وہ عطر مل گیا

اس کوچے کی ہوا تھی کہ میری ہی آہ تھی
کوئی تو دل کی آگ پہ پنکھا سا جھل گیا

جون خفتگان خاک ہے اپنی فتادگی
آیا جو زلزلہ کبھی کروٹ بدل گیا

اس نقش پا کے سجدے نے کیا کیا کیا ذلیل
مین کوچۂ رقیب مین بھی سر کے بل گیا

کچھ جی گرا پڑے تھا پر اب تو نے ناز سے
مجکو گرا دیا تو مرا جی سنبھل گیا

کلجائے گریہ خاک مین اسنے وہان کی خاک
گل کی تھی کیون کہ پانون وہ نازک پھسل گیا

بتخانے سے نہ کعبے کو تکلیف دے مجھے
مومن بس اب معاف کہ یان جی بہل گیا

لگے خدنگ جب اس نالۂ سحر کا سا
فلک کا حال نہو کیا مرے جگر کا سا

نجاؤن گا کبھی جنت مین مین نجاؤن گا
اگر نہووے گا نقشہ تمھارے گھر کا سا

کرے نہ خانہ خرابی تری ندامت جور
کہ آب شرم مین ہے جوش چشم تر کا سا

یہ جوش یاس تو دیکھو کہ اپنے قتل کے وقت
دعائے وصل نہ کی وقت تھا اثر کا سا

لگے ان آنکھون سے ہر وقت اے دل صد چاک
ترا نہ رتبہ ہوا کیون شگاف در کا سا

ذرا ہو گرمی صحبت تو خاک کر دے چرخ
مرا سرور ہے گل خندۂ شرر کا سا

یہ ناتوان ہون کہ ہون اور نظر نہین آتا
مرا بھی حال ہوا تیری ہی کمر کا سا

جنون کے جوش سے بیگانہ وار ہین احباب
ہمارا حال وطن مین ہوا سفر کا سا

خبر نہین کہ اسے کیا ہوا پر اس در پہ
نشان پا نظر آتا ہے نامہ بر کا سا

دل ایسے شوخ کو مومن نے دیدیا کہ وہ ہے
محب حسینؑ کا اور دل رکھے شمر کا سا

اگر وہان بھی یہ خموشی اثر افغان ہوگا
حشر مین کون مرے حال کا پرسان ہوگا

ان سے بدخو کا کرم بھی ستم جان ہوگا
مین تو مین غیر بھی دل دیکے پشیمان ہوگا

اور ایسا کوئی کیا بے سروسامان ہوگا
کہ مجھے زہر بھی دیجیے گا تو احسان ہوگا

محو مجھ سا دم نظارۂ جانان ہوگا
آئنہ آئینہ دیکھیگا تو حیران ہوگا

خواہش مرگ ہوا اتنا نہ ستا ورنہ
دل مین پھر تیرے سوا اور بھی ارمان ہوگا

ایسی لذت خلش دل مین کہان ہوتی ہے
رہ گیا سینہ مین اُس کا کوئی پیکان ہوگا

بوسہ ہاے لب شیرین کے مضامین ہین کیون
لفظ سے لفظ مرے شعر کا چسپان ہوگا

کیا سناتے ہو کہ ہے ہجر مین جینا مشکل
تمسے بیرحم پہ مرنے سے تو آسان ہوگا

حیرت حسن نے دیوانہ کیا گر اُسکو
دیکھنا خانۂ آئینہ بھی ویران ہوگا

دیدۂ منتظر آتا نہین تجھ تک شاید
کہ مرے خواب کا بھی کوئی نگہبان ہوگا

ایک ہی جلوۂ مہرو مین ہوا سو ٹکڑے
جامۂ صبر جسے کہتے ہین کتان ہوگا

گر یہی گرمی مضمون شرر ریز رہی
رشتۂ شمع سے شیرازۂ دیوان ہوگا

کیونکہ امید وفا سے ہو تسلی دل کو
فکر ہے یہ کہ وہ وعدے سے پشیمان ہوگا

گر ترے خنجر مژگان نے کیا قتل مجھے
غیر کیا کیا ملک الموت کے قربان ہوگا

اپنے انداز کی بھی ایک غزل پڑھ مومن
آخر اس بزم مین کوئی تو سخندان ہوگا

بے سبب کیونکہ لب زخم پہ افغان ہوگا
شور محشر سے بھرا اسکا نمکدان ہوگا

آخر امید ہی سے چارۂ حرمان ہوگا
مرگ کی آس پہ جینا شب ہجران ہوگا

مجمع بستر مخمل شب غم یاد آیا
طالع خفتہ کا کیا خواب پریشان ہوگا

دل مین شوق رخ روشن نہ چھپیگا ہرگز
ماہ پردے مین کتان کے کوئی پنہان ہوگا

درد ہی جان کے عوض ہر رگ و پے مین ساری
چارہ گر ہم نہین ہونے کے جو درمان ہوگا

شومی بخت تو ہی چین لے اے وحشت دل
دیکھ زندان ہی کوئی دن مین بیابان ہوگا

نسبت عیش سے ہون نزع مین گریان یعنے
ہے یہ رونا کہ دہن گور کا خندان ہوگا

بات کرتے مین رقیبون سے ابھی ٹوٹ گیا
دل بھی شاید اسی بدعہد کا پیمان ہوگا

چارہ جو اور بھی اچھا وہ کریگا ٹکڑے
پر وہ شوخ جو پیوند گریبان ہوگا

دوستی اُس صنم آفت ایمان سے کرے
مومن ایسا بھی کوئی دشمن ایمان ہوگا

دیدۂ حیران نے تماشا کیا
دیر تلک وہ مجھے دیکھا کیا

ضبط فغان گو کہ اثر تھا کیا
حوصلہ کیا کیا نہ کیا کیا کیا

آنکھ نہ لگنے سے سب احباب نے
آنکھ کے لگ جانے کا چرچا کیا

مر گئے اُسکے لب جانبخش پر
ہم نے علاج آپ ہی اپنا کیا

بجھ گئی اک آہ مین شمع حیات
مجکو دم سرد نے ٹھنڈا کیا

غیر عیادت سے بُرا مانتے
قتل کیا آن کے اچھا کیا

اُنسے پریوش کو نہ دیکھے کوئی
مجکو مری شرم نے رسوا کیا

زندگی ہجر بھی اک موت تھی
مرگ نے کیا کار مسیحا کیا

پان مین یہ رنگ کہان آپ نے
آپ مرے خون کا دعوی کیا

جور کا شکوہ نہ کرون ظلم ہے
راز مرا صبر نے افشا کیا

کچھ بھی بن آئی نہین کیا کیجیے
اُسکے بگڑنے نے کچھ ایسا کیا

جاے تھی تیری مرے دلمین سو ہے
غیر سے کیون شکوۂ بیجا کیا

رحم فلک اور مرے حال پر
تو نے کرم اے ستم آرا کیا

سچ ہے سہی آپ کا پیمان ولے
مرگ سے کب وعدۂ فردا کیا

دعوی تکلیف سے جلادنے
روز جزا قتل پھر اپنا کیا

مرگ نے ہجران مین چھپایا ہے مُنھ
تو منھ اسی پردہ نشین کا کیا

دشمن مومن ہی رہے بت سدا
مجھ سے مرے نام نے یہ کیا کیا

موے نہ عشق مین جبتک وہ مہربان نہوا
بلاے جان ہے وہ دل جو بلاے جان نہوا

خدا کی یاد دلاتے تھے نزع مین احباب
ہزار شکر کہ اس دم وہ بدگمان نہوا

ہنسے نہ غیر مجھے بزم سے اٹھانے پر
سبک ہے وہ کہ تری طبع پر گران نہوا

دیت مین روز جزا اسے رہین گے قاتل کو
ہمارا جان کے جانے مین بھی زیان نہوا

وہ آئے بہر عیادت تو تھا مین شادی مرگ
کسی سے چارۂ بیداد آسمان نہوا

وہ حال زار ہے میرا کہ گاہ غیر سے بھی
تمہارے سامنے یہ ماجرا بیان نہوا

لگی نہین ہے یہ چپ لذت ستم سے کہ مین
حریف کشمکش نالہ و فغان نہوا

ہوم حساب رہا روز حشر بھی یہی ذکر
ہمارے عشق کا چرچا کہان کہان نہوا

ہے شرط ہمپہ عنایت مین گونہ گونہ ستم
کبھی محبت دشمن کا امتحان نہوا

امید وعدۂ دیدار حشر پر مومن
تو بے مزہ تھا کہ حسرت کش بتان نہوا

سم کھا موے تو درد دل زار کم ہوا
بارے کچھ اس دوا سے تو آزار کم ہوا

کچھ اپنے ہی نصیب کی خوبی تھی بعد مرگ
ہنگامۂ محبت اغیار کم ہوا

معشوق سے بھی ہمنے نبھائی برابری
وان لطف کم ہوا تو یہان پیار کم ہوا

آئے غزال چشم سدا میرے دام مین
صیاد ہی رہا مین گرفتار کم ہوا

ناکامیون کی کاہش بیجد کا کیا علاج
بوسہ دیا تو ذوق لب یار کم ہوا

ہر چند اضطراب مین مین نے کمی نہ کی
توبھی وہان تغافل بسیار کم ہوا

کیا مجھ مین دم بھی لینے کی طاقت نہین رہی
کیون شور نالہ ہاے عزا بار کم ہوا

سب تا بہ فتنہ چونک پڑے تیرے عہد مین
اک میرا بخت تھا کہ وہ بیدار کم ہوا

کچھ قیس اور مین ہی نہین سب کے سب موے
اچھا تو درد عشق کا بیمار کم ہوا

ذکر بتان سے پہلی سی نفرت نہین رہی
کچھ اب تو کفر مومن دیندار کم ہوا

گر غیر کے گھر سے نہ دل آرام نکلتا
دم کاہیکو یون اے دل ناکام نکلتا

مین وہم سے مرتا ہون وہان رعب سے اسکے
قاصد کی زبان سے نہین پیغام نکلتا

کرتے جو مجھے یاد شب وصل عدو تم
کیا صبح کہ خورشید نہ تا شام نکلتا

جب جانتے تاثیر کہ دشمن بھی وہان سے
اپنی طرح اے گردش ایام نکلتا

ہر ایک سے اس بزم مین شب پوچھتے تھے نام
تھا لطف جو کوئی مرا ہمنام نکلتا

کیون کام طلب ہے مرے آزار سے گردون
ناکام سے دیکھا ہے کہین کام نکلتا

تھی نوحہ زنی دل کی جنازے پہ ضروری — شاید کہ وہ گھبرا کے سر بام نکلتا

کانٹا سا کھٹکتا ہے کلیجے میں غم ہجر — یہ خار نہیں دل سے گل اندام نکلتا

حوریں نہیں مومن کے نصیبوں میں جو ہوتیں
بتخانے ہی سے کیوں یہ بد انجام نکلتا

وصل کی شب شام سے میں سو گیا — جاگنا ہجران کا بلا ہو گیا

دل نہ پھرا جان ہی ٹھہرے خدا — یہ تو بتائے کہیں وہ تو گیا

آئنہ جلدی سے ٹپک دو کہیں — دل ہی نہیں ہاتھ سے دھو گیا

ہوں میں سیہ روز کہ وہ شمع رو — شام کو آیا تھا سحر کو گیا

طالع برگشتہ مرے کیا پھریں — ملک عدم سے نہ پھرا جو گیا

ساتھ نہ چلنے کا بہانہ تو دیکھ — آ کے مری نعش پہ وہ رو گیا

شوخی قاتل کے میں قربان ہوں — کہتے رہے سب یہ گیا وہ گیا

صبر نہیں شام فراق آ چکو — جس سے کہ بیزار تھے تم سو گیا

شکر اثر تھا گلہ دشمنان — نالہ مرے کام سے یا رو گیا

زلف کی بو آئے گی ہم کو مگر — غیر کے گھر دستۂ مشبو گیا

ہائے صنم ہائے صنم لب پہ ہوں
خیر ہے مومن تمھیں کیا ہو گیا

ڈر تو مجھے کس کا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا — پر حال یہ افشا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا

ناصح یہ گلہ کیا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا — تو کب مری سنتا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا

میں بولوں تو چپ ہوتے ہیں اب آپ جبھی تک — یہ رنجش بیجا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا

کچھ غیر سے ہونٹوں میں کہے ہے یہ جو پوچھو — تو وونہیں مکرتا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا

کب پاس پھٹکنے دوں رقیبوں کو تمھارے — پر پاس تمھارا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا

ناصح کو جو چاہوں تو ابھی ٹھیک بنا دوں — پر خوف خدا کا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا

کیا کیا نہ کہے غیر کی گر بات نہ پوچھو — یہ حوصلہ میرا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا

کیا کیجے نصیبون کو کہ اغیار کا شکوہ — سن سن کے وہ چپکا ہے کہ مین کچھ نہین کہتا
مت پوچھ کہ کس واسطے چپ لگ گئی ظالم — بس کیا کہون مین کیا ہے کہ مین کچھ نہین کہتا
چپکے سے ترے ملنے کا گھر والون مین تیرے — اسواسطے چرچا ہے کہ مین کچھ نہین کہتا
ہان تنگ دہانی کا نہ کرنے کے لیے بات — ہے عذر پر ایسا ہے کہ مین کچھ نہین کہتا
اے چارہ گرو قابل درمان نہین یہ درد — ورنہ مجھے سودا ہے کہ مین کچھ نہین کہتا
ہر وقت ہے دشنام ہر اک بات مین طعنہ — پھر اسپہ بھی کہتا ہے کہ مین کچھ نہین کہتا
کچھ سن کے جو مین چپ ہون تو تم کہتے ہو بولو — سمجھو تو یہ تھوڑا ہے کہ مین کچھ نہین کہتا
سنتا نہین وہ ورنہ یہ سرگوشی اغیار — کیا مجکو گوارا ہے کہ مین کچھ نہین کہتا

مومن بخدا سحر بیانی کا جبھی تک
ہر ایک کو دعوی ہے کہ مین کچھ نہین کہتا

رات کس کس طرح کہا نہ رہا — نہ رہا پردہ مدعا نہ رہا
غیر آکر قریب خانہ رہا — شوق اب تیرے آنے کا نہ رہا
تیرے پردہ نے کی یہ پردہ دری — تیرے چھپتے ہی کچھ چھپا نہ رہا
غم مرا کس لیے کہ دنیا مین — نہ رہا مین مرا فسانہ نہ رہا
مدعا غیر سے کہا تا وہ — سمجھے اب کچھ بھی مدعا نہ رہا
اسکی زلفون کا دھیان تھا کہ مین شب — محو دود چراغ خانہ رہا
غیر چھڑکے ہے زخم دل پہ نمک — شور الفت مین بھی مزا نہ رہا
ہو پہنچے وہ لوگ رتبہ کو کہ مجھے — شکوہ بخت نارسا نہ رہا
تلخکامی نصیب اعدا حیف — جب کہ وہ اپنے کام کا نہ رہا
دل لگانے کے تو اٹھائے مزے — جی بلا سے رہا رہا نہ رہا
تو فلک مر گئے ہیں سب غافل — اب کسی کا بھی آسرا نہ رہا

مومن اس بت سے کیے نیم نازی ہین
تمکو دعوائے اتقا نہ رہا

ہاتھ لگنے چاک گریبان کو تو ہر بار لگا
ہاتھ کٹواؤن جو ناصح رہے اب تار لگا

جسکو اک پردہ نشین سے دل بیمار لگا
جو مریضون سے چھپاتے ہین وہ آزار لگا

جذبۂ دل کو نہ چھاتی سے لگاؤن کیونکر
آپ وہ میرے گلے دوڑ کے اکبار لگا

شوخ تھا رنگ حنا میرے لہو سے سو ہے
قتل اغیار سے کیا ہاتھ ترے یار لگا

تو کسی کا بھی خریدار نہین پر ظالم
سرفروشون کا ترے کوچہ مین بازار لگا

دُر و یاقوت کی پھر غیر پہ فرمائش ہے
جوہری کی تو دکان چشم گہربار لگا

یاد آئی مجھے ناصح کی زبان کی تیزی
دیکھ اغوائے رقیبان سے نہ تلوار لگا

ق

منہ مین کیسا خم صہبا کے بھر آیا پانی
تیرے لب سے جو لب ساغر سرشار لگا

ناگہان نعش پہ عاشق کی دم نوحہ گری
کوئی مذکور ترا کرنے ستمگار لگا

دیکھ تو حسرت دیدار پس مردن بھی
آنکھین وہ کھول کے تکنے در و دیوار لگا

کعبہ سے جانب بتخانہ پھر آیا مومن
کیا کرے جی نہ کسی طرح سے زنہار لگا

شب غم فرقت ہمین کیا کیا مزے دکھلاے تھا
دم رُکے تھا سینے مین کمبخت جی گھبراے تھا

یا تو دم دیتا تھا وہ یا نامہ بر بہکاے تھا
تھے غلط پیغام سارے کون ناتک آے تھا

ہان بے عیاری عدو کے آگے وہ پیمان شکن
وعدۂ وصل آج پھر کرتا تھا اور شرماے تھا

سُن کے میری مرگ بولے مرگیا اچھا ہوا
کیا بُرا لگتا تھا جسدم سامنے آجاے تھا

یار و دشمن راہ مین کل دیکھنا کیونکر ملے
وہ اُدھر کو جاے تھا اور یہ اِدھر کو آے تھا

بات شب کو اُس سے منع بیقراری پر بڑھی
ہم تو سمجھے اور کچھ وہ اور کچھ سمجھاے تھا

کوئی دن تو اسپہ کیا تصویر کا عالم رہا
ہر کوئی حیرت کا پتلا دیکھکر بنجاے تھا

سوے صحرا لے چلے اس کو سے میری نعش ہاے
تھا یہی ڈر اندنون تلوا مرا کھجلاے تھا

ناز و شوخی دیکھنا وقت تظلم دمبدم
مجھسے وہ عذر جفا کرتا تھا اور جھنجلاے تھا

ہوگئی دو روز کی الفت مین کیا حالت ابھی
مومنِ وحشی کو دیکھا اسطرف سے جاے تھا

ہماری جان تجھ بن شب دل ناکام لیتا تھا
خدنگ آہ سے تیر قضا کا کام لیتا تھا

یہی حالت رہی آٹھوں پہر تجھ بن کہ دم لیے
سحر تک شام سے دل صبح سے تا شام لیتا تھا

عبث الفت بڑھی تم کو وہ کب دیتا تھا دم تیرے
یہ مجھکو دیکھکر دشمن کلیجا تھام لیتا تھا

چھٹایا کیوں مرا وان رات دن رہنا بہم پھرنا
بتا تو کیا ترا مین گردش ایام لیتا تھا

نہ کانٹوں پر کوئی یوں لیٹے جوں مین بستر گل پر
ترے بن کروٹین شب لے سمن اندام لیتا تھا

رقیبوں پر ہوئی کیا آج فرمایش جواہر کی
کہ ہیرا عاشق خط زمرد فام لیتا تھا

سحر تک شام سے تجھ بن یہی حالت رہی دل نے
نہ مجھکو چین دیتا تھا نہ آپ آرام لیتا تھا

نہ مانوں گا نصیحت پر نہ سنتا مین تو کیا کرتا
کہ ہر ہر بات مین ناصح تمھارا نام لیتا تھا

مین اسکی بزم مے مین زہر پی کیونکر نہ مرجاتا
کہ میرے سامنے اس لب کو بوسے جام لیتا تھا

اگر مومن ہی ہو مومن بنے ہین تو نہ مانوں گا
جو عہد دوستی وہ دشمن اسلام لیتا تھا

---

وقت جوش بحر گریہ مین جو گرم نالہ تھا
حلقۂ گرداب رشک شعلۂ جوالہ تھا

آگ کیا ہمکو لگائی ابر نے تیرے بغیر
وقت بارش اخگر خورشید تفت سر ژالہ تھا

اس لب نازک کو برگ گل سے دیتی ہم مثال
ہونٹ برگ لالہ تھے اور نیل داغ لالہ تھا

اک نگاہ سرسری دیوانہ ہم کو کر گئی
گردش چشم پری رو ساحر بنگالہ تھا

دیکھکر یہ مجمع اٹھا گیا ہے ابر اشک آہ
حلقۂ اغیار اسکے گرد مہ کا ہالہ تھا

آبلے کیونکر نہ نکلیں جائے اشک آنکھوں سے آہ
میرے پہلو مین ابھی وہ آگ کا پرکالہ تھا

شور الفت نے کیا بے مزہ جلاد کو
گرم خونی سے لب شمشیر پر تبخالہ تھا

آہ پُردود اپنی کب زیب فلک تھی آنکو
دیدۂ مہتاب مین سرمہ کا یہ دنبالہ تھا

مومن عاشق طبیعت نوجوان ہی مر گیا
عشق طفل چند سالہ دشمن صد سالہ تھا

---

میرے کوچے مین عدو مضطر و ناشاد رہا
شب خدا جانے کہاں وہ ستم ایجاد رہا

اس روانی سے ذرا خنجر بیداد رہا
بارے اک دم اثر نالہ و فریاد رہا

بیکسی نے نہ دیا ہاے نہ خاک بھی چین
تا قیامت الم گریۂ جلاد رہا

نقد جان تھا نہ سزاے دیت عاشق حیف
خون فرہاد سر گردن فرہاد رہا

لذتِ جور سے دم لینے کی فرصت نہ رہی
کیا اثر منتظر دعوت فریاد رہا

یاد سہوًا اسے اے غیر ہے نسیان عمدًا
یاد رکھ بھول گیا جس کو وہی یاد رہا

سر ٹپکنے نے مرے سنگ در اُسکا توڑا
یہی سودا ہے تو گھر کاہے کو آباد رہا

کرۂ خاک ہی گردش مین طپش سے میری
مین وہ مجنون ہون کہ زندان مین بھی آزاد رہا

چھوٹنا دام شکستہ سے بھی آسان نہین
مین گرفتار خم گیسوے صیاد رہا

لیچلا جوش جنون جانب صحرا افسوس
جب مرے کوچے مین آکر وہ پریزاد رہا

کہ غم جور گہے عشق بتان لے مومن
مین سدا سوختۂ حسن خداداد رہا

مین نے تمکو دل دیا تمنے مجھے رسوا کیا
مین نے تمسے کیا کیا اور تمنے مجھسے کیا کیا

کشتۂ ناز بتان روز ازل سے ہون مجھے
جان کھونے کے لیے اللہ نے پیدا کیا

روز کہتا تھا کہین مرتا نہین ہم مر گئے
اب تو خوش ہو بیوفا تیرا ہی لے کہنا کیا

سر سے شعلے اُٹھتے ہین آنکھونسے دریا جاے ہے
شمع سے یہ کس نے ذکر اُس محفل آرا کا کیا

رو دیئے کیا بخت خفتہ کو کہ آدھی رات سے
مین یہان رویا کیا اور وہ وہین سویا کیا

آتش الفت بجھادی داغہاے اشک نے
مدعی کی گرمی صحبت نے جی ٹھنڈا کیا

آنکھ عاشق کی کوئی پھرتی ہی لے وعدہ خلاف
دیکھ لے مین مرتے مرتے سوے در دیکھا کیا

دلبرون مین بیوفا میری وفا کی دھوم ہے
بوالہوس سے کیون کہا تھا راز جو افشا کیا

چارہ گر زندان مین اُسکے آستان سے لیگئے
ایک بھی میری نہ مانی لاکھ سر پٹکا کیا

غیر کا اور آپکا گر دل نہین ہے ایک تو
کیون ترے دلمین مری یاد آنیکا چرچا کیا

کیا خلش تھی رات دل مین آرزوے قتل کی
ناخن شمشیر سے مین سینہ کھجلایا کیا

کیا خجل ہون اب علاج بیقراری کیا کرون
دھر دیا ہاتھ اُسنے دل پر تو بھی دل دھڑکا کیا

عزم ایمان سے ضد اُس غارتگر دین کو تھی
تجھسے اے مومن خدا سمجھے یہ تونے کیا کیا

کسی کا ہوا آج کل تھا کسی کا
نہ ہے تو کسی کا نہ ہوگا کسی کا

کیا تم نے قتل جہان اک نظر مین
کسی نے نہ دیکھا تماشا کسی کا

نہ میری سنے وہ نہ مین ناصحون کی
نہین مانتا کوئی کہنا کسی کا

مجھے مار ڈالا ہے انکار نے پھر
نہ کہنا کہ کیا مجھ پہ دعوے کسی کا

جو پھر جائے اُس بیوفا سے تو جانون
کہ دل پر نہین زور چلتا کسی کا

صبا نکہت یار لائی کہان سے
نہین دخل اس کو مین اصلا کسی کا

وہ کرتے ہین بیباک عاشق کشی یون
نہین کوئی دنیا مین گویا کسی کا

کوئی کیا کہے آپ ہرجائی ہو تم
نہین میری جان شکوہ بیجا کسی کا

درم الخندہ اور عشق بتان سے
بھلے ڈر ہے اے مومن ایسا کسی کا

محشر مین پاس کیون دم فریاد آگیا
رحم اسنے کب کیا تھا کہ اب یاد آگیا

الجھا ہے پانون یار کا زلف دراز مین
لو آپ اپنے دام مین صیاد آگیا

ناکامیون مین تمنے جو تشبیہ مجھسے دی
شیرین کو درد تلخی فرہاد آگیا

ہم چارہ گر کو یون ہی پہنائین گے بیڑیان
قابو مین اپنے گر وہ پریزاد آگیا

دل کو قلق ہے ترک محبت کے بعد بھی
اب آسمان کو شیوۂ بیداد آگیا

وہ بدگمان ہوا جو کہین شعر مین مرے
ذکر بتان خلخ و نوشاد آگیا

تھے بے گناہ جرأت پابوس تھی ضرور
کیا کرتے وہم خجلت جلاد آگیا

جب ہو چکا یقین کہ نہین طاقت وصال
دم مین ہمارے وہ ستم ایجاد آگیا

ذکر شراب و حور کلام خدا مین دیکھ
مومن مین کیا کہون مجھے کیا یاد آگیا

وعدۂ وصلت سے دل ہو شاد کیا
تمسے دشمن کی مبارکباد کیا

کچھ قفس مین ان دنون لگتا ہے جی
آشیان اپنا ہوا برباد کیا

نالہ پیہم سے یان فرصت نہین
حضرت ناصح کرین ارشاد کیا

ہین اسیر اُسکے جو ہے اپنا اسیر
ہم نہ سمجھے صید کیا صیاد کیا

شوخ بازاری تھی شیرین بھی مگر
ورنہ فرق خسرو و فرہاد کیا

نشۂ الفت سے بھولے یار کو
سچ ہے ایسی بیخودی مین یاد کیا

نالہ اکدم مین اڑا ڈالے دھوین
چرخ کیا اور چرخ کی بنیاد کیا

جب مجھے رنج دل آزاری نہو
بیوفا پھر حاصل بیداد کیا

پانون تک پہونچی وہ زلف خم بخم
سرو کو اب باندھیے آزاد کیا

کیا کرون اللہ سب ہین بے اثر
ولولہ کیا نالہ کیا فریاد کیا

دلربائی زلف جانان کی نہین
پیچ و تاب طرۂ شمشاد کیا

ان نصیبون پر کیا اختر شناس
آسمان بھی ہے ستم ایجاد کیا

روز محشر کی توقع ہے عبث
ایسی باتون سے ہو خاطر شاد کیا

گر بہاے خون عاشق ہے وصال
انتقام زحمت جلاد کیا

بتکدہ جنت ہے چلیے بے ہراس
لب پہ مومن ہرچہ بادا باد کیا

---

دل بیتاب کو گر باندھ کر رکھون نہ ٹھہریگا
سوا اس در کی زنجیرون کے یہ مجنون نہ ٹھہریگا

تپش سے خاک مین بھی عاشق مفتون نہ ٹھہریگا
کہ گنبد قبر کا جون گنبد گردون نہ ٹھہریگا

نہ ٹھہرا بوسہ دینا تو دل مفتون نہ ٹھہریگا
اگر وان دل نہ ٹھہریگا تو یان بھی یون نہ ٹھہریگا

اگر گردش یہی ہے مغبچون کے چشم میگون کی
کف ساقی مین جام بادۂ گلگون نہ ٹھہریگا

مرے خط مین شکایت اسکی شہباز نظر کی ہے
پر و بال کبوتر ایک اک لکھدون نہ ٹھہریگا

اُسے خو پڑ گئی ہی بے طرح زانوے جانان کی
یہ سر تکیہ پہ ہمدم جس طرح رکھون نہ ٹھہریگا

سراپا بسکہ محو شوخی قاتل ہون محشر تک
مرے زخمون سے جاری ہی رہیگا خون نہ ٹھہریگا

کیا پھر عیادت گر ارادہ اُسنے آنے کا
تو جبتک جان ہو درد دل محزون نہ ٹھہریگا

ہوئی تاثیر گر تھوڑی سی بھی اس سرو موزون کو
زمین کیا آسمان پر نالہ موزون نہ ٹھہریگا

مہ نو بنگئے ہم طول شبہاے جدائی سے
کہان تک دیکھیے وہ حسن روزافزون نہ ٹھہریگا

وہ شاعر ہون کہ بندھونگا خم زنجیر کاکل سے ۔ اگر دل کا قلق کے دھیان مین مضمون نہ ٹھہریگا

طواف کعبہ کا خوگر ہی دیکھو صدقے ہونے دو
بتو سمجھو ذرا **مومن** ہے مومن یون نہ ٹھہریگا

یہ عذر امتحان جذب دل کیسا نکل آیا ۔ مین الزام اسکو دیتا تھا قصور اپنا نکل آیا

نہ شادی مرگ ہون کیونکر ہو مژدہ قتل دشمن کا ۔ کہ گھر مین سے لیے شمشیر وہ روتا نکل آیا

ستم اے گرمی ضبط فغان و آہ چھاتی پہ ۔ کبھو پس پڑ گیا چھالا کبھو پھوڑا نکل آیا

کیا زنجیر مجکو چارہ گر نے کن دنون مین جب ۔ عدو کی قید سے وہ شوخ بے پردا نکل آیا

نکل آیا اگر آنسو تو ظالم مت نکال آنکھین ۔ سنا معذور ہے مضطر نکل آیا نکل آیا

ہمارے خونبہا کا غیر سے دعوی ہی قاتل کو ۔ یہ بعد انفصال اب اور ہی جھگڑا نکل آیا

ہوئی بلبل ثنا خوان ہان تنگ کس گل کی ۔ کہ فرو دی مین غنچہ کا منھ اتنا سا نکل آیا

کوئی تیر اسکا دلمین رہ گیا تھا کیا کہ آنکھون سے ۔ ابھی رونے مین اک پیکان کا ٹکڑا نکل آیا

دم بسمل یہ کسکے خوف سے ہم پی گئے آنسو ۔ کہ ہر زخم بدن سے خون کا دریا نکل آیا

خدنگ یار کے ہمراہ نکلی جان سینے سے ۔ یہی ارمان اک مدت سے جی مین تھا نکل آیا

بہت نازان ہی تو اے قیس پر وحشت دکھاونگا
کتابون مین کبھو قصہ جو **مومن** کا نکل آیا

روز جزا جو قاتل دلجو خطاب تھا ۔ میرا سوال ہی مرے خون کا جواب تھا

ناصح ہے طعنہ زن مری ناکامیون پہ کیا ۔ دلجوئیون سے تیری کبھی کامیاب تھا

پھرنے سے شام وعدہ تھکے یہ کیسو رہے ۔ آرام شکوہ ستم اضطراب تھا

کیا کیا شکن دیے ہین دل زار کو مگر ۔ اسکے خیال مین ورق انتخاب تھا

عاشق ہوے ہین آپ کہین گو ابھی یہ ہون ۔ شب حال غیر مجھسے زیادہ خراب تھا

وقت وداع بے سبب آزردہ کیون ہوے ۔ یون بھی تو ہجر مین مجھے رنج و عذاب تھا

وہ چشم انتظار کہان باز بعد مرگ ۔ دیکھا تو ہمنے آنکھ نہ لگنا بھی خواب تھا

بے پردہ غیر سے نہوا ہوگا شب کہ صبح ۔ آنکھون مین شرم تھی نہ نظر مین حجاب تھا

دیکھا نہ ہو یہ رشک وحسد وہ بلا کہ آج
سنبل کو تیری زلف کا سا پیچ وتاب تھا

ہون کیون نہ محو حیرت نیرنگہائے شوق
جو دل مین شعلہ تھا وہی آنکھون مین آب تھا

کیا جی لگا ہے تذکرۂ یار مین عبث
ناصح سے مجکو آج تلک اجتناب تھا

روز جزا خدا ابت جلاد کو ملا
گویا کہ خون ناحق مومن صواب تھا

مجکو تیرے عتاب نے مارا
یا مرے اضطراب نے مارا

بزم مے مین بس ایک مین محروم
آپ کے اجتناب نے مارا

لے کے دل بھی نجی نہین جاتی
زلف کے پیچ وتاب نے مارا

کیا پسند آئی اپنی جورکشی
چرخ کے انتخاب نے مارا

خاک اٹھینگے خاک سے جو یوں ہین
ترک آرام وخواب نے مارا

تشنہ کامی وصال کی مت پوچھ
شوق تیغ خوش آب نے مارا

خون کیونکر مرا کھلے کہ مجھے
اک سراپا حجاب نے مارا

یاد ایام وصل یار افسوس
دہر کے انقلاب نے مارا

لب میگون پہ جان دیتے ہین
ہمین شوق شراب نے مارا

جبہہ سائی کا بھی نہین مقدور
اُن کی عالی جناب نے مارا

نازک اندام سے لگی ہے آنکھ
حسرت فرش خواب نے مارا

کسپہ مرتے ہو آپ پوچھتے ہین
مجھے فکر جواب نے مارا

یون کبھی نوجوان نہ مرتا ہین
تیرے عہد شباب نے مارا

مومن از بس ہین بے شمار گناہ
غم روز حساب نے مارا

دیکھ لو شوق ناتمام مرا
غیر لے جلے ہے پیام مرا

بے اثر ہے فغان خون آلود
کیون نہ ہووے خراب کام مرا

آتشین خوسے آرزوے وصال
پک گیا اب خیال خام مرا

دیکھنا کثرت بلا نوشی — کاسۂ آسمان ہے جام مرا
رتبہ افتادگی کا دیکھو ہے — عرش کے بھی پرے مقام مرا
کس صنم کو چھوڑا دیا واعظ — لے خدا تجھ سے انتقام مرا
ہوکے یوسف جو دل چراتے ہو — کون ہو جائے گا غلام مرا
اس لب لعل کی شکایت ہے — کیونکہ رنگین نہو کلام مرا
ق
تو نے رسوا کیا مجھے اب تک — کوئی بھی جانتا تھا نام مرا
زانوے بت پہ جان دی دیکھا — مومن انجام و اختتام مرا

بندگی کام آرہی آخر
مین نہ کہتا تھا کیون سلام مرا

ناز بیجا سے سوا شرم کے حاصل نہوا — غیر پر ظلم کیے میرے مقابل نہوا
خود گلا کاٹ موا جبکہ مین بسمل نہوا — اُنکو آسان نہوا جو مجھے مشکل نہوا
کس طرح بزم مین وہ آنکھ چراتے مجھ سے — دل کو کھو کر یہ ڈرا تھا کہ مین غافل نہوا
خون چھپانے کو مری لاش سے کہتا ہی وہ شوخ — مجکو یہ غم ہے کہ مین کیون ترا قاتل نہوا
یاد کاکل مین بھی خود رفتگی اپنی گئی — جوش وحشت سے مین پابند سلاسل نہوا
دل ہی کیسی وہ دم دیتے ہین سوائے دشمن — کیا نہ دیتے مجھے مین آپ ہی سائل نہوا
خون مرا پاے گلے کا نہو کیون اے قاتل — دست رنگین مری گردن مین حمائل نہوا
آتش سینۂ تفسیدہ کو کیا مین روؤن — اشک جانب گرہ آب کے مائل نہوا
دیتے تکلیف شب ہجر مین آہ اپنے پاس — نقد جان پیشکش مرگ کے قابل نہوا
بے حجابی کا گلہ کیجے تو کہتا ہے ترے — پردۂ چشم کی تقصیر کہ حائل نہوا
کیا گلے ہوتے گر اور وہ بھی رحم آجاتا — شکر صد شکر کہ میرا سا ترا دل نہوا

مر گیا جسپہ نہین گھر مین رسائی اُسکے
تھا تو مومن مین ولے خلد مین داخل نہوا

فراق غیر مین ہے بیقراری یاب اپنا سا — بنایا تو نے اسکو بھی دل بیتاب اپنا سا

کسی کا سوز دل ہرگز تجھے یاد نہین آتا
تو سب کو جلانے ہے اے مہر عالمتاب اپنا سا

جواب خون ناحق میرا ایسا کیا دیا تو نے
کہ ظالم رہ گئے منہ لیکے سب احباب اپنا سا

کر مرضی یہی ٹھہری کہ تجکو چھوڑ دون مجکو
بتا دے اور کوئی غیرت مہتاب اپنا سا

یہ رنگ آمیزیان کیسی ہین کسکا ڈر ہے دیکھو تو
مجھے تو کچھ نظر آتا ہے یہ خونناب اپنا سا

بناوٹ سے وہ زلفین لاکھ بل کھایا کرین لیکن
یہ ممکن ہی نہین ہر ہو وے پیچ و تاب اپنا سا

اگرچہ شعر مومن بھی نہایت خوب کہتا ہے
کہان ہے لیک معنی بند مضمون یاب اپنا سا

---

کیا مرتے دم کے لطف مین پنہان ستم نہ تھا
وہ دیکھتے تھے سانس کو اور مجھ مین دم نہ تھا

بیخود تھے عشق تھے محو تھے دنیا کا غم نہ تھا
جینا وصال مین بھی تو مرنے سے کم نہ تھا

شاید کہ دست غیر رہا رات شانہ کش
اس زلف تابدادہ مین کچھ آج خم نہ تھا

جوش قلق نے اسکو بھی دیوانہ کردیا
پہلے تو ورنہ طبع تحمل مین رم نہ تھا

کیون جو نہ متصل سے ترے غیر کھنچ گئے
مین کیا حریف کشمکش دمبدم نہ تھا

چھڑکے ہی لون زخم پہ وہ کیون ہون غمین
الماس کی تھی آس جبھی تک الم نہ تھا

مین مر گیا وہ چشم جو یاد آئی اور یار
حیران ہین کہ مے تھی پیالہ مین سم نہ تھا

چھوڑا نہ دم مین کچھ بھی تب ہجر نے یہ رات
روتے تھے زار زار اور آنکھون مین نم نہ تھا

دربان کو آنے دینے پہ میرے نہ کیجیے قتل
ورنہ کہین گے سب کہ یہ کوچہ حرم نہ تھا

مومن چلا گیا تو چلا جائے اے بتو
آخر قدیم خادم بیت الصنم نہ تھا

---

غیر کو سینہ کہے سے سیمبر دکھلا دیا
تمنے کیا کچھ کسی کو اتنی بات پر دکھلا دیا

زرد منہ دکھلا دیا غم کا اثر دکھلا دیا
آج ہمنے اسکو اپنا زور و زر دکھلا دیا

صبح سے تعریف ہے صبر و سکون غیر کی
کس نے شب مجکو تڑپتے پیش در دکھلا دیا

موت کے صدقے کہ وہ بے پردہ آئے لاش پر
جو نہ دیکھا تھا تماشا عمر بھر دکھلا دیا

اسکے دل مین اب خیال قتل ہر دم آئے ہے
موت کو کس نے الٰہی میرا گھر دکھلا دیا

گو حسد سے ہو پر اب بھی ہو وہی ناصح کی بات
ناحق اس جان جہان کو اک نظر دکھلا دیا

نام الفت کا نہ لونگا جب تلک ہے دم مین دم
تو نے چاہت کا مزہ اے فتنہ گر دکھلا دیا

جب کہا دل پھیر دو بولے کہ دل پہلو مین ہی
مین نے انکی ضد سے سینہ کاٹکر دکھلا دیا

اس قیامت قد کو شب دیکھا تھا ہم نے خواب مین
دل نے محشر کا سمان وقت سحر دکھلا دیا

صورت اغیار کو دیکھے ہے وہ حیرت زدہ
میرے رنگ رُخ نے آئینہ مگر دکھلا دیا

سخت کمبختی ہوئی یہ بھی نصیبون کا لکھا
غیر کو خط نامہ بر نے بے خبر دکھلا دیا

دیکھین گے **مومن** یہ ہم ایمان بالغیب آپکا
اُس بت پردہ نشین نے جلوہ گر دکھلا دیا

غیرون پہ کھل نہ جائے کہین راز دیکھنا
میری طرف بھی غمزۂ غماز دیکھنا

اڑتے ہی رنگ رخ مرا نظرون سے تھا نہان
اس مرغ پر شکستہ کی پرواز دیکھنا

دشنام یار طبع حزین پر گران نہین
اے ہمنفس نزاکت آواز دیکھنا

دیکھ اپنا حال زار منجم ہوا رقیب
تھا سازگار طالع ناساز دیکھنا

بدکام کا مآل بُرا ہے جزا کے دن
حال سپہر تفرقہ انداز دیکھنا

مت رکھیو گرد تارک عشاق پر قدم
پامال ہو نہ جائے سرافراز دیکھنا

کشتہ ہون اسکی چشم فسونگر کا اے مسیح
کرنا سمجھ کے دعوے اعجاز دیکھنا

میری نگاہ خیرہ دکھاتے ہین غیر کو
بے طاقتی پہ سرزنش ناز دیکھنا

ترک صنم بھی کم نہین سوز جحیم سے
**مومن** غم مآل کا آغاز دیکھنا

اب رہا ہی کون کس سے بے شکیبائی ملا
مجھکو قسمت سے نصیحت گر بھی سودائی ملا

میرے گھر بھی پھرتے چلتے ایکدن آجائیگا
دو مبارکباد اب کی یار ہرجائی ملا

گو رہین بھی جوش غم دل سے نہ نکلا ہائے ہائے
آپ ہی مین ہم نہین جب کنج تنہائی ملا

ہم بھی تو نادان ہین آخر یا مطلب کس لیے
خضر موسی کو پے تعلیم دانائی ملا

پند گو حال زلیخا یاد کر کچھ خیر ہے
کام دل جس کو ملا یان بعد رسوائی ملا

تلخکامی پر مجھے تجکو لب شیرین پہ ناز / آ مرے جادو سے اعجاز مسیحائی ملا
ہو جنون ایسے کے آگے ٹھہرنے بوالہوس / دیکھتے ہی مجکو بھاگا جو تماشائی ملا
جستجو سے وصل دلبر کی تمنا کس لیے / کیا دل گم گشتہ اے ہنگامہ آرائی ملا

چھوڑ بتخانہ کو مومن سجدہ کعبے مین نکر
خاک مین ظالم نہ یون قدر جبین سائی ملا

ہم رنگ لاغری سے ہون گل کی شمیم کا / طوفان باد ہے مجھے جھوکا نسیم کا
چھوڑا نہ کچھ بھی سینے مین طغیان اشک نے / اپنی ہی فوج ہو گئی لشکر غنیم کا
یاران نو کے واسطے مجھ سے خفا ہوئے / تمکو نہین ہے پاس نیاز قدیم کا
یاد آئی کافرون کو مری آہ سرد کی / کیونکر نہ کانپنے لگے شعلہ جحیم کا
از بسکہ ثبت نامہ ہو سوز تب درون / قاصد کا ہاتھ ہے ید بیضا کلیم کا
واعظ کبھی ہلا نہین کوے صنم سے مین / کیا جانون کیا ہے مرتبہ عرش عظیم کا
مارا ہے وصل غیر کے شکوہ پہ چاہیے / مدفن جدا جدا مری لاش دو نیم کا
کہتا ہو بات بات پہ کیون جان کھا گئے / گویا کہ پک گیا ہے کلیجہ ندیم کا
واعظ بتون کو خلد مین لیجائینگے کہین / ہے وعدہ کافرون سے عذاب الیم کا

مومن تجھے تو وہم ہے مومن ہی وہ نہین
جو معتقد نہین تری طبع سلیم کا

جون نکہت گل جنبش ہے جی کا نکلجانا / اے باد صبا میری کروٹ تو بدل جانا
یا لغز محبت سے مشکل ہے سنبھل جانا / اس رخ کی صفائی پر اس دل کا پھسل جانا
سینہ مین جو دل تڑپا دھر ہی تو دیا دیکھا / پھر بھول گیا کیسا مین ہاتھ کا پھل جانا
اتنا تو نہ گھبراؤ راحت نہین فرماؤ / گھر مین مرے رہجاؤ آج اور کبھی کل جانا
اے دل وہ جو یان آیا کیا کیا ہمین ترسایا / تو نے کہین سکھلایا قابو سے نکل جانا
کیا ایسے سے دعوی ہو محشر مین کہ مین نے تو / نظارۂ قاتل کو احسان اجل جانا
ہے ظلم کرم جتنا تھا فرق پڑا کتنا / مشکل ہے مزاج اتنا اک بار بدل جانا

حوروں کی ثنا خوانی واعظ یوہین کب مانی — لے آگہ ہے نادانی باتون مین بہل جانا

عشق انکی بلا جانے عاشق ہون تو پہچانے — تو مجکو اطبا نے سودے کا خلل جانا

کیا باتین بناتا ہے وہ جان جلاتا ہے — پانی مین دکھاتا ہے کافور کا جل جانا

مطلب ہے کہ وصلت مین ہی بوالہوس آفت مین — اس گرمی صحبت مین اے دل نہ پگھل جانا

دم لینے کی طاقت ہے بیمار محبت ہے
اتنا بھی غنیمت ہے **مومن** کا سنبھل جانا

کیا قہر طعن بوالہوس بے ادب ہوا — جرم رقیب قتل کا میرے سبب ہوا

محو جفا ستم کش الطاف کب ہوا — رحم اسکو میرے حال پہ آیا غضب ہوا

بوسے دم غضب لیے الٹی سمجھ تو دیکھ — دل جو پڑا جبین پہ تمنا کو لب ہوا

کس دن تھی اسکے دل مین محبت جواب نہین — سچ ہے کہ تو عدو سے خفا بے سبب ہوا

بجلی گری فغان سے مری آسمان پہ — جو حادثہ کبھی نہ ہوا تھا سو اب ہوا

جی طعن وصل حور سے کیسا جلا دیا — روز جزا کا ذکر جو محفل مین شب ہوا

ازبسکہ تھی وصال مین غیرون سے ہمسری — عیش و سرور باعث رنج و تعب ہوا

تھا مین برنگ شعلۂ جوالہ بے قرار — جی خاک ہو گیا مجھے آرام جب ہوا

بر مین عدو کے سوے بغل سے مری اٹھے — وہ کیا کہ سب کو جذبۂ دل سے عجب ہوا

اب اذن انتقام جفاے فلک تو دون — سو بار جوش نالہ اجازت طلب ہوا

ربط بتان دشمن دین اتہام ہے
ایسا گناہ حضرت **مومن** سے کب ہوا

اے آرزوے قتل ذرا دل کو تھامنا — مشکل پڑا مرا مرے قاتل کو تھامنا

تاثیر بیقراری ناکام آفرین — ہے کام ان سے شوخ شمائل کو تھامنا

دیکھے ہے چاندنی وہ زمین پر نہ گر پڑے — اے چرخ اپنے تو مہ کامل کو تھامنا

مضطر ہون کس کا طرز سخن سے سمجھ گیا — اب ذکر کیا ہے سامع عاقل کو تھامنا

ہو صرصر فغان سے نہ کیونکر وہ مضطرب — مشکل ہوا ہے پردۂ محمل کو تھامنا

سیکھے ہین مجھ سے نالۂ نَے آسمان شکن
صیاد اب قفس مین عنادل کو تھامنا

یہ زلف خم بہ خم نہو کیا تاب غیر ہے
تیرے جنون زدے کی سلاسل کو تھامنا

اے ہمدم آہ تلخی ہجران سے دم نہین
گر تلخ ہے دیکھ جام ہلاہل کو تھامنا

سیماب وار مر گئے ضبط قلق سے ہم
کیا قہر ہے طبیعت مائل کو تھامنا

آغوش گور ہو گئی آخر لہو لہان
آسان نہین ہے آپکے بسمل کو تھامنا

سینہ پہ ہاتھ دھرتے ہی کچھ دم پہ بن گئی
لو جان کا عذاب ہوا دل کو تھامنا

باقی ہے شوق چاک گریبان ابھی مجھے
بس اے رفوگر اپنی انامل کو تھامنا

مت مانگیو امان بتون سے کہ ہے حرام
**مومن** زبان بیہودہ سائل کو تھامنا

لے اڑی لاشہ ہوا لاغر زبس تن ہو گیا
ذرۂ ریگ بیابان اپنا مدفن ہو گیا

بن ترے اے شعلہ رو آتشکدہ تن ہو گیا
شمع قد پر میرے پروانہ برہمن ہو گیا

تھی کمین غارت بوس دہن ہنگام خواب
شب کی بیداری سحر کا خواب رہزن ہو گیا

ایک ہی جنبش مین تھی صد رحمت خواب عدم
طفلہاے اشک کو گہوارہ دامن ہو گیا

میرے جلنے پر جو رویا غیر تیری بزم مین
سوز دل کو آب اشک آتش پہ روغن ہو گیا

پاؤن زندان سے اٹھے کیا سر اٹھا سکتے ہین
حلقۂ زنجیر آخر طوق گردن ہو گیا

جھانکتے ہین کیا ملائک اس پری رخسار کو
پردۂ تو بر تو افلاک چلمن ہو گیا

شہر مین یا ہی شہرہ کس قد قیامت زا کا کین
جلوہ گاہ حشر ہر ہر کوے و برزن ہو گیا

ہم نشینی جوش وحشت سے فلک پہ پہنچے
خار دامنگیر پر عیسیٰ کے سوزن ہو گیا

آخر اشکون کے بھر آنے نے ڈبویا ہے مجھے
چشم کا سوراخ کشتی کا روزن ہو گیا

تاک اڑائی مین نے کیا طرز جنون قیس کی
شاہجہان آباد سارا نجد کا بن ہو گیا

داغ سینہ سے دل و جان و جگر سب پھک گئے
تھا چراغ خانہ ہمکو برق خرمن ہو گیا

بیکسی سے نزع مین اپنے کو رویا آپ مین
دم جو کچھ باقی رہا تھا صرف شیون ہو گیا

اپنے ڈھب کی کیا پڑھی اک اور مومن نے غزل
دو ہی دن مین یہ تو کیسا ماہر فن ہو گیا

مین ہلاک اشتیاق طرز گشتن ہوگیا
دوستی کیا کی کہ اپنا آپ دشمن ہوگیا

دھو دیا اشک ندامت نے گناہونکو مرے
تر ہوا دامن تو بارے پاکدامن ہوگیا

ہوگیا سنکر نوید وصل شادی مرگ مین
لب تلک یہ زمزمہ آیا کہ شیون ہوگیا

کونسا گذرا یہان سے شہسوار نازنین
سبزۂ تربت مرا پامال توسن ہوگیا

زخم نو بھی مرہم زخم کہن ہے چارہ گر
بند تیر یار سے سینہ کا روزن ہوگیا

نیم جلوہ کو بھی وہ گنتے ہین اب بے پردگی
جسم کا ہیدہ یہ کسکا صرف چلمن ہوگیا

بسکہ مین سارے برس روتا رہا غم مین ترے
جلیٹھا اور میا کھ کا بھی چاند ساون ہوگیا

اُف رے سوز عشق بریان دلکی تسکین کے لیے
خرمن گل پر جو ٹوٹا وہ بھی گلخن ہوگیا

ق

اور کی چاہت کا تو نے جب کیا مجھپر خیال
تب مجھے بھی تجھسے وہم ربط دشمن ہوگیا

صاف تھا تو جبتلک سب مجھسے تو مین بھی صاف تھا
بدگمانی سے تری اب مین بھی بدظن ہوگیا

مومن دیندار نے کی بت پرستی اختیار
ایک شیخ وقت تھا سو بھی برہمن ہوگیا

---

تابو مین نہین ہے دل کم حوصلہ اپنا
اس جور پہ جب کرتے ہین تجھسے گلہ اپنا

لبیک حرم ہم ہین نہ ناقوس کلیسا
پھر شیخ و برہمن مین ہی کیون غلغلہ اپنا

تھا روز نخستین غم شبہائے دراز آہ
طفلی سے ہے اختر شمری مشغلہ اپنا

بل جاتے ہی اغیار نکل آتے ہین باہر
زنجیر در یار ہے یا سلسلہ اپنا

تھے دشت مین ہمراہ مرے آبلہ چند
سو آپ ہی پامال کیا قافلہ اپنا

اس حال کو پہونچے ترے غصہ سے کہ اب ہم
راضی ہین گر اعدا بھی کرین فیصلہ اپنا

زندہ نہوا ہائے دل مردہ اگرچہ
تھا شور قیامت سے فزون ولولہ اپنا

صورت وہی عظمت وہی گردش وہی کیسی
حیران ہین کہ یہ چرخ ہے یا آبلہ اپنا

انصاف کے خواہان ہین نہین طالب زر ہم
تحسین سخن فہم ہے مومن صلہ اپنا

---

راز نہان زبان اغیار تک نہ پہونچا
کیا ایک بھی ہمارا خط یار تک نہ پہونچا

اللہ ری ناتوانی جب شدت قلق مین بالین سے سر اٹھایا دیوار تک نہ پہونچا

روتے تو رحم آتا سو اس کے روبرو تو اک قطرہ خون بھی چشم خونبار تک نہ پہونچا

عاشق سے مت بیان کر قتل عدو کا مژدہ پیغام مرگ ہے یہ بیمار تک نہ پہونچا

بے بخت رنگ خوبی کس کام کا کہ مین تو تھا گل و لے کسی کی دستار تک نہ پہونچا

مفت اول سخن مین عاشق نے جان دیدی قاصد ترا بیان اقرار تک نہ پہونچا

تھی خار راہ تیری مژگان کی یاد پھر شب تا صبح خواب چشم بیدار تک نہ پہونچا

بخت رسا عدو کے جو چاہے سو کرے اب یکبار یار مجھ تک مین یار تک نہ پہونچا

غیرون سے اُسنے ہرگز چھوڑی نہ ہاتھا پائی جب تک اجل کا صدمہ دوچار تک نہ پہونچا

**مومن** اسی نے مجھسے دی برتری کسی کو
جو پست فہم میرے اشعار تک نہ پہونچا

وعدے کی جو ساعت دم کشتن ہے ہمارا جو دوست ہمارا ہے سو دشمن ہی ہمارا

یہ کاہ ربا سے بھی ہین کم اے کشش دل مذکور کچھ ایسا پس چلمن ہی ہمارا

افسوس موے شمع شب وصل کے مانند جو قہقہہ شادی ہے سو شیون ہی ہمارا

مہتاب کا کیا رنگ کیا دود فغان نے احوال شب تار سے روشن ہی ہمارا

دیتا نہین اس ضعف پہ بھی جوش جنون چین ہر ریگ روان دشت مین توسن ہی ہمارا

تقریب نہ کیونکر ہو ہوا آ نہین سکتی گویا در و دیوار نشیمن ہی ہمارا

آغشتہ بخون دست کو لو پونچھتے ہین وہ اسلئے کف جلاد مین دامن ہی ہمارا

گر پاس ہے لوگون کا تو آجا کہ قلق سے ہے لاش کہین اور کہین مدفن ہی ہمارا

جذب دل اسے کھینچ کے لائے تو کہان لائے جو غیر کا گھر ہے وہی مسکن ہی ہمارا

بتخانے سے کعبے کو چلے رشک کے مارے
**مومن** خضر راہ برہمن ہے ہمارا

ہمسری اس لب کے اب یہ بھی ایسا ہو گیا لو مرے بخت سیہ کو اور سودا ہو گیا

گو جنازے پر عدو کے وہ خود آرا ہو گیا پر ہمارا ابھی تو مرجانا تماشا ہو گیا

کس طرح معلوم ہو حال دل گم گشتہ ہاے
جو کبوتر لے گیا وان نامہ عنقا ہو گیا

مرگ سے تھی زندگی کی آس سو جاتی رہی
کیون بُری حالت نہو وہی غیر اچھا ہو گیا

ظلم کا ثمرہ یہی تھا دیکھکر گلہاے داغ
بید مجنون شرم سے وہ سرو رعنا ہو گیا

چشمۂ حیوان بنا اسکے لبون کی شرم سے
پانی پانی بسکہ اعجاز مسیحا ہو گیا

روز محشر کیا ہوا پھر کیون شب دیجور ہجر
کیا ہمارا نامۂ اعمال کچھ وا ہو گیا

بیوفائی ہے سرشت اسکی سو وہ ہم ہین کہان
ہم مزاجی کے سبب سے غیر اپنا ہو گیا

جان و دل پر لشکر آرائی تھی جوش یاس کی
مفت اس بلوے مین شب خون تمنا ہو گیا

ہٹ گیا ہوگا دوپٹہ منھ سے سوتے مین کہین
شب یہان ہنے کا تیرے سب مین چرچا ہو گیا

لگ گئی چپ مجکو تو بھی بات وہ کرتا نہین
کیا کہون قسمت کو کہنا دشمنون کا ہو گیا

شربت مرگ آب حسرت شور بختی زہر غم
تلخکامی سے مجھے کیا کیا گوارا ہو گیا

رو دیا اُسنے جو میری لاغری کو دیکھکر
قطرۂ اشک ندامت مجکو دریا ہو گیا

ہے مشبک بسکہ رونے روتے چشم اے ماہرو
شب جو اشک آیا سو اک عقد ثریا ہو گیا

حق تو یہ ہے کیا غزل اک در مومن نے پڑھی
آج باطل سارے استادون کا دعوی ہو گیا

مین تو دیوانہ تھا اس کی عقل کو کیا ہو گیا
قیس کہتا ہے مجھے ناصح کو سودا ہو گیا

جوش عشق و حسن نے کیا رنگ بدلا دیکھنا
اشک خونی سے مرے منھ زرد دہکا ہو گیا

سینہ زن یا جامہ در ہوتا ہے مین ماتم کوئی
آپ اپنے ہاتھ سے مین ہاے رسوا ہو گیا

صور تھی منقار مرغ صبح پہلو سے مرے
وہ قیامت قد جو اٹھا حشر برپا ہو گیا

زخم کھایا زہر کھایا تو بھی کچھ ہوتا نہین
دیر گذری مرگ کو کیا جانیے کیا ہو گیا

کیسی سے ہو کہ ان لطفون پہ گستاخی نہو
غیر ہمسا کب ہوا ہر چند ہمسا ہو گیا

یون لب خنجر کے بوسے متصل لینے نہ تھے
زخم کاری کی ہنسی مین کام میرا ہو گیا

سرمۂ تسخیر سے ہم خود مسخر کیون نہون
آنکھ کی پتلی جو تھی جادو کا پتلا ہو گیا

تو فلک مین کیا کرے یہ نالۂ آتش فشان
ایک دشمن سر سے کھویا اور پیدا ہو گیا

کفر ہے بے گلرخ ترسا تماشائے چمن
گلشن اپنے حق مین لے مومن کلیسا ہو گیا

کیا رشک غیر تھا کہ تحمل نہو سکا
مین جانکر حریف تغافل نہو سکا

ہوتا ہی آہ صبح سے داغ اور شعلہ زن
کیسا چراغ تھا یہ کبھی گل نہو سکا

اُسنے جو دل کو مُنھ نہ لگایا دو نیم ہے
یہ جام جم ہوا قدح مل نہو سکا

عاشق نہو کہین کہ انھین قتل غیر مین
مشکل بنی کچھ ایسی تساہل نہو سکا

کہتے ہین گلشن اپنی کلی اسکے دم سے تھی
دشمن جو ہم ترانۂ بلبل نہو سکا

نفرت تھی اسقدر کہ نہ ٹھہرے وہ صبحدم
پاس درازی شب کاکل نہو سکا

پروردۂ وفا سے ہو کب ترک عاشقی
کیا ناز تھے کہ مجھسے تحمل نہو سکا

وہ عکس زلف چشم عدو مین پڑا نہو
نظارہ مجھ سے جانب سنبل نہو سکا

تنگی وہی رہی دل صد چاک کی ہوا
یہ غنچہ پاش پاش مگر گل نہو سکا

ہجر بتان مین تجکو ہے مومن تلاش زہر
غم پر حرام خوار توکل نہو سکا

شوخ کہتا ہے بے حیا جانا
دیکھو دشمن نے تمکو کیا جانا

شعلۂ دل کو ناز تابش ہے
اپنا جلوہ ذرا دکھا جانا

شوق نے دور باش اعدا کو
اس کی محفل مین مرحبا جانا

گلے لگتا ہے دمبدم مجکو
طوق گردن نے کیا خفا جانا

اُسکے اُٹھتے ہی ہم جہان سے اُٹھے
کیا قیامت ہے دل کا آجانا

گھر مین خود رفتگی سے دھوم مچی
کیونکہ ہو اُس تلک مرا جانا

پوچھنا حال یار ہے منظور
مین نے ناصح کا مدعا جانا

مے نہ اتری گلے سے جو اس بن
مجکو یارون نے پارسا جانا

شکوہ کرتا ہے بے نیازی کا
تو نے مومن بتون کو کیا جانا

اس وسعتِ کلام سے جی تنگ آگیا
ناصح تو میری جان نہ لے دل گیا گیا

ضد سے وہ پھر رقیب کے گھر میں چلا گیا
اے رشک میری جان گئی تیرا کیا گیا

یہ ضعف ہے تو دم سے بھی کب تک چلا گیا
خود رفتگی کے صدمے سے مجکو غش آگیا

کیا پوچھتا ہے تلخیِ الفت میں پند گو
ایسی تو لذتیں ہیں کہ تو جان کھا گیا

کچھ آنکھ بند ہوتے ہی آنکھیں سی کھل گئیں
جی اک بلا سے جان تھا اچھا ہوا گیا

میرا گلا ہنسی سے نہیں گھونٹتے تھے وہ
کیا سوچ کر رقیب خوش آیا خفا گیا

آنکھیں جو ڈھونڈھتی تھیں نگہ ہاے التفات
گم ہونا دل کا وہ مری نظروں سے پا گیا

جلتی ہے جان آتش خس پوش دیکھکر
چلمن سے شعلہ رو کوئی جلوہ دکھا گیا

بوے سمن سے شاد تھے اغیار بے تمیز
اس گل کو اعتبار نسیم و صبا گیا

آہ سحر ہماری فلک سے پھری نہو
کیسی ہوا چلی یہ کہ جی سنسنا گیا

آتی نہیں بلاے شب غم نگاہ میں
کس مہروش کا جلوہ نظر میں سما گیا

اے جذب دل نہ تھم کہ نہ ٹھہرا وہ شعلہ رو
آیا تو گرم گرم و لیکن چلا گیا

مجھ خانمان خراب کا لکھا کہ جانکر
وہ نامہ غیر کا مرے گھر میں گرا گیا

منھدی ملے گا پانوں سے دشمن تو آنکر
کیوں میرے تفتہ سینے کو ٹھوکر لگا گیا

بوسہ صنم کی آنکھ کا لیتے ہی جان دی
مومن کو یاد کیا حجر الاسود آگیا

وہ ہنسے سن کے نالہ بلبل کا
مجھے رونا ہے خندۂ گل کا

دھیان ہے غیر کے تحمل کا
ہوش دیکھا ترے تغافل کا

ہم کسی شانہ بین سے پوچھینگے
سبب آشفتگی کاکل کا

لاش کس کی ہے یہ عدو سے نہ پوچھ
مین ہون کشتہ ترے تجاہل کا

حال ساقی سے کہکے روتا ہون
کہ محرک ہے خندہ قلقل کا

نکہت اس زلف کی صبا مین نہو
اڑ گیا رنگ بوے سنبل کا

جلوہ دکھلائے تا وہ پردہ نشین
مین نے دعوے کیا تحمل کا

عذر بیجا ہے سرکشی کے لیے
شاکی بے سبب جفا ہون مین

اک خداوند شوخ کے غم مین
قابل رحم ہو گیا ہون مین

مجھے پہنچا دو میرے صاحب تک
کہ عنا ام گریز پا ہون مین

## ایضاً

وہ نوجوان عابد و زاہد کہ سب جسے
کہتے تھے مومن اور بہت دیندار تھا

کل ایسے حال سے نظر آیا کہ کیا کہون
جو تھا سو اسکو دیکھ کے زار و نزار تھا

عبرت کی جاہے ان صنمون نے کیا خراب
ملنے سے جن کے معتقد ننگ و عار تھا

بیمار کر دیا شب ہجر بتان نے آہ
کیا ہو گئے وہ روز کہ پرہیزگار تھا

یا تو ہمین ڈراتے تھے خورشید حشر سے
یا اپنے سر پہ داغ جنون شعلہ بار تھا

اختر شماری شب غم نے بھلا دیا
جتنا خیال پرسش روز شمار تھا

ہر ایک کی طرف نگہ بیکسانہ تھی
کس کی نگاہ لطف کا امیدوار تھا

ہمت سے اور ناز اُٹھانے کی آرزو
باقی تھی گو کہ ضعف سے جینا بھی بار تھا

ہر دم ہواے آہ سے اُڑتی تھی منھ پہ خاک
جتنی کہ سر مین گرد تھی دل مین غبار تھا

زخمون مین بسکہ مشک بھرا تھا مین کیا کہون
عالم بدن کا اسکے عجب لالہ زار تھا

آنکھون سے چند جدول خوننابہ تھین روان
چہرہ جو ناخنون سے سراپا فگار تھا

نے راحت و فراغ نہ آسائش و شکیب
نے طاقت و توان نہ سکون و قرار تھا

بیہوش و بے حواس و بے آرام بیقرار
بے صبر و بے تحمل و بے اختیار تھا

کیا کشمکش نے دونون کو بے حال کر دیا
نہ زور ہاتھ مین نہ گریبان مین تار تھا

جنبش بھی تھی محال تڑپنا تو اک طرف
کاہیدہ جسم ضعف سے کوہ وقار تھا

ہو خود ہی بیحواس تو احوال درد دل
کس سے کہے خبر ہی نہین کون یار تھا

گو ہاتھ سے اشارہ نہ کھلنے زبان سے بات
تو بھی تو حال دست و زبان آشکار تھا

اسواسطے کہ خاک پر انگشت دست سے
رقمے بحال بندہ خدایا نگار تھا

اور اک یہ شعر شعلہ فشان و زبانہ زن
تبخالہ ریز کام و دہان بار بار تھا

آغاز کار عشق مین انجام کار تھا
مین کیون فنا ہے ہستی بے اعتبار تھا

## ایضاً

عم بزرگوار کہ ہین عیسے زمان — نسخہ کا جنکے معجزہ سے مشکل امتیاز
سقراط زہر خوردہ کا گر چارہ وہ کرین — عمر خضر سے ہو نفس واپسین دراز
وہ سب ہی جن کی فطرت عالی کے ہین مقر — وہ جس کی رائے خیل طبیبان مین سرفراز
ہو آب آب قول قدیم و جدید سے — تمریخ قابضات کا اُنسے سنے جو راز
ہو نافہ پیچ رشک سے بیتاب بوعلی — قولنج مادی کے اگر ہون وہ چارہ ساز
حضرت کے خوان فضل سے وہ فضلہ چین نہین — قے مین نہ کیون محقق طوسی کے ہو براز
نا کستر اُن کے نسخۂ اکسیر اثر کی ہے — کحل الجواہر دیدۂ چشم حرص و آز
بالفرض گر شراب مین ترکیب ان کی ہو — ہرگز رہے نہ گردن مینا مین پھر گراز
ازبسکہ زندگی کی توقع نہین رہی — وہ بھی مرے علاج سے کرتے ہین احتراز
کیا نار عنصری کے اُڑا ڈالینگے دھوئین — دل گرمی حرارت عشق جگر گداز
سوے دماغ ابخرۂ دل کا یون صعود — سجدے سے جیسے رکعت اول صف نماز
یہ حال ہے کہ ضعف سے کھلتی نہین ہے آنکھ — ہے یاد کس کی نرگس بیمار نیم باز
مین کیا کہ دم مین چلنے کی طاقت نہین رہی — بیٹھا ہے پانون توڑ کے جب ایسا ہرزہ تاز
دوران سر کو دیکھ کے چکر مین آگئی — وہ عقل جو کہ ہرزہ دوی سے ہے بے نیاز
گر نفس ناطقہ کو نہین لگ گئی ہے چپ — ورد زبان ہے کیون ہذیان سے حدیث راز
کس کے خیال مین یہ پراگندگی ہوئی — احساس کو ذرا نہین وسواس احتیاز
اعصاب محو زلف شکن در شکن ہوئے — گردن مین ہے تشنج اقدام سے گراز
مین کیا کہون حقیقت رنگ عذار زرد — سمجھو تو صفرت یرقان اُس سے ہے مجاز
گریہ ہی زور ضعف قوی ہے عجب نہین — دشوار ہووے عمر روان کو بھی اجلواز
منھ کا مزا یہ تلخ کہ شیرین ہے اس سے تو — بے وجہ سرکہ روئیے زاہد حیلہ ساز

صندل سے درد سر کو ہو کیا جبتلک جبین — مین اُسکے آستان پہ نہ رگڑون بصد نیاز
پان شوق سر کہ رہیئے ہندی صنم ہی خاک — صفرا شکن ہو سر کہ انگوری حجاز
پان بوسے چاہیین گرہ زلف یار کے — ممکن نہین کہ دانۂ آلو ہو چارہ ساز
لازم ہے میرے سینہ پہ رخسار ماہوش — کافور کی ہو قرص سے کیا چارۂ خراز
جھوٹی شراب یار کی درکار ہے کہان — تسکین پذیر ہو عرق بید سے جواز
اس جلے بوسۂ شکرین لب کا کام ہے — گلقند سے ہو کیونکہ طبیعت کو اہتزاز
باقی رہی ہے بچنے کی تدبیر کون سی — اے ناصح شفیق جگر سوز چارہ ساز
الا یہی کہ پہونچون وہان جسکی خاک در — کرتی ہے آج خاک شفا پر ہزار ناز
وہ مایۂ حیات وہ سرچشمۂ بقا — جس کا کہ ہے لعاب دہن آب جان نواز
صد سالہ مردہ زندہ ہو گر اپنی بات پر — آجلے اس صنم کا لب معجزہ طراز
رحم آئے تو عجب نہین آخر غلام ہون — اور وہ غلام خاص کہ یوسف تھا ایاز

پہونچا دے کاش کوچے مین اس سبزہ رنگ کے
مرتا ہون اپنی جان سے عمر خضر دراز

## ایضاً

مواجاتا ہون اب جی مین ہے اس بیدرد کو لکھون — کہ مجکو تختۂ مشق اطبا کیون بنایا ہے
نہ سمجھین سب نے کچھ علامت سے مرض اپنا — سڑی ہین آپ مالیخولیا مجکو بتایا ہے
کوئی کہتا ہے آلودگہ صفرا سے کراثی ہے — سیہ رونے ہر اجزو رنگ کو چہرے کے پایا ہے
کوئی کہتا ہے اکثر غش ہوا جب بیخودی چھائی — مجھے وسواس سرسام دروغین سچ ہی آیا ہے
کوئی کہتا ہے مین سمجھا یہ سر جو اٹھ نہین سکتا — ہزال روح نفسانی نے بار دسر اٹھایا ہے
کوئی کہتا ہے حاشا ہے یہ گرمی غب خالص کی — اسی جانسوز شعلے نے دھوان دل کا اڑایا ہے
کوئی کہتا ہے ترکیب اور غالب خلط بلغم ہے — رطوبت گر نہین تو کیون پسینے مین نہایا ہے
کسی کو منتشر یہ سے عفونت کا جو دھیان آیا — تو آخر سونگھنے کو بول کا شیشہ منگایا ہے
کوئی کہتا ہے یہ سکتہ ہے نظرون مین ہمارے تو — کئی بار احمقون نے لاکے آئینہ دکھایا ہے

کوئی سمجھا جو تلخی ذائقہ کی سرکہ روئی سے
تو کہتا ہے کہ گاہے شہد خالص بھی چٹایا ہے

کوئی اطراف کی سردی سے گرم شور و غوغا یون
کہ سینکو چارۂ بالقصد مکرر آزمایا ہے

کوئی کہتا ہے دیکھو متلی ہے نبض مسہل دو
ولیکن مشتری سے گر کوئی منضج پلایا ہے

کسی کو کم غذائی سے گمان ہے ناتوانی کا
تو کہتا ہے کہ جلدی لاؤ گر کچھ بھی پکایا ہے

کسی نے شربت دینار مکرر کی جو ٹھہرائی
تو کوئی سن کے مثل غنچۂ گل مسکرایا ہے

کوئی کہتا ہوا تو ہو گیا کیلوس بھی ناقص
کہ عالم ویسے ہی ہین گرچہ ہونٹونکو چبایا ہے

کوئی کہتا ہے یا نون جو تشنج سے سکڑتے ہین
کہ قطرب ہے یہی قانون مین مین نے پڑھایا ہے

کوئی کہتا ہے یہ سوزش غریزی ہے کہ نسخہ مین
سبھی اجزا ہین بارو بند تحفہ ساتھ لایا ہے

کوئی کہتا ہے اس آتش کا اطفا سخت مشکل ہے
مگر دیدے دو کوئی گر برف کا کوزہ جمایا ہے

کوئی کہتا ہے بالخاصیت ہی برف مین گرمی
تمھین ہندی مداوا کس ستمگر نے سکھایا ہے

کوئی کہتا ہے روغن دیجیے بادام مقشر کا
یہ نکتہ مرتے دم استاد نے مجکو بتایا ہے

مگر عم فلاطون منزلت میرے یہ کہتے ہین
مرض وہ ہی ہے لیکن شرم کے مارے چھپایا ہے

یہ سودا عشق ہے تیرا یہ تپ سوز غریبی وہ
کہ بیجا گرمی صحبت نے تیری جی جلایا ہے

یہ تلخی ذوق کی وہ تلخکامی ہے کہ حسرت نے
لب شیرین کے بوسے کا مزا مجکو چکھایا ہے

یہ حضرت لون کی پرتو ہے تیری سبزہ رنگی کا
زہے نیرنگ شوق محویت کیا رنگ لایا ہے

عرق وہ اشک ہے جو پاس رسوائی سے روکا تھا
اسی کے جوش نے دریا کا دریا یون بہایا ہے

صداع و صدر کا باعث بھی تیری بد دماغی ہے
اگرچہ صحبت ناصح نے بھی سر تو پھرایا ہے

سبب ظاہر ہے اضمحلال و ضعف و ناتوانی کا
قلق نے کاوشین کی ہین الم نے جی کھپایا ہے

نہ کیونکر کانپ کانپ اٹھون زمانے کی ہوا بگڑی
فلک نے سرد مہری سے تری کیسا ڈرایا ہے

مندی جاتی ہین آنکھین بسکہ شعلے جدائی مین
سحر تک شام سے خوابیدہ طالع نے جگایا ہے

افاقہ غش سے کیا آتا کہ تیری کاکل مشکین
نہ سونگھی گر سنگھایا ہے تو عطر خس سنگھایا ہے

نہ کیونکر امتلائے معدہ ہو محسوس اک مدت
غم فرقت تری دوری مین کس کثرت سے کھایا ہے

غرض اجل کہین نہ بچ جاؤن او مر جاؤ بن آئے
مسیحا درد حسرت سے کہ کیا مردہ جلایا ہے

## تاریخ وفات جدۂ مومن سراپا غم دخلہا اللہ فی جنت النعیم

| | |
|---|---|
| جبکہ اس غم سراسے کی رحلت | جدۂ مومن پریشان نے |
| سال تاریخ حسب حال کہا | دخلت بالنعیم رضوان نے |

## تاریخ رحلت وحید زمان یکتائے دوران زین حرمان سرائے ویرانی بنیان

| | |
|---|---|
| انتخاب نسخۂ دین مولوی عبد العزیز | بیعدیل و بےنظیر و بےمثال و بےمثل |
| جانب ملک عدم تشریف فرما کیون ہوئے | آگیا تھا کیا کہین مردون کے ایمان مین خلل |
| ہے ستم اے چرخ تو کس کو یہان سے لے گیا | کیا کیا یہ ظلم تو نے بیکسون پر اے اجل |
| جب اٹھائی نعش، اک عالم تہ و بالا ہوا | لوٹتا تھا خاک پہ ہر قدسی گردون محل |
| کیا کس و ناکس پہ تھا صدمہ کیا جسوقت دفن | ڈالتا تھا خاک سر پہ ہر عزیز و مبتذل |
| مجلس درد آفرین تعزیت مین مین بھی تھا | جب پڑھی تاریخ مومن نے یہ آکر بےبدل |

دست بیداد اجل سے بےسر و پا ہوگئے
فقر و دین فضل و ہنر لطف و کرم علم و عمل

## ایمان تازہ کردن شہور و سنین بدست امیر المومنین ابن امیر المومنین

| | |
|---|---|
| جو سید احمد امام زمان اہل زمان | کرے ملاحدِ بیدین سے ارادہ جنگ |

تو کیون نہ صفحۂ عالم پہ لکھے سال وغا
خروج مہدی کفار سوز کلک تفنگ

## ایضاً

| | |
|---|---|
| گلاب ناب سے دھوتا ہون مغز اندیشہ | کہ فکر مدحت سبط قسیم کوثر ہے |
| وہ کون امام جہان وجہانیان احمد | کہ محض مقتدی سنت پیمبر ہے |
| زمین کو مہر فلک سے نہ کیون ہو دعوی نور | کہ اس کا رایت اقبال سایہ گستر ہے |
| عروج سنگ و قصر جاہ یہ کہ جسے | ہزار طعن حضیض اوج لامکان پر ہے |
| زبسکہ کام نہین ہے اُسے سوائے جہاد | جو کوئی اس سے مقابل ہے سو وہ کافر ہے |
| شرف ہے مہر کو اسکے زمانے سے دائم | زبسکہ روز و شب انصاف سے برابر ہے |

وہ بادشاہِ ملائک سپاہ کوکب دین ۔۔ کہ نور شمس و قمر جسکی گرد شکر ہی
وہ شعلہ خصلت الحاد سوز کفر گداز ۔۔ کہ جسکا نقش قدم مہر روز محشر ہی
وہ برق خرمن ارباب شرک اہل ضلال ۔۔ کہ شعلہ خوشۂ حاصل تو دانہ اخگر ہی
وہ قہرمان فلک توسن و نجوم حشم ۔۔ کہ ترک چرخ غلام اسکا مہر چاکر ہی

وہ شاہ مملکت ایمان کہ جسکا سال خروج
امام برحق مہدی نشان علی فر ہی

## تاریخ وفات مولوی محمد عمر صاحب خلف الصدق مولوی اسمعیل صاحب مرحوم

محمد عمر کا ہوا انتقال ۔۔ بزرگ ایسے ہوتے ہین پیدا کہان

مجھے سال تاریخ کا تھا خیال
کہ سب نے کہا مرگ شیخ زمان

## تاریخ کدخدائی میرن

مرے یار میرن کو اس سال مین ۔۔ ہوا کدخدائی سے بارے فراغ
اگر غنچۂ نارسیدہ دلھن ۔۔ تو دولھا نہایت ہی نازک دماغ

شگفتہ گل تازہ سال زفاف
بہم کہہ رہے ہین خوش الحان باغ

## تاریخ کدخدائی

ہوا کدخدا آج یعقوب بیگ ۔۔ عروس اور داماد دونون پری
بغل مین ہے ہمخوابہ ماہوش ۔۔ زہے اختر بخت کی یاوری
کہا مین نے مومن سے تاریخ کو ۔۔ کہ ہے ختم اس پر سخن گستری

کہا مین نے دیکھا مگر تو بھی دیکھ
سما پر بہم زہرہ و مشتری

## شور انگیزی قلم سینہ چاک اشک فشان در ماتم حکیم غلام نبی خان

جہان نکوئی نکوے جہان ۔۔ وحید زمان والد مہربان

یہان تک انھین شوق خلد برین — کہ ہر دم کو گنتے دم واپسین
نہ دل مین نہ اُنکے زبان پر کبھو — رضائے الٰہی سوا آرزو
غرض آگیا وقت موعود جب — گئی تن سے وہ جان عشرت طلب
تاسف نے کیا کیا ستایا مجھے — قلق نے زمین پر لٹایا مجھے
غضب جان کو بیقراری ہوئی — بری حالت ایسی ہماری ہوئی
کہ دکھا دل عشرت آلود مرگ — ہوئی زندگی اپنی محسود مرگ
جہان سے جب ایسا شفیق اٹھ گیا — تو جینے کا سچ ہے مزا کیا رہا
کہون کیا کسی سے کہ کیا غم ہوا — سزا وار اشفاق ماتم ہوا
ولے شعر کی جو ہوس ہے کمال — اُسی غم مین تاریخ کا تھا خیال

جنازہ اٹھایا فرشتون نے آہ
تو تد فازا فوزاً عظیما کہا

## عقد عبارت و معانی باظہار سال نکاح یار جانی

کہان تک تغافل لب آب بے خبر — خبر بھی ہے کچھ ساقی بیخبر
شراب تمنا پلا آج تو — ہوسہائے مردہ جلا آج تو
مے رشک آواز قم دے مجھے — سبوئے سبو خم کے خم دے مجھے
علاج دل سر بسر جوش کر — مے وصل سے مجکو مدہوش کر
کہان تک سیہ مستی اشک خون — کبھی تو پیون بادۂ لالہ گون
کہان تک رہون تلخکام و خراب — مے عیش سے مین بھی ہون کامیاب
جہان ہے سراپا سرور و نشاط — زمانہ کو ہے دورۂ انبساط
عجب وقت آسایش و کام ہے — کہ گردون کو جنبش سے آرام ہے
نکلنے لگے خواہش مدعا — یہ جوف اب ہوس سے ہے سچ مچ بھرا
جہان مین کسی کو ذرا غم نہین — کہین مرگ حسرت کا ماتم نہین
نہین ہے زمانے مین رونے کا نام — صراحی بھی ہنسنے لگی مثل جام

جو شبنم کے تھے اشک دندان ہوے | برنگ لب غنچہ خندان ہوے
عجب گر کوئی یار سے ہو جدا | وہ اقبال مند آپ ہوا کدخدا
ہے اقبال جس کا جہان پر محیط | سعادت زمین و زمان پر محیط
وہ خان فلک رتبہ عباس نام | خجل جس کے جلوے سے ماہ تمام
نہ کیونکر ہو مہ اسکے جلوے سے داغ | ہے کس مہر تابان کا چشم و چراغ
وہ عبد العلی خان گردون مکان | جھکے جس کے آگے سر آسمان
خلیق و شفیق و سراپا وقار | زمانے کو ہے جس سے سو افتخار
طبیعت مین اسکی کرم سا کرم | سراپا مروت سراپا کرم
محبت فزاے دل ریش ریش | کرم گستر مومن مہر کیش
عجب بزم عشرت کا سامان کیا | سلیقہ سے عالم کو حیران کیا
کیا کیا سرانجام اسباب سور | کہ صرف چراغان ہوئی چشم حور
سرانجام وہ ہو سکے کیا بیان | زبان سخن گو کو طاقت کہان
ہوا جشن کیا کیا نہ سامان سے | گئے لے کے کس شوکت و شان سے
بندھا عقد کیا محکم و استوار | کھلا عقدۂ خاطر روزگار
کیا مین نے تاریخ کا جو خیال | یہ شعر آسمان نے پڑھا حسب حال

وصال دو مہ طالع و مہر اثر
قران دو نجم سعادت ہنر

ترانہ ریزی ہزار در شمار سنہ اتمام گلشن بیخار

کیا تذکرہ شیفتہ نے لکھا | ہے شیفتہ جس کے جان معنی
یون نکتہ شناس ہین پر ایسا | کوئی نہین قدردان معنی
افکار بلند سے بنایا | چرخ پر آسمان معنی
ہر فقرۂ نثر جان مضمون | ہر شعر روان روان معنی
کیا بات ہے منتخب کی تیری | اے منتخب جہان معنی

ہر نقطہ انتخاب تیرا
خال رخ دلبران معنی

تیرے جو سخن سے ہے سرافراز
الفاظ کا پایہ شان معنی

معنی ہین ثنا طراز الفاظ
الفاظ ہین مدح خوان معنی

ہے تذکرہ یا ریاض فردوس
فردوس ہے یا جنان معنی

اے تازہ بہار باغ مضمون
اے گلشن بیخزان معنی

مومن نے جب اسمین دیرتک کی
سیر گل و ضیمران معنی

آیا ہے خیال سال اتمام
تھا وہ بھی تو باغبان معنی

غنچہ کی طرح سے سر فرو تھا
یک چند وہ ہمزبان معنی

جب نغمہ سرا نہو سکا وہ
دستان زن داستان معنی

ہاتف نے کہا ہے اس کی تاریخ
گلدستۂ گلستان معنی
۱۲۵۹ھ

## تاریخ جلوس محمد سعید خان بر مسند ریاست رامپور

رامپور اک زمان ممتد سے
تیرے مقدم کا تھا تمنائی

جب پذیرا ہوئی دعا ے دیار
اے سراپا قبول والائی

یعنی اس ملک کے نصیب کھلے
تیرے قدمون پہ کی جبین سائی

تیرے خدام کے نصیب ہوئی
حکمرانی دکار فرمائی

تجکو شایستہ کرسی عزت
تجکو زیبا سریر آرائی

مین ہوا گرم فکر سال جلوس
ناگہان غیب سے صدا آئی

کہ محمد سعید خان کو ملی
ورثۂ صدر اکام آبائی

اس وسادہ پہ تجکو بٹھلا کر
مین نے تاریخ کی روش پائی

## تاریخ

جہان مین سے پے چارہ تشنگی
نہین کوئی بھی اس سے بہتر سبیل

یہی سال مین اے تفضل حسین
جو کہتے ہین سب تشنہ پرور سبیل ۱۲۶۵ھ

### تاریخ

| | |
|---|---|
| خلیفہ نور محمد وہ شمع بزم حضور | کہ جس سے زیر زمین تا بآسمان روشن |
| مکاشفات کا احوال کیا کہون اُن کی | تمام حال جہان و جہانیان روشن |
| خیال سال وفات انکا جب کیا مین نے | ہوا درونہ مثال ستارگان روشن |

نکالے سال ہین اس مصرعۂ دل آرا سے
روان نور محمد سے ہے جنان روشن

### تاریخ

| | |
|---|---|
| اے وزیر بلند پایہ تجھے | التفات شہی مبارک ہو |
| قدر عالی و خصلت محمود | خان حامد علی مبارک ہو |
| رفعت پایہ روز افزون ہو | آسمان پائگی مبارک ہو |
| امرائے زمانہ سے ہے تجھے | ہر طرح برتری مبارک ہو |
| کارگاہ سپہر سے ہر روز | تجکو خلعت نئی مبارک ہو |
| ذات کرسی ترا مقام بلند | کیا کہون پالکی مبارک ہو |
| فیل گردون مطیع ہے تیرا | فیل تشریف بھی مبارک ہو |
| تیری دولت سے سب کو بخشش و گنج | صدر زر دہ دہی مبارک ہو |
| میری تیغ زبان کی تیزی سے | تجکو اعدا کشی مبارک ہو |
| مومن آیا ہے بزم مین تیری | صحبت آدمی مبارک ہو |
| تہنیت خوان کامیابی سے | صلۂ دوستی مبارک ہو |
| بہر تاریخ یون کہا بے فکر | خلعت آصفی مبارک ہو ۱۲۵۴ھ |

### ایضاً

| | |
|---|---|
| نواب کو بادشہ نے بخشا | خلعت مین جو فیل چرخ تمثیل |

مین نے بھی زیادہ بہر تاریخ ‏ ‏ تشریف وزیر پر کیا بیل

۱۲۵۵ھ

ایضاً

گیا رنج نواب اصغر علیخان ‏ ‏ مبارک سلامت سلامت مبارک
ہوئی محو اب سستی و ناتوانی ‏ ‏ رجوع قوا عود طاقت مبارک
معالج ہوا فکر درمان سے فارغ ‏ ‏ مجھے فکر تاریخ صحت مبارک
حساب اس سخن کا تو کرلین جو لب نے ‏ ‏ کہا اعتدال طبیعت مبارک

۱۲۶۱ھ

ایضاً

دختر روشن روان ہوئی پیدا ‏ ‏ کیا ہی چمکا ہے اختر مومن
تال کٹنے کے ساتھ ہاتف نے ‏ ‏ کہی تاریخ دختر مومن

۱۲۵۹ھ

ایضاً

شحنۂ دہلی خلق آزار ‏ ‏ بچۂ افغان رشوت خوار
خوار ہوا بارے اس سال ‏ ‏ لوگون کا تھا یار اقبال
نام بتاؤن کیا اے یار ‏ ‏ ناموزون ہون گے اشعار
ہان تو پوچھے گر تاریخ ‏ ‏ اس سے کیا بہتر تاریخ
سب نے کہا جب چھوٹا کام ‏ ‏ اترا شحنہ مردک نام

۱۲۵۹ھ

تاریخ

اس تذکرہ کا جو ہی ترجمہ چھاپا ‏ ‏ مومن کو خیال سال تاریخ آیا
مضمون کا ہجوم دیکھکر فرمایا ‏ ‏ کیا گلشن بیخار پہ بادل چھایا

تاریخ

وہ تفضل حسین یار قدیم ‏ ‏ نیک خو نیک ذات نیک سیر
گرم سامان بزم سور ہوا ‏ ‏ بہر چشم چراغ اہل نظر
میر نواب بے نظیر جہان ‏ ‏ کیا خجستہ پدر سعید پسر
کدخدائی کا کیا کہون سامان ‏ ‏ زیب کے دل مین کر لیا ہے گھر

مہر داماد و ماہ پارہ عروس ایک سے ایک عالم آرا تر
فکر تاریخ مین سنا مین نے کہہ رہا تھا سروش نیک اختر
لکھدے اے مومن ستارہ شناس سال عقد اجتماع شمس و قمر
۱۲۶۱ھ

## تاریخ وفات میان کالے صاحب

ہوئی جبدم وفات حضرت کی مجھکو تاریخ کا خیال آیا
ہاتف غیب نے کہا ناگاہ کالے صاحب کو سرخرو پایا
۱۲۹۸ھ

## رباعیات

تھا ہم سے بھی ربط بیوفا یا کہ نہ تھا حالت یہ ہوئی کبھی بھی گو یا کہ نہ تھا
یارون مین تمھارے ہم بھی بیٹھے یا کہ نتھے دیکھو تو ادھر کو کبھی کچھ تھا کہ نہ تھا

### ایضاً

ہو حق وفا او قضا نے چاہا کعبہ کا سفر بخت رسا نے چاہا
ہے ترک علاج ان بتون کا مومن دیکھو چاہین گے گر خدا نے چاہا

### ایضاً

کیا گوشہ خفا مین انجمن مین بھی تو تھا کیا دشت کہ تنگدل چمن مین بھی تو تھا
کچھ اور نہین سفر مین ایذا لیکن اک درد ہے دل مین سو وطن مین بھی تو تھا

### ایضاً

جب سے وہ گئے ادھر نہین یاد کیا بھیجی نہین کچھ خبر نہین یاد کیا
ہم یاد مین جسکی آہ سب کچھ بھولے اس نے ہمین بھول کر نہین یاد کیا

### ایضاً

گر جور و ستم پہ طبع آئی اچھا نے شوق محبت آزمائی اچھا
یان روز جزا کی آس ہے روز افزون کر لیجیے جو ہو سکے برائی اچھا

### ایضاً

گر دل مین اثر نہ تیرے غم کا ہوتا کا ہے کو یہ لوٹتا تڑپتا ہوتا

کیسی آرام سے گزرتی اوقات — اے کاش کہ میرا دل بھی تجھسا ہوتا

ایضاً

محروم حصول مدعا نے چاہا — حسرت زدہ بخت نارسا نے چاہا
مومن اس بت نے گر نہ چاہا نہ سہی — ہم خوش ہین اُسی مین جو خدا نے چاہا

ایضاً

کیون تد نظر ہے تم کو مرنا میرا — کیون بھولے ہو جان سے گذرنا میرا
ہر روز وصال ہا کہ عید قربان — واجب سے گنتے ہو ذبح کرنا میرا

ایضاً

جام آپ نے دمبدم دیے ہین کیا کیا — خونابۂ درد و غم پیے ہین کیا کیا
کچھ کشمکش صبر و جفا کی حد بھی — انصاف کرو ستم کیے ہین کیا کیا

ایضاً

گھر دین مین تھا لقب یگانا اپنا تھے بت سے خفا — گلے صنمون کو ہمنے جانا اپنا اللہ ری خطا
سب دیر و حرم کی خاک چھانی مومن کیا خاک کہین — دیکھا تو کہین نہین ٹھکانا اپنا جی بیٹھ گیا

ایضاً

جب پاس وفا اسے ہمارا نہ رہا — ہم کو بھی خیال دوستی کا نہ رہا
قربان مین کس ادا سے کہتا ہے تمھین — اتنے ہی مین عاشقی کا دعوی نہ رہا

ایضاً

کیا ظلم یہ اے نالۂ بیباک کیا — اس شعلہ مزاج کو غضبناک کیا
افسوس وہ لعل لب نہین گرم سخن — اس آتش خاموش نے جی خاک کیا

ایضاً

یون کہتے کو یار بیوفا جانا تھا — یون کاہے کو دشمن آشنا جانا تھا
ایسا کہین آتا ہے دل ایسے پر بھی — کیا جانیے مین نے تمکو کیا جانا تھا

ایضاً

اندیشہ پایان جفا کرنا تھا
ناداں ذرا پاس وفا کرنا تھا
غیرون کے لیے ہاتھ سے کھویا ہمکو
کیا تم نے کیا اور آہ کیا کرنا تھا

ایضاً

ہنگامہ حشر جب کہ برپا ہوگا
یون ردے سوال سے عدا ہوگا
اولاد نبی پہ ظلم کیا کیا نہ کیے
سمجھے نہ یہ تم کہ ہم پہ کیا کیا ہوگا

ایضاً

روشن ہے جو ہے آل عبا کا پایا
ہان مرتبہ تسلیم و رضا کا پایا
قندیل ہی عرش کی جو ہر جان شہید
کیا ہوئے گا شاہ شہدا کا پایا

ایضاً

ہے عہد شباب زندگانی کا مزا
پیری مین کہان وہ نوجوانی کا مزا
اب یہ بھی کوئی دن مین فسانہ ہوگا
باتون مین جو باقی ہی کہانی کا مزا

ایضاً

ہے طرفہ ستم آن کے پھر گھر جانا
حسرت زدہ جینا بھی ہی گو مر جانا
پر مجکو سحر تلک نہ جینے دیگا
تیرا یہ شب بخیر کہہ کر جانا

ایضاً

مومن کو رفیق گبر و ترسا دیکھا
پھر طائف کعبہ سے معلّے دیکھا
ہندی صنم اب ہین جستجو مین بیتاب
اللہ کی قدرت کا تماشا دیکھا

ایضاً

لکھا نہ گیا اگرچہ دفتر لکھا
لکھا وہی بالکل کہ ہی دل پر لکھا
حیران ہون کہ جو حال پریشان ہے مرا
یہ کاتب تقدیر نے کیونکر لکھا

ایضاً

مومن دل سا مکان جو برباد دیا مانند حباب
ان سنگدلون کو دیکھے کیا خاک لیا جز رنج و عذاب
یعنی وہ مکان کہ تھا خدا کا مسکن کر نذر بتان
برباد اُسے کیا یہ کیا کام کیا اے خانہ خراب

ایضاً

کیا کہیے ہوا جو ضعف سے حال خراب — کیا ذکر طعام پی نہیں سکتا آب
منہ خاک چلے ہے لب کی جنبش معدوم — اوں تاب و تواں کا نام سیری کیا تاب

ایضاً

ہے شرم گنہ سے جان کیسی بیتاب — یہ ذکر جہاں ہوا ہوا جی بیتاب
یارب اگر مؤثر ہو یہ کہنا میرا — یارب ہے ترا بندۂ عاصی بیتاب

ایضاً

اے خواجۂ خواجگان دم خشم و عتاب — کیا تاب کہ دے سکے کوئی تجھکو جواب
اگر جرم کا میرے وزن کرنا ٹھہرا — انصاف سے کر لے پئے کرم کا بھی حساب

ایضاً

یہ چند منافق سراپا بدعت — ہیں کفر و ضلال و فسق جبلی طینت
بتلاتے ہیں بدعتی امام حق کو — گویا کہ جہاد ہے خلاف سنت

ایضاً

رو رو کے کہا اس سے ملاقات کی رات — رو رو کے کٹیں ہجر کی راتیں ہیہات
اب ذکر شب وصل ہے احباب کا اور — رونا وہی زار زار یہ ہے کیا بات

ایضاً

اے حلقۂ زلف دام داری ہے عبث — اے ناز و ادا الکین ہماری ہے عبث
یاں دل سے قرار جا چکا ہے کب کا — اے شوخی یار بیقراری ہے عبث

ایضاً

درماں میں مرے طبیب کو غور ہے آج — معلوم ہوا مزاج بے طور ہے آج
اس حال میں کل تلک تو جینا معلوم — آج آ کہ زندگی مری اور ہے آج

ایضاً

پامال ہوں میں اگر جفا سے ناصح — کیا کام تجھے تری بلا سے ناصح

جس بت کو کہ پوجے خلق مین دل بھی دو دن
کیا ظلم ہے ڈر ذرا خدا سے ناصح

ایضاً

جون ماہ مین عمر بھر پھرا ہون اے چرخ
ان سا کوئی مہروش تو دیکھا ہی نہین
ہر شہر مین دربدر پھرا ہون اے چرخ
مین تجھ سے زیادہ تر پھرا ہون اے چرخ

ایضاً

مومن نے کیا نام محبت برباد
آتا ہی یہ جی مین پوچھیے کیون حضرت
ہی طوف حرم مین اور کیا کیا دل شاد
اب بھی وہ بتون کے گرد پھرنا ہے یاد

ایضاً

یہ کچھ رہ سنت نہ طریق توحید
ہم سمجھے ہین معنی حقیقی یعنے
پھر کیا ہی ضرور رب کی پہچان فہمید
حیوان ہین حقیقت مین یہ اہل تقلید

ایضاً

مومن نہین زہد بے ریا سے امید
جب رحم محبت صنم مین نہ کیا
کیا شیخ بتون کی سی دعا سے امید
کیا عشق حقیقی مین خدا سے امید

ایضاً

کرتا ہی لگاوٹین وہ رشک مہ عید
پانی اُسنے جو تجھپہ پھینکا مومن
بیوجہ نہین ہی جوش دریا سے امید
تر دامنی وصال کی ہے یہ نوید

ایضاً

کیا سخت تھے ابن سعد اور ابن زیاد
فریاد امام کی کسی نے نہ سُنی
اولاد نبی پہ ہے ستم یہ بیداد
اللہ سُنے مقلدون کی فریاد

ایضاً

کیا ڈر ہی اگر نیند نہ آئی یک چند
معلوم ہوا ابھی حسد اکو میرے
بیخوابی ہر ذرہ سے مین ہون خرسند
منظور نہین کہ میری آنکھین ہون بند

ایضاً

تہمت ترے عشق کی لگا دی مجھپر
نے دن کو قرار اور نہ ہی رات کو خواب
کردی مریجان حرام شادی مجھپر
دل نے مرے ہاے کیا بنا دی مجھپر

ایضاً

امواج فرات دیکھ روے شبیر
ہین لینے ہی امتی لہو کے پیاسے
حسرت سے یہ خونناۂ فشان کی تقریر
کیا تشنگی آل نبی کی تدبیر

ایضاً

مومن ہی اگرچہ سب اُسی کا یہ ظہور
یعنے کہ بنالے ہین خدا نے بندے
توحید وجودی کا نہ کرنا مذکور
بندے کو خدا بناے کس کا مقدور

ایضاً

ہی ضعف سے دل پہ ہاتھ دھرنا دشوار
اسپر یہ غضب کہ حسرتو نکلے ہے ہجوم
جب دم نہ رہا تو تمام کرنا دشوار
جینا دشوار مجھکو مرنا دشوار

ایضاً

ہر چند نہین قیاس سے کچھ سروکار
مے بھر دو لے پینے کو مفتی کے حضور
پر تو بہ سے ازبسکہ ہوا ہین بیزار
تقلید ابو حنیفہ کا ہے اقرار

ایضاً

خلوت مین نہ تھا کوئی فقط مین اور یار
جو لطف اٹھلے ہین شب وصل ان سے
سب صبحدم آے ہین رفیق و غمخوار
وہ قصہ کہے کون کہ بہلے دل زار

ایضاً

ہے بسکہ محبت رسول مختار
آماہو قیاس مین حق اہل حدیث
مذہب کو مین سوچتا ہون لیکن ہر بار
ہر چند قیاس سے نہین ہی سروکار

ایضاً

کعبہ سے اُٹھا ابر ہمین سوجھی دیر
واللہ بڑا ہے ابر رحمت کا ہجوم
پرہیز پہ ہے راہ روی دیکھو سیر
توبہ کی نہین آج نظر آئی خیر

ایضاً

ہم بوالہوس اور یار بھی ہے جانباز
ہم غیر بنے عدو ہوئے محرم راز
گو بات بگڑ گئی یہ سب کچھ بن آئے
گر ہوئے موافق یہ سپہر ناساز

ایضاً

یہاں بے شک کمال و ناتمامی ہے لذیذ
کیونکر نہ جلوں وفا کی خامی ہے لذیذ
خونناب درد مندی مے میں ہے فرق
افسوس عدو کی تلخکامی ہے لذیذ

ایضاً

تشریف وہ یہاں نہ لائے افسوس افسوس
مرتے دم بھی نہ آئے افسوس افسوس
سب لے گئے ہم دل کی حسرتیں دل ہی میں
افسوس افسوس ہائے افسوس افسوس

ایضاً

کہتا ہوں میں اک بات بتعلیم سروش
کرلے جسے تسلیم ہر اک صاحب ہوش
مدت سے کہے نہیں جو تم نے اشعار
تپ کا نہیں یہ گرمی مضمون کا ہے جوش

ایضاً

جلتی ہے تمام رات جس طرح سے شمع
روتی ہے ہمارے ساتھ کس طرح سے شمع
پر شعلہ زبانی ہے یہاں روز افزوں
کیا بات کہے یہ بات اس طرح سے شمع

ایضاً

پروانے کو کس لیے جلایا اے شمع
بے جرم کو خاک میں ملایا اے شمع
ہر شے سے بھی ذرا شرارت نہ ہوئی
تو نے تو غضب ہی سر اٹھایا اے شمع

ایضاً

ہر روز ہوں مثل مہر سر تا پا داغ
ہر رات ہے سوز سینہ مانند چراغ
سیماب کی طرح جان مضطر کے سبب
مر کر بھی ہوا نہ مجھکو جلنے سے فراغ

ایضاً

گہ دھیان ہے طالع بد اختر کی طرف
گہ چشم امید لطف دلبر کی طرف

ہے خوف بلا انتظار جانان
اک آنکھ ہی سوئے چرخ اکثر کی طرف

**ایضاً**

تاثیر نہ کی عشق نے اپنی مطلق
چھیڑے ہے زیادہ شوخ ہنگام قلق
گلگونہ لالہ رنگ خونناب کو دیکھ
کہتے ہین وہ کیا ہی منہ پہ پھولی ہے شفق

**ایضاً**

مومن شوق گناہگاری کب تک
اے تیرہ درون سیاہ کاری کب تک
مان اپنے خدا کو باز آ بہر خدا
اے دشمن دین بتون سے یاری کب تک

**ایضاً**

خاطر مین یہ کلفتین نہ لائین کب تک
صحرا صحرا یہ خاک اڑائین کب تک
ناچار جہان سے ہم اُٹھ جاوین گے
جور و ستم فلک اُٹھائین کب تک

**ایضاً**

ہر ایک پہ کھل رہا ہے سارا احوال
مشہور ہے خلق مین ہمارا احوال
افسوس یہ پوچھنا کہ احوال ہے کیا
معلوم ہوا تجھے تمھارا احوال

**ایضاً**

مومن تب و تاب غم مین رونے سے حصول
پھل پا چکے مفت جان کھونے سے حصول
یہ تخم کہین ہوا ہے سرسبز اب تک
اس دانہ سوختہ کے بونے سے حصول

**ایضاً**

کیون زرد ہے رنگ کس لیے آنسو لال
کس واسطے ہر گھڑی رہے ہے تو نڈھال
کیا شکل یہ بگڑی ہے تیری مومن
کیا ہو گیا تجھکو کیون ہے تیرا یہ حال

**ایضاً**

بدنام کیا تیرا برا ہو اے دل
ناکام کیا تیرا برا ہو اے دل
مومن کو بتون سے کیا سروکار بھلا
کیا کام کیا تیرا برا ہو اے دل

**ایضاً**

| | | |
|---|---|---|
| مین شمع نہین مرے رولانے سے حصول | | لویان نہین مرے جلانے سے حصول |
| ہون خوزدہ گل نہ آب باران بہار | | ظالم مرے خاک مین ملانے سے حصول |
| | ایضاً | |
| معلوم ہے رنج کا جو سارا احوال | | ہے تم سے زیادہ تر ہمارا احوال |
| وان تن پہ ہی صدمہ اور یان جان پہ ہے | | اپنا کہین یا نہین تمھارا احوال |
| | ایضاً | |
| مصروف رواے کار تھے ہر جا ہم | | کام آئے ہر ایک شخص کے کیا کیا ہم |
| ہے جسکے ہوے نہ جانا اسنے اپنا | | دنیا مین مکان وقف تھے گویا ہم |
| | ایضاً | |
| کس واسطے متصل رولانا ظالم | | یون کس لیے دم بدم جلانا ظالم |
| ہوتی ہے ادا اگر قضا ہو بیداد | | ہے فرض مگر مرا ستانا ظالم |
| | ایضاً | |
| ہے تم کو عداوت آزمانا معلوم | | کیا زیست کہ گور پر بھی آنا معلوم |
| ہم جان سے جائین یا جہان سے لیکن | | ہو آپکے دل مین کچھ ٹھکانا معلوم |
| | ایضاً | |
| تابندگی عذار سے فرق امام | | تھا جلوہ نما سنان پہ جون ماہ تمام |
| یہ حجت ساطع کرامات حسین ع | | افزون ہوئی تیرہ روزی لشکر شام |
| | ایضاً | |
| خالص ہون محمدی مرا دین اسلام | | گو لے ثواب ہو نہین مجکو کام |
| تقلید کی ٹھہری تو بنون گا شیعہ | | کس واسطے چھوڑ دیجیے افضل تر امام |
| | ایضاً | |
| مومن نہین کچھ بھی ہو جو پاس ایمان | | ہے معرکہ جہاد چل دیجیے وہان |
| انصاف کرو خدا سے رکھتے ہو عزیز | | وہ جان جسے کرتے تھے بتون پر قربان |

**ایضاً**

اس طالع شور کا تو چارہ ہی نہین
اغیار کو نوش جان مے وصل کہ یان
دنیا مین علاج اک ہمارا ہی نہین
جز شربت مرگ کچھ گوارا ہی نہین

**ایضاً**

مومن رہ عشق آہ کچھ خوب نہین
آمان کہا نہ جا سوے بت خانہ
واللہ بتون کی چاہ کچھ خوب نہین
کچھ خوب نہین یہ راہ کچھ خوب نہین

**ایضاً**

اب ہم پہ جو ہر گھڑی وہ جھنجھلاتے ہین
تھا یا تو وہ لطف یا یہ نفرت اللہ
الطاف قدیم آہ یاد آتے ہین
لوگ ایسے بھی دنیا مین بدل جاتے ہین

**ایضاً**

پانی اُس بت نے تجھ پہ پھینکا مومن
ہے کشت امید سبز و خرم بارے
احسان مین سر بسر ڈبویا مومن
ابر رحمت کچھ آج برسا مومن

**ایضاً**

اچھا ہو گر اُسکے دم مین پھر آؤن مین
اس دشمن جان کا پاس کبتک ہے مجھے
چاہت کی سزا زیادہ تر پاؤن مین
کہتا ہون کہ دل ملے تو ملجاؤن مین

**ایضاً**

قاصد مین ترے سخن کا شائق ہی نہین
پیغام سے بن ملے ہو کیونکر تسکین
کچھ ذکر ہو طبع کے موافق ہی نہین
باتون مین جو بہل جائے عاشق ہی نہین

**ایضاً**

پائی یہ سزا چاہ کی جی کھوتا ہون
اس جور پہ ابتلک نہین شرم تمھین
ہنسنے کی ہے کیا جلے اگر روتا ہون
مین ذکر وفا کرکے خجل ہوتا ہون

**ایضاً**

آرام و سکون کہان ہے بیتابی مین
صد برق تپان نہان ہے بیتابی مین

آئے آن بھی دل کو چین سے لینے نہ دیا ۔۔۔ تیری ہی سی شوخیاں ہیں بیتابی میں

ایضاً

کیا خوب عذاب میں گرفتار ہوں میں ۔۔۔ جاں دادۂ لطف رشک اغیار ہوں میں
جلنے سے مرے وہ دشمنی سے خوش ہے ۔۔۔ جلنے ہے کہ زندگی سے بیزار ہوں میں

ایضاً

تاثیر یہ بندگی کی دیں بھی کیا ہوں ۔۔۔ یہ کہتے ہیں آپ اور میں جلتا ہوں
اے حضرت مومن اب تمہاری صدقے ۔۔۔ انشاء اللہ پھر بتوں کو چاہوں

ایضاً

اتنا عاشق پہ ظلم اتنی بیداد اے آفت جاں ۔۔۔ یہ لوگ جہاں میں شوخ کافر جلاد پیدا ہیں کہاں
صد حیف نہ جانی قدر کی تو نے تھا ایک ہی وہ ۔۔۔ افسوس کی بات ہے کہ یوں ہو برباد مومن سا جواں

ایضاً

روتا ہوں حسینؑ ابن علیؑ کے غم میں ۔۔۔ ہیں عیش جہان سے آج اس ماتم میں
حیف آل نبی میں کوئی باقی نہ رہا ۔۔۔ لازم ہے کہ باقی نہ رہے کچھ ہم میں

ایضاً

ہر لحظہ جو نا امید تر ہوتا ہوں ۔۔۔ بے فائدہ رو رو کے میں جی کھوتا ہوں
قسمت میں شب و روز لکھا ہے رونا ۔۔۔ قسمت کے لکھے کو رات دن روتا ہوں

ایضاً

ارباب حدیث کا میں فرمانبر ہوں ۔۔۔ تقلید کے منکروں کا سر دفتر ہوں
مقبول روایت ائمہ نہ قیاس ۔۔۔ یعنی کہ فقط مطیع پیغمبر ہوں

ایضاً

یہ حلم خدا کہ قطرہ مے کا نہ پیوں ۔۔۔ اور مرضی جانا نہ کہ پیمانہ پیوں
تو یہ بھی عزیز خاطر ساقی تھی ۔۔۔ حیران ہوں کہ پھر بادہ پیوں یا نہ پیوں

ایضاً

تھا لائق سیر گرچہ گلزار جہان / جان بخش و طرب خیز و خوش و آبادان
پر ہم کو برنگ داغ لالہ کیا حظ / سودے مین کٹی بہار حسرت مین خزان

ایضاً

کیا طول عمل سے جان کو شاد کرون / حسرت سے دل خراب آباد کرون
بیزار ہوا ہون اس قدر دنیا سے / گر ہاتھ لگے تو خوب برباد کرون

ایضاً

جنت مین ہے روز حشر جانا مومن / نادان نہ بن کہ تو ہے دانا مومن
ہر رات نہ مل روے صنم سے آخر / اکدن ہے خدا کو مُنہ دکھانا مومن

ایضاً

ہے فکر سدا کوئی نہ چاہے تجکو / ہو کچھ ایسا کوئی نہ چاہے تجکو
شکوہ کر کے کرون گا سب مین رسوا / تا میرے سوا کوئی نہ چاہے تجکو

ایضاً

گر ضعف یہی رہیگا مومن خان کو / ہوگی تکلیف رحمت یزدان کو
کیونکر پہونچے گی عالم بالا تک / دشوار ہو جب تن سے نکلنا جان کو

ایضاً

مظلوم ہون پر داد خدا دے کسکو / اس بار گناہ سے بچا دے کسکو
جو مجھپہ بنی سو اپنے ہاتھون سے بنی / گر رحم کرے مجھپہ سزا دے کسکو

ایضاً

کیسے دیے پیچ و تاب دل نے مجکو / دکھلائے یہ سب عذاب دل نے مجکو
وحشت زدہ کو بگو پڑا پھرتا ہون / کیا کیا نہ کیا خراب دل نے مجکو

ایضاً

نہ صبر و سکون کا گھر مین یارا مجکو / نے کوچۂ یار مین گذارا مجکو
سیماب کی طرح ایکدم چین نہین / بیتابی دل نے آہ مارا مجکو

## ایضاً

پھر کوئی صنم پسند آئے مجکو — کوئی بت مہر جلوہ بھائے مجکو
جسدن نے دکھائین یہ اندھیری راتین — وہ دن اللہ پھر دکھائے مجکو

## ایضاً

کیا خوار و زبون کیا دفا نے مجکو — کونے مین بٹھا دیا حیا نے مجکو
نظرون سے بتون کے گر پڑا تھا مومن — صد شکر اٹھا لیا خدا نے مجکو

## ایضاً

مین کیا کھون اپنے منھ سے کیسے تم ہو — تم آپ ہی جانتے ہو جیسے تم ہو
ہرجائی و نا قدر عدو کو نکہو — کہ بیٹھے کوئی مبادا ایسے تم ہو

## ایضاً

مومن ہے امید وصل بیجا تجکو — کم فہمی شوق نے ڈبویا تجکو
پانی پھینکا تو گر مجوشی نہ سمجھ — ناداں یہ دیا ہے اسنے چھینٹا تجکو

## ایضاً

الفت مین بھی مجکو دکھ دیے جاتے ہو — مذکور ندامت کا کیے جاتے ہو
کہتے ہو کہ اب غیر کا مین نام نہ لون — یون بھی تو وہی نام لیے جاتے ہو

## ایضاً

بیفائدہ غیرون سے جدا ہوتے ہو — کب مائل ارباب دفا ہوتے ہو
اک ایک سے میری بیوفائی کا گلہ — کچھ خیر ہو غیرت سے خفا ہوتے ہو

## ایضاً

کیا رحم نہ آئے بات باور تمکو — کیا لون جگر چاک دکھا کر تمکو
ہون کاغذ نامہ کے ہزارون پرزے — حال دل صد چاک لکھون گر تمکو

## ایضاً

ہے میرے بخار کا سبب ہے نہ کہو — یہ بات جگر سوز غضب ہے نہ کہو

معلوم نہین تم کو طبیبو احوال | جلتا ہون یہ کہنے سے کہ تپ ہے نہ کہو

**ایضاً**

در د شہدائے کربلا تو دیکھو | خونریزی چشم ماجرا تو دیکھو
ایسون سے ہو کیون نہ حقتعالیٰ راضی | کیا صبر کیا اُن کی رضا تو دیکھو

**ایضاً**

مومن یہ اثر سیاہ مستی کا نہ ہو | اندیشہ کبھی بلند و پستی کا نہ ہو
توحید وجودی مین جو ہے کیفیت | ڈرتا ہون کہ حیلہ خود پرستی کا نہ ہو

**ایضاً**

گردش مین ہین خاص و عام کیا دور ہے یہ | صہبائے طرب حرام کیا دور ہے یہ
جو بزم نشاط ہے جہان مین سو خراب | ملتا نہین دور جام کیا دور ہے یہ

**ایضاً**

کب تک ربط بتان دلجو کی نباہ | کب تک فکر حصول حشمت اور جاہ
آتا ہے یہ جی مین چھوڑ سب کچھ مومن | اک کونے مین بیٹھے کیجے اللہ اللہ

**ایضاً**

گر دیکھے ہے آئینہ نوازش خان گاہ | اور پڑتی ہے صورت مبارک پہ نگاہ
ابلیس کے شبہ مین یہ پڑھتے ہین آپ | لاحول ولا قوۃ الا باللہ

**ایضاً**

بے شاہد و بادہ صبر توبہ توبہ | اس عمر مین دل پہ جبر توبہ توبہ
ایام شباب اور دلجو ساقی | فصل گل و جوش ابر توبہ توبہ

**ایضاً**

آوارہ ہے خلق سب بُرا دور ہے یہ | پھرتے نہین دن کبھی نیا دور ہے یہ
چکر مین ہے چرخ اور تو ہے بدنام | اے گردش ہونگار کیا دور ہے یہ

**ایضاً**

وان تم کو سفر ہوا جو مجبوری سے
یان ناک میں دم ہے درد مہجوری سے
تم تو وہاں پہونچے اور میں یہاں پہونچا
مرنے کے قریب آپ کی دوری سے

**ایضاً**

راز غم عشق کو چھپایا ہم نے
اس ضبط سے جان کو کھپایا ہم نے
تھی دل میں بھری ہوئی ہوائے جانان
درد قولنج اسے بتایا ہم نے

**ایضاً**

جو کھلے یہ داغ شعلہ زا خاک جیے
جو زیست سے جلتا ہو بھلا خاک جیے
ہوتے جاتے ہیں خاک اجزاے وجود
یک چند جو یون جیے تو کیا خاک جیے

**ایضاً**

دل درد کا مبتلا خرابی یہ ہے
تو یار سو بے وفا خرابی یہ ہے
مین جان دون تجھپہ ہو نہ تجکو معلوم
اے خانہ خراب کیا خرابی یہ ہے

**ایضاً**

شوخی تھی یہ بس مرے ستانے کے لیے
گرمی تھی یہ آگ پر لٹانے کے لیے
دشمن پہ گناہ سرد مہری کے سبب
تم آگ ہوے مرے جلانے کے لیے

**ایضاً**

افسوس شکایت نہانی نہ گئی
دل پر سے فریب کی گرانی نہ گئی
الطاف تھے بسکہ روبروے دشمن
اس شوخ سے مجکو بدگمانی نہ گئی

**ایضاً**

مومن یون بھی کسی پہ مرتا ہے کوئی
اس طرح بھی یہان سے گذرتا ہے کوئی
خود کام کو کیا سمجھ کے دل تو نے دیا
نادان ایسا بھی کام کرتا ہے کوئی

**ایضاً**

خاطر نہیں ہم کو گر ہماری نہ سہی
گر اب نہیں وہ جو دوستی تھی نہ سہی
ملتا نہیں تو پیام بھی ہو موقوف
جب وہ نہ رہا تو خیر یہ بھی نہ سہی

## ایضاً

ہے اور ہی آگ سوزش پنہانی — یہ بات طبیبوں نے کہاں پہچانی
سمجھو نہ عرق کہ دیکھکر دل کی جلن — تپ شرم سے ہو گئی ہے پانی پانی

## ایضاً

کی صرف کمال زندگانی ہم نے — دیکھی نہ جہان میں قدردانی ہم نے
افسوس کہ ایسے بے تمیزوں سے گلہ — قدر اپنی کچھ آپ ہی نہ جانی ہم نے

## ایضاً

دنیا کی طلب نہ روضۂ رضوان کی — ہو کوئی جفا کہیں گے ہم ایمان کی
چھوڑا کیا کچھ ترے لیے پر تجھکو — کافر ہوئی کچھ قدر نہ مومن خان کی

## ایضاً

آتش دل زار میں لگائی اُس نے — برسوں جان حزیں جلائی اُس نے
پھینکا مجھ پر کل اختلاطاً پانی — بھڑکی ہوئی آگ کیا بجھائی اُس نے

## ایضاً

احسان کیا اگر ستایا تو نے — قصہ سے نباہ کے چھڑایا تو نے
کرنے لگے پھر وہی سمجھ کے باتیں — بارے ہمیں آدمی بنایا تو نے

## ایضاً

عاشق ہوئے کیا کہ اک مصیبت آئی — جوں روز نشور شام فرقت آئی
گویا یہ مکان تھا تنگنا سے عالم — جس وقت کہ دل گیا قیامت آئی

## ایضاً

ویران ہوئی سوجا سے یہ کہنہ سرائے — پھر بھی مرے سامنے تم ہنستے آئے
بس مجھکو زیادہ نہ رلاؤ دیکھو — ایسا نہ ہو کچھ اور خرابی آجائے

## ایضاً

بدمست ہوں خم کا خم پیا ہے میں نے — جب شہ سے مقابلہ کیا ہے میں نے

مرتا نہین جو محتسب سے زنہار | کیا آب حیات پی لیا ہے مین نے

ایضاً

ہے بزم طرب مین اور یہی پامالی | مستی نے نئی خلش یہ دل مین ڈالی
حسرت سے فلک کو دیکھکر کہتا ہون | یارب یہ سبو کیا ہے کس نے خالی

ایضاً

مومن خلقت لباس پر مرتی ہے | سر پانون پہ دامن کی طرح دھرتی ہے
عمامہ ہو سے نے عصا نہ جُبّہ حضرت | پیرون کی یہی وضع ہوا کرتی ہے

ایضاً

مومن لازم ہے وضع مرغوب بنے | جو رنگ ہو آدمی خوش اسلوب بنے
کیا خرقہ و عمامہ سے اللہ اللہ | جب شکل بگڑ گئی تو تم خوب بنے

ایضاً

مومن کوئی کس واسطے معیوب بنے | ہان سچ ہو بنی ہے جب اسلوب بنے
جب ہو نہ صنم سے بدسلوکی پہ بگاڑ | اللہ سے گر بنے تو کیا خوب بنے

ایضاً

فرمائیے رات آپ کی کیونکر گذری | ہر آن قیامت مرے دم پر گذری
تھی بسکہ خبر جوش مرض کی مجھے رات | بیمار کی رات سے بھی بدتر گذری

ایضاً

مظہر سے بری ہے کبریائی اُس کی | آئینہ گداز خودنمائی اُس کی
وہ بندۂ نفس جو اناالله کہے | زیبندہ اُسی کو ہے خدائی اُس کی

ایضاً

پھر چہرے ہوئے سرخ سیہ کارون کے | تو رو نہے دن پھرے گنہگارون کے
بے وجہ نہین کہ ابر رحمت ہے سیاہ | دھوئے ہین مگر گناہ میخوارون کے

ایضاً

مروک نے شہنشاہ سے بیعت چاہی
گمراہ نے کس راہ سے بیعت چاہی
مصداق ہوا معنی تبت کا یزید
فرزند ید اللہ سے بیعت چاہی

## ایضاً

وصلت میں کبھی مزا نہ پایا ہم نے
عشق ایک فریب تھا کہ کھایا ہم نے
اے کاش کہ جان و دل سے پہلے دیتے
جی کے یہ عبث عذاب اٹھایا ہم نے

## ایضاً

ہوتے نہ جدا اگرچہ برائی کرتے
اے جان اتنی ہی دل فزائی کرتے
جان پاس رہی ہے مرتے دم تک اے کاش
تم بھی ایسی ہی بے وفائی کرتے

# مثلث بر غزل مولانا عرفی شیرازی

لذت فزاست در دل شبہا گریستن
خوش در خورست حسرت تو با گریستن
پنہان ملول بودن و پیدا گریستن

مت بے حجاب رو تو نہ یوں جھانک چار سو
اے دیدہ شرم دار کہ مقبول عشق کو
رسوا نگاہ کردن و رسوا گریستن

منظور ہے کچھ اور کہ اشک آنکھ سے چلے
من خود گیم کہ گریہ بحالم کنی و لے
می زیبدت بہ نرگس شہلا گریستن

ہیں خونفشانیاں عبث اے چشم اشکبار
گر کام دل بگریہ میسر شدی زیار
صد سال میتوان بہ تمنا گریستن

حیران ہوں دیکھ ربط گل و شبنم اے ہزار
بیدرد را بہ صحبت ارباب دل چہ کار
خندیدن آشنا نبود با گریستن

بے صرفہ ہائے روتے ہیں کن مدتوں سے خون
عمرم بگریہ ہائے ہوس صرف شد کنون
عمرے بتازہ بایدم و وا گریستن

اے شیخ سیر بندہ و خلد برین پرست
گاہے بیاد سرو قدے گریہ ہم خوش است
تا کے ز شوق سدرہ و طوبے گریستن

لاکھون تباہ حال ہین مین اشکبار ایک
ہرکس کہ ہست گریہ بحالش رواست لیک
نتوان بہ عالمے تن تنہا گریستن

مومن یہ کہدے جاکے کہ ہو گریہ دل پہ شاق
عرفی ز گریہ دست ندارے کہ در فراق
دردت ز دل نمی برد الا گریستن

## تخمیس غزل خواجہ حافظ علیہ الرحمۃ

دور ایام دگر شرم و حجابے دارد
فلک از ابر بہ رخسار نقابے دارد
بخت سیراب نگاہان سر خوابے دارد
آنکہ از سنبل او غالیہ تابے دارد
باز با دلشدگان ناز و عتابے دارد

جی گیا مفت مین حاصل نہوئی ہاے مراد
کیون نہون نیش زن دل گلہ ہاے جلاد
شوخیان ہین قلق بسمل مضطر سے زیاد
از سر کشتۂ خود مے گذرد ہمچون باد
چہ توان کرد کہ عمر است و شتابے دارد

ہر بلا ہے سر عشاق برآوردۂ زلف
ظلمت شب جسے کہتے ہین سو پروردۂ زلف
روز کس کس کی نہین آہ سیہ کردۂ زلف
ماہ خورشید نمایش ز پس پردۂ زلف
آفتابیست کہ در پیش سحابے دارد

گرچہ ہر بوسہ پہ ہم کرتے ہین سو جان نثار
بر ہمین زندگی تازہ سے ملتے ہے ہر بار
جان لیجاوے اجل تو بھی ہے مرنا دشوار
آب حیوان اگر اینست کہ دارد لب یار
روشن است این کہ خضر نیز سرابے دارد

جستجو مین تری ہر سو ہے روان سیل سرشک
دیکھتی ہو ترے پانون کے نشان سیل سرشک
تو جہان جاے ہو پہونچے ہے وہان سیل سرشک
چشم من کرد بہر گوشہ روان سیل سرشک
تا سہی سرو ترا تازہ بآبے دارد

زندگانی سے ہون بیزار جدائی مین اشد | شاد ہوتا ہون جب احوال نظر آئے ہے بد
ہون تو بے جرم پہ تعزیر سے خوش ہون بجد | غمزۂ شوخ تو خونم بخطا مے ریزد
فرصتش باد کہ خوش فکر ثوابے دارد

سینہ آتش کدہ ہو آہ سے جھڑتے ہین شرر | اس تب و تاب مین آتا ہے دل افسردہ نظر
اب تلک اس خام کو ہے حاجت صد داغ دگر | چشم خونریز تو دارد ز دلم قصد جگر
ترک مست ست مگر میل کبابے دارد

لب ہلانے کا بھی باقی نہ رہا ضعف سے حال | کیا کہون سینہ مین کیسا ہے بھرا شوق وصال
دل کی دل ہی مین رہی عرض تمنا ہے محال | جان بیمار مرا نیست ز تو روے سوال
اے خوش آن خستہ کہ از دوست جوابے دارد

ایک دشمن ہو یہ مومن کو خدا دفع کرے | سخت بدخواہ عزیزان ہے کہین جلد مرے
اس سے کہتا ہے کہ خاموش ہو یا آہ بھرے | بے کند سوے دل خستۂ حافظ نظرے
چشم مستت کہ بہر گوشہ خرابے دارد

## ایضاً تخمیس

عنادل گل روے تو گلعذار مانند | اسیر دام بلاے تو دل شکار مانند
غبار راہ وفاے تو شہسوار مانند | غلام نرگس مست تو تاجدار مانند
خراب بادۂ لعل تو ہوشیار مانند

ہمارے مدنظر تھے بہت نشیب و فراز | نہ کوئی واقف اسرار تھا نہ محرم راز
یہ کیا کہے کہ یہ ہے اقتضاے راز و نیاز | ترا حیا و مرا آب دیدہ شد غماز
وگرنہ عاشق و معشوق رازدار مانند

خرام ناز سے پامال ہے جہان یکسر | ہے عاشقون کا ترے ساتھ اک لشکر
دلے نہین تجھے احوال پر کسی کے نظر | ز زیر زلف دوتا چون نگہ کنی بنگر
کہ در یمین و یسارت چہ بیقرار مانند

ہمارے جلنے سے کیا تجھکو کیون لگی ہے لو | سنے نہ ایک تری تو بناے باتین سو

یہان نہین کوئی دیوانہ جو کرے تگ و دو
نصیب ماست بہشت اے خداشناس برو
کہ مستحق کرامت گناہگارانند

کہے ہے پیر مغان دیکھنا یہ رنگ سخن
بکے ہے تیرہ درون واعظ اسکی بات نہ سن
ہے تازہ توبہ ابھی یاد کر شراب کہن
بیا بہ میکدہ و چہرہ ارغوانی کن
مرو بصومعہ کانجا سیاہ کارانند

وہ کون ہے کہ نہین پائے بند دام ہوس
پڑا ہے شور زمانے مین اے نسیم نفس
ہوے ہین زمزمہ سنج دفا کس و ناکس
نہ من بران گل عارض غزل سرایم و بس
کہ عندلیب تو از ہر طرف ہزارانند

سیاہ پوش ہو اک خلق اک جہان غمگین
ہمارے کہنے کا تجکو اگر نہ آئے یقین
وہ کون ہے کہ پریشان و خستہ حال نہین
گزار کن چو صبا بر بنفشہ زار و ببین
کہ از تطاول زلفت چہ سوگوارانند

ہین اور چند ہوسناک عاشقی دشمن
ہین خار پایان نہ پاوان ہین زیر ران توسن
ہوے ہین راہ رو جلوہ گاہ رشک چمن
تو دستگیر شو اے خضر پے خجستہ کہ من
پیادہ میروم و ہمرہان سوارانند

ہمین امید رہائی نہ آرزوے خلاص
ہے ناگوار بلا جی کو گفتگوے خلاص
نہ چھوٹنے کی تگ و دو نہ جستجوے خلاص
ز دام زلف تو دل را مباد روے خلاص
کہ بستگان کمند تو رستگارانند

ہے سر پہ خاک کلہ گرد ہے لباس بدن
غبار فرق سے آئینۂ جبین روشن
کدورت دل غمگین عبیر پیراہن
ز نقش چہرۂ حافظ ہمی توان دیدن
کہ ساکنان در دوست خاکسارانند

## ایضاً تخمیس

کسے بہ غمکدہ تا کے بصد محن باشد
بگوشۂ جگر افشان و لالہ زن باشد
ز داغ رشک عدو گرم سوختن باشد
خوش است خلوت اگر یار یار من باشد

کہ من بسوزم و او شمع انجمن باشد

بتنگ آگئے ہین اب تجکو چھوڑ دینگے ہم
کہ غیر سے بھی ملاقات ہے اگرچہ ہے کم
ہمین پسند نہین بیوفا یہ لطف و کرم
من آن نگین سلیمان بہیچ نستانم
کہ گاہ گاہ بر و دست اہرمن باشد

کہان تلک تب ہے خاطر مین حزن و رنج و ملال
بس اس کی محفل دلچسپ سے عدو کو نکال
کہان تلک ستم رشک سے ہو جان پامال
روا مدار خدایا کہ در حریم وصال
رقیب محرم و حرمان نصیب من باشد

عدو کی بات بھلی اور برے مرے اشعار
کہان ہے جلد پہونچ ہدہد صبا رفتار
پسند نالۂ زاغ اور رد نوائے ہزار
ہمائے گو مفگن سایۂ شرف زنہار
دران دیار کہ طوطی کم از زغن باشد

وفور وحشت و جوش قلق ہے روز فزون
اگرچہ خوار و زبون دشت دشت پھرتا ہون
نہین ہے صبر و شکیب و قرار و تاب و سکون
ہوائے کوئے تو از سر نمیرود بیرون
غریب را دل آوارہ با وطن باشد

مین کیون وہ بات کرون جس سے ہو وہ شوخ خجل
ہر ایک حرف ہے یان دل شگاف و تاب گسل
وفور ولولہ کی التماس سے حاصل
بیان شوق چہ حاجت کہ شرح آتش دل
توان شناخت ز سوزے کہ در سخن باشد

ہے مومن آگے ترے کیا ہی دم بخود حافظ
تو رہنمائے سخن اور نابلد حافظ
مجال ہے جو کرے تجھ سے جد و کد حافظ
بسان سوسن اگر دہ زبان شود حافظ
چو غنچہ پیش تواش مہر بر دہن باشد

## تضمین مصرع خواجہ حافظ بطریق تجنیس

خندہ زن چاک گریبان تو بے چیزے نیست
بے نمک خندۂ پنہان تو بے چیزے نیست
بے شکن زلف پریشان تو بے چیزے نیست
مے حریف لب و دندان تو بے چیزے نیست

خواب این نرگس فتان تو بے چیزے نیست

کس کے گھر رات تو اے غیرت مہتاب رہا — کونسا بہیدہ سر کام ہوس یاب رہا
بستر خواب نہ تھا ہائے کہ بے خواب رہا — نیند آئی نہ نزاکت سے جو بیتاب رہا

خواب این نرگس فتان تو بے چیزے نیست

شب کسی رند قدح خوار نے سونے نہ دیا — بادۂ عیش سے سرشار نے سونے نہ دیا
آرزومند ہوس کار نے سونے نہ دیا — حسرت آلود طلبگار نے سونے نہ دیا

خواب این نرگس فتان تو بے چیزے نیست

تو یہ سمجھا ہے کہ مین محرم اسرار نہین — کسے کہتا ہے کہ غیرون سے سروکار نہین
مین کہین اور رہا رات کو زنہار نہین — چپ کہ بیداری شب قابل اظہار نہین

خواب این نرگس فتان تو بے چیزے نیست

شب کسی نے تجھے مہمان بُلایا ہوگا — بیٹھ کر پاس عجب لطف اُٹھایا ہوگا
ہوس آلودہ نے کیا کیا نہ ستایا ہوگا — بخت بیدار نے دشمن کے جگایا ہوگا

خواب این نرگس فتان تو بے چیزے نیست

غیر نے گرمی صحبت مین جلایا ہے تجھے — میرا افسانۂ جانسوز سنایا ہے تجھے
طعنے دیدے کے یہ بدگو نے رلایا ہے تجھے — شام سے صبح تلک غب جگایا ہے تجھے

خواب این نرگس فتان تو بے چیزے نیست

بے مزا پائے بھلا ہوش کو کھوتا ہے کوئی — دامن آلودہ نہوے سے تو دھوتا ہے کوئی
بے ہم آغوش کسلمند بھی ہوتا ہے کوئی — تو ہی کہہ صبح کو بن جاگے بھی سوتا ہے کوئی

خواب این نرگس فتان تو بے چیزے نیست

یہ تو کیا منہ ہے کہ ہم بستر اغیار کہون — دشمن ننگ وحیا پردہ در عار کہون
ہان کنایت سے مگر دولت بیدار کہون — گر ہو آزردہ تو اسپر بھی تو اے یار کہون

خواب این نرگس فتان تو بے چیزے نیست

یا تو پھر شب کو رہا آج تو ہم بزم رقیب — گھر مین آیا ہے ابھی صبح نخستین کے قریب

یا یہان سے ہے اٹھانے کی ہمارے تقریب — کچھ نہ کچھ تو ہی کہہ اے مایۂ آرام و شکیب

خواب این نرگس فتان تو بے چیزے نیست

کیا غضب ہجر عذاب دل مضطر نہ سہا — ایک دریا تھا کہ بس دیدۂ حافظ سے بہا

صبح دیکھا اُسے مخمور تو حسرت سے کہا — لے بت افسوس تو مومن سے ہم آغوش رہا

خواب این نرگس فتان تو بے چیزے نیست

## تخمیس غزل رئیس المتغزلین مولانا نظیری نیشاپوری

خانہ زاد عشقم و اندوہ ہمزاد من است — یاس و محرومی سرشت طبع ناشاد من است

از جفائے طالع من داد و بیداد من است — آنکہ رحم از دل برد تاثیر فریاد من است

وانکہ نسیان آورد خاصیت یاد من است

ہم کبھی تھے مے پرست اور گاہ تھے شاہد پرست — گہ حزین و مضطرب گہ بیخود و بیہوش و مست

عاشق بت تھے کبھی گہ محو معشوق الست — نیست در عالم تمنائے کہ از قیدم بجست

ہر کجا بینی ہوائے صید آزاد من است

آنکھ پھڑکے ہے کہ آتا ہے وہ زیب انجمن — شوق کہتا ہے کرو آرائش بیت الحزن

جب نہین آتا تو کیا جلتا ہے جی کو تہ سخن — ساختن ممنون دیدار و بحسرت سوختن

از تصرف ہائے حرمان خداداد من است

دیکھے ہم سا نہ دیکھا ہوئے گا الفت پرست — ہین خموش اس جو پڑے ترک چشم نیم مست

جی کبھی ایسا ہی بھر آیا تو کاٹین پشت دست — حرف عاشق بے زبان شکوۂ دل عاجز است

انچہ ہرگز آشنا با لب نشد داد من است

ایک مشت استخوان ہو بلکہ کچھ اس سے بھی کم — جو کمین مین اپنی ہو سچ تو یہ ہے اُسکا کرم

قتل گہ مین سرنگون خجلت زدہ بیٹھے ہین ہم — آن شکارم من کہ لائق ہم بکشتن نیستم

شرم می آید مرا زانکس کہ جلاد من است (صیاد)

جو ہو خود ہر کام مین وا ماندہ و اصلاح جو — اُس سے مطلب نکلے کیا واہ اے فریب آرزو

جاے رونے کی ہے مومن سادگی تو دیکھ تو | کار دشوار نظیری گریہ می آرد کہ او
شاد از تدبیرہاے سست بنیاد من ست

# تضمین مصرعے از واسوخت وحشی یزدی بطریق تجنیس

من ز بیش آمد اغیار چو رفتم رفتم | مرد از راہ کہ بیزار چو رفتم رفتم
با چنین رنجش و آزار چو رفتم رفتم | از جفاے تو من زار چو رفتم رفتم
لطف کن لطف کہ این بار چو رفتم رفتم

جب کہ جی بیٹھ گیا ناز اٹھانا معلوم | اُٹھ گیا دل تو سماجت سے بٹھانا معلوم
اپنی جان پہ جس دم تو بچانا معلوم | پھر گئی تجھ سے طبیعت تو پھر آنا معلوم
لطف کن لطف کہ این بار چو رفتم رفتم

اور ہین جو گئے آتے ہین گئے جاتے ہین | ہم نہین آنے لگے ہر بار کہے جاتے ہین
جور بے صرفہ کسی سے بھی سہے جاتے ہین | ابکی پھر خاطر الفت سے رہے جاتے ہین
لطف کن لطف کہ این بار چو رفتم رفتم

کس لیے کوئی حریف غم و حرمان ہوگا | پائمال ستم رشک رقیبان ہوگا
تختۂ مشق جفاہاے نمایان ہوگا | چھوڑ دے جور نہین دیکھ پشیمان ہوگا
لطف کن لطف کہ این بار چو رفتم رفتم

کیا ہی دیوانہ سمجھ کا ترے اے یار ہون مین | قابل لطف عدو لائق آزار ہون مین
غیر کو عیش ہوا اور زیست سے بیزار ہون مین | ہاتھ سے مجکو نہ کھو دیکھ وفادار ہون مین
لطف کن لطف کہ این بار چو رفتم رفتم

صبر آئے جو عدو کو بھی ستائے تو کبھی | نہ لگے آگ جو اسکو بھی جلائے تو کبھی
جی مین ہے جاؤن وہان اب کہ نہ آئے تو کبھی | گم کرون آپ کو ایسا کہ نہ پائے تو کبھی
لطف کن لطف کہ این بار چو رفتم رفتم

رحم ہرگز نہین آتا تجھے ہم پر ظالم | دل ٹھہرتا نہین ٹھہرے کوئی کیونکر ظالم

تیری محفل سے چلے سخت مکدر ظالم — اے دل آزار جفا کیش ستمگر ظالم

لطف کن لطف کہ این بار چو رفتم رفتم

ایسے دکھ دیکھ کے پھر شکل دکھلائے گا کوئی — یاد کیا کر کے یہ غم دل سے بھلائے گا کوئی

کونسی بات ہے جس بات پہ جائے گا کوئی — سر پھرا ہے کہ ترے پاس پھر آئے گا کوئی

لطف کن لطف کہ این بار چو رفتم رفتم

کیون نہ آزردہ ہون کچھ جان سے بیزار نہین — مجھ مین تاب ستم غیرت اغیار نہین

جس سے مل جاتے تھے لڑ بھڑ کے وہ آزار نہین — ابکی ہو ترک وفا ہم سے تو دشوار نہین

لطف کن لطف کہ این بار چو رفتم رفتم

کیا ترے عشق مین پائی ہے سراسر رنجش — یعنے موجود تھی ملنے کی برابر رنجش

بسکہ ہوتی گئی ہر بار فزون تر رنجش — ابکی بیحد و نہایت ہے ستمگر رنجش

لطف کن لطف کہ این بار چو رفتم رفتم

لاعلاج آہ جب آزار کو اپنے پایا — عدم آباد کو ناچار سفر ٹھہرایا

تو سمجھ یا نہ سمجھ مین نے تجھے سمجھایا — یہ نہو گھر کہ گیا اور مجھے لے آیا

لطف کن لطف کہ این بار چو رفتم رفتم

اے صنم رشک سے کب تک کوئی ناشاد رہے — مثل ناقوس سدا ہمدم فریاد رہے

دیر ویران سہی کعبہ مرا آباد رہے — یعنے مومن ہون چلا جاؤن گا این یاد رہے

لطف کن لطف کہ این بار چو رفتم رفتم

## مخمس بر غزل مرزا قلی میلی

چون شکوہ ام بدشمنم آن دل شکن کند — او در جواب کار دل خویشتن کند

غیرت چہا بجان من خستہ تن کند — کو بخت آنکہ یار شکایت ز من کند

چندانکہ مدعی نتواند سخن کند

یون ہے تری وفا سے دل زار ناامید — جیسے کہ جینے سے کوئی بیمار ناامید

ایسا یہ ناامید ہے اے یار ناامید گردد ہزار بارہ گرفتار ناامید
گر شکوۂ دلم ز تو پیمان شکن کند

یارائے بتان پہ بھلا اعتماد کیا یا تو کسی کو دخل نہ تھا وان مرے سوا
یا اس قدر وہ شکل سے بیزار ہو گیا گر بیم سرگرانی او نیست غیر را
منعم چرا ز ہمرہی خویشتن کند

غیرت نے ہائے قتل کیا مجکو یا نصیب دکھلائی پھر خدا نے یہ بزم اجل فریب
مین دور بیٹھون اور عدو یار کے قریب آن طالعم کجاست کہ از پہلوے رقیب
قتل مرا بہانۂ برخاستن کند

مدت سے اسکی ہم سخنی کی تھی آرزو اب عین وصل ہے تو نہین تاب گفتگو
اے جوش گریہ بس ہے ترے ہاتھ آبرو او مے کند سوال و مرا در جواب او
از اضطراب دل نہ تواند سخن کند

تھے چند جمع میکش خونین دل ایک جا جائے کباب غیرت عاشق کا ذکر تھا
مومن بھی کیا ہی شوخ ہے کس طعن سے کہا میلی ہزار حیف کہ آن مے پرست را
ذوق شراب ساقی ہر انجمن کند

## ایضاً مخمس

کیست تا پیش تو پیغام و سلام من برد کیست تا غمنامۂ سر خونین کلام من برد
گر برد پیک خیال فتنہ کام من برد بسکہ قاصد را بیازارد چو نام من برد
رحم نگذارد کہ بگذارم پیام من برد

یہ کہان قسمت کہ کانون سے سنون وہ گفتگو ہان مگر قاصد ہو پیدا بعد جستجو
ہائے ناکامی رہی دل ہی کی دل مین آرزو برنگردد قاصد از شرم جواب تلخ او
چون پیام من بر شیرین کلام من برد

میری ہی قسمت مین تھا یا رب عذاب جاودان جیتے جی تو تھے الم ہائے فزون سب وقف جان
بعد مردن بھی ہون پامال غم و حرمان کہ ہان رشک دارم بر قبول آنکہ پیش از دیگران

مژدهٔ مرگم بسرو خوش خرام من برد

اس اسیری مین گرفتار کمند مشکبو
دل سے بہر صید صبا اپنی ہے تدبیر جو
اُنے تغافل لا پھنسا اسکو کہ ہے دام نکو
مرغ دل بستم پے صیدش بدام آرزو

آہ اگر آن مرغ وحشی سے پے بدام من برد

ہجر شیرین لب مین ہو نہین تلخ عیش و تلخ روز
کیون مرے ماتم مین جلنا کیون یہ شور غم فروز
فی الحقیقت گرچہ اے ارباب شور و اہل سوز
تلخ باشد زہر مرگ اما بہ شیرینی ہنوز

می تواند تلخی ہجران بکام من برد

گو دلا باتون مین آ کھلنا نتھا یون ایک بار
شکوہ اُس کا غیر سے کرنا نہ تھا بے اختیار
لیک اب کیون ہو پشیمان کس لیے ہے بیقرار
خاطرم جمع ست از بدگوئیِ دشمن کہ یار

گوش بر حرفش نمیند از دچو نام من برد

کل ملا مومن اگرچہ تھی تو وحشت پہلے بھی
پر ہوا ہے عاشق اب ہے اور ہی دیوانگی
بھاگتا تھا دور دور اور ورد لب یہ بیت تھی
رام شد وحشی دل میلی با وارسرکشی

ہر زمان آرام از آہوے رام من برد

ایضاً تخمیس

در بزم یار ہمرہٗ دشمن گذر کنم
سویم چو بنگرد سوے دیگر نظر کنم
گر گریہ سر دہد گلہٗ درد سر کنم
ترسم گر از محبت خویشش خبر کنم

با خویش سر گرانی او بیشتر کنم

کیا کیا امید تھی ترے ہاتھون سے قتل کی
تھا جی مین کچھ کہون کہ ملے آرزو مری
پر کیا کرون نزاکت دل یاد آگئی
ترسم ز بیوفائیِ خود منفعل شوی

گر از امید داری خویشت خبر کنم

دیکھا جو میرے حال پہ ہنستے ہین شیخ و شاب
کھائی قسم پھر آنے کی لے جوش اضطراب
پردہ نشین ہے آئے نہ کس طرح سے حجاب
وقت وداع او من دیوانہٗ خراب

با ہر کہ رو برو شوم و گریہ سر کنم

کیسا طلوع صبح کہان ہے نمود روز — ہے گھر مین جلوہ گر ابھی وہ ماہ دلفروز
کیا کیجے ہمنشین گلۂ جوش تاب سوز — بے طاقتی شوق ببین کز بزم ہنوز
نگذشتہ یار رو بروسے براہ دگر کنم

ناصح ذلیل گننے لگے مجکو شیخ و شاب — ملنے سے میرے کرنے لگی خلق اجتناب
ابتو خوشی ہوئی تری اے خانمان خراب — رسوائیم رسید بجاے کہ از حجاب
دیگر بہ پیش او نتوانم گذر کنم

ذرا اجرت پیامبران سے نہ تھا زیاد — روز آیا کام دشمن پر کینہ و عناد
زاری رہی سو اُسپہ نہ کیا کیا تھے اعتماد — اکنون کہ ہیچ داد دلم گریہ ہم نہ داد
در کوے او نشینم و خاکے بسر کنم

مومن کی طرح جوش مین پھرتا ہون کو بکو — شوق نظارہ سے ہوئی برباد آبرو
افسوس کامیاب نہ مین ہوسکا کبھو — میلی ز شرم عشق بجانم کہ سوے او
با شوق این چنین نتوانم نظر کنم

## تخمیس غزل ابو طالب ہمدانی کلیم تخلص

طبع سنبل کدہ گاہیست پریشان از من — گہ کدورت بدل دشت و بیابان از من
چہ کسم من کہ نہ صحرا نہ گلستان از من — نہ ہمی می رمد آن نوگل خندان از من
می کشد خار درین بادیہ دامان از من

لطف ہے پر ستم آلودہ کرم مین آزار — دل کہین اور ہے بیٹھا ہے بغل مین ناچار
ایک دم بھی تو نہین شوخیے بجا سے قرار — با من آمیزش او الفت موج است و کنار
روز و شب با من و پیوستہ گریزان از من

کس کو ڈھونڈھون مین کہان جاؤن کہ باقی نہین دم — کیا کرون اُٹھ نہین سکتا ترے کوچہ سے قدم
وقت رحم و دم الطاف ہے ہنگام کرم — قمری رنجیدہ بالم بہ پناہ کہ روم
تا بکے سرکشی اے سرو خرامان از من

اب تلک صدمۂ الفت سے نہین ہون آگاہ
کوئی دلدار ہو اور کوئی ادائے دلخواہ
کچھ بھی دشوار نہین میری گرفتاری آہ
بہ تکلم بہ خموشی بہ تبسم بہ نگاہ
میتوان برد بہر شیوہ دل آسان از من

کرتے ہین رند قدح کش مری صحبت سے حذر
جل رہا ہون مجھے کیا آتش دوزخ سے حذر
ایسے ناکام کے جینے سے تو مرنا بہتر
نیست پرہیز من از زہد کہ خاکم بر سر
ترسم آلودہ شود دامن عصیان از من

کف کشادہ ہے پر افسوس نہین دست کرم
گر کوئی لے تو ہین جان دینے تلک حاضر ہم
ہین گدا لیک شہنشاہ اقالیم ہمم
گرچہ مورم و لے آن حوصلہ با خود دارم
کہ بہ بخشم بود ار ملک سلیمان از من

قابل چارہ نہین ہے مرا احوال سقیم
تجکو مومن کی سی الفت ہے نہ ولیا تو حکیم
رو گئے سر پہ مرے سارے اطبائے فہیم
اشک بیہودہ مریز اینہمہ از دیدہ کلیم
گرد غم را نتوان شست بطوفان از من

## تخمیس غزل نواب محمد مصطفے خان بہادر شیفتہ تخلص

کہتے ہین سب کہ تم نہین بچنے کے شب تلک
دشوار ہے وصال ہین ناکام جب تلک
نادان ہین یار انھین کوئی سمجھائے کب تلک
رہ جائے کیون نہ ہجر مین جان آ کے لب تلک
ہے آرزوے بوسہ بہ پیغام اب تلک

ہرچند عمر بھر ستم ناسزا سہا
بیداد نو سے اب ہے یہ دریائے خون بہا
پر اس جفا شعار سے شرمندہ ہی رہا
کہتے ہین بیوفا مجھے مین نے جو یہ کہا
مرتے رہین گے تم ہی پہ جیتے ہین جب تلک

کب بزم مین ہین کام ہوس یاب ہو سکا
مین کیا کہ غیر بھی نہین ہمخواب ہو سکا
کب مجھ سے کچھ مخالفت آداب ہو سکا
تمکین حسن ہے کہ نہ بیتاب ہو سکا
خلوت مین بھی کوئی قلق بے ادب تلک

بس زہر دے کہ مضطرب اے چارہ جو نہو
جز نیم جان کچھ نہین باقی ہے سو نہ ہو
گذرا مین ایسے جینے سے تکلیف تو نہ ہو
آجائے کاش موت ہی تسکین نہو نہ ہو
ہر وقت بیقرار رہے کوئی کب تلک

بس اسکی مت کرائے دل بیہوش جسطرف
منھ پھیر لے ہے بزم مین بیٹھون مین جسطرف
کیا جانے تو کہ ہے نگہ لطف کس طرف
وہ چشم التفات کہان اب جو اس طرف
دیکھے کہ ہے دریغ نگاہ غضب تلک

نقد روان اشک کا ہے صرف روز و شب
وہ در بے بہا جسے رکھین عزیز سب
یاقوت لخت دل کا یہان خرچ ہے غضب
ایسے کریم ہم ہین کہ دیتے ہین بے طلب
پہونچا دو یہ پیام اجل جان طلب تلک

اچھا نہین ہے عدو وفا دشمنون سے یار
ہونا پڑے گا ناز سرشتون سے شرمسار
کھو ہاتھ سے نہ مجھ سے ستم کش کو زینہار
مایوس لطف سے نہ کرائے دشمنی شعار
امید سے اُٹھاتے ہین ہم جور اب تلک

وہ جو یہ کہتے ہین کہ کسی سے نہ مل فریب
دونون طرف سے ہوتے ہین اب متصل فریب
ہم اُنکے رشک سے جو ہین اتنے خجل فریب
یان عجز بے ریا ہے نہ وان ناز دل فریب
شکر بجا رہا گلۂ بے سبب تلک

مومن کو دیکھ چشم مین آیا لہو اُتر
کہتا تھا اک رفیق کو ہر بار دیکھ کر
یہ حال تھا کہ مضطر و حیران تھے چارہ گر
ایسی ہی بیقراری رہی متصل اگر
اے شیفتہ ہم آج نہین بچتے شب تلک

## تضمین شعر خواجہ میر درد قدس اللہ سرہٗ بطریق تسدیس

جائے عبرت ہے مرا حال پریشان یارو
دل لگا کر مین ہوا سخت پشیمان یارو
آس توڑے ہے یہ مایوسی و حرمان یارو
ہائے افسوس نہ نکلا کوئی ارمان یارو

پھرے دیوانہ وار اک اک گلی مین
یہ کیا سودا ہوس سودے کے جی مین

ہوا اس سے آتش سوز نہان تیز
پڑھے اشعار کیا کیا درد آمیز

کوئی گر حال پوچھے تو نہ بولے
نگہ سربستہ مطلب پر نہ کھولے

ہے دل ہی مین دل کی پر عیان سب
نہ کوئی رازدان اور رازدان سب

اقارب کو گلہ بیگانگی کا
مین دیوانہ ہون اس دیوانگی کا

احبا کو شکایت بلکہ سو بیر
کہ ہمکو جانتا ہے بدگمان غیر

ہوئے اک روز آخر سب فراہم
پریشان گفتگو کرنے کو باہم

یہ فکر حل آشفتہ سری کی
بلا لائی ہوئی ہے کس پری کی

ہلاک جنبش ابرو ہے کس کا
اسیر حلقۂ گیسو ہے کس کا

یہ کی کس چشم میگون نے خرابی
کہ ہے خود رفتہ جون رند شرابی

جلایا اس طرح کس شعلہ خو نے
یہ دن دکھلائے کس خورشید رو نے

یہ فتنہ کس کی قامت نے اٹھایا
بلا مین کسکی زلفون نے پھنسایا

یہ کس دست نگارین کے ہین نیرنگ
کہ رنگ خون نیا کچھ لائے ہے رنگ

لگایا آخر اک کافر پہ بہتان
کہ وہ ہے آفت عقل و دل و جان

یقین کا بدگمانی سے لیا کام
کیا اس بے گنہ کو مفت بدنام

سخنہاے غلط کو سب نے جانا
ہوا یہ تذکرہ آخر فسانا

کسے رسوائی بے جرم کی فکر
جہان سنیے یہی چرچا یہی ذکر

ہوا شہرہ قریب و دور کیا کیا
علاج اہتمام اقربا کیا

سنی جب اڑتے اڑتے یہ حکایت
ہوئی وہ سادہ رو حیران نہایت

کہ میرا جلوہ دیکھا کیونکر اسنے
کہان سے سینک لی چشم تر اسنے

ہوا بے پردہ کب حسن نقابی
کہان ایسی حیا پر بے حجابی

نظر بازی کسے مد نظر ہے
کہ پردے ہی مین ہے شوخی بھی گر ہے

پری سے ہو سکے دیوانگی کیا
نکالے پاؤن مجھ سے خانگی کیا

اگر شہرت سنے کی یہ بے حجابی
کہ گھر بیٹھے ہوئی خانہ خرابی

زبس تھا اعتماد دلربائی
نہ سمجھی تہمت آشفتہ رائی

یقین جانا کہ سنکر میرے انداز
ہوا ہوگا شہید خنجر ناز

ہوئی جب دلنشین یہ بے نشان فکر
لگی رہنے اسی کی ہر زمان فکر

غضب لذت اٹھانے کا بندھا دھیان
کھڑے ہونے لگے ہر بات پر کان

کرے سامع فریبی جب یہ افسون
کہ وان ہے کاہش جان روز افزون

بڑھی جانکا ہی روز نہانی
جتائے زور عجز ناتوانی

شکست رنگ نقش روے سادہ
نزاکت لحظہ لحظہ ہو زیادہ

رہی آخر نہ چالاکی نہ چستی
خیال باطل اور اتنی درستی

نہ سوے شوق بیخوابی کے مارے
انھین افکار مین راتین گذارے

رہی بیٹھی صبا کی رہگذر مین
کٹے دن انتظار نامہ بر مین

اسی حالت مین گذرے جب کئی سال
کہ تھے مثل زمان تغییر احوال

زبس مطلوب نازش تھا طلبگار
بنی سوخود فروشی پر خریدار

نہ آیا صبر بے دیدار مشتاق
نہ ٹھہری جان وطاقت ہوگئی طاق

کی آخر مشورت اک ہمنشین سے
کہ اٹھتا ہے دھوان جان حزین سے

جلایا شوق وصل تفتہ جان نے
کیا خاک آتش سوز نہان نے

انھین فکرون مین سرگردان ہون دن رات
کہ اس وحشی سے کیونکر ہو ملاقات

ذرا دیکھون تو کیا ہے اسکی صورت
نکر دے خاک تاثیر کدورت

نہ کیونکر رحم آئے سنکر احوال
کہ ہے اک سرفراز اس طرح پامال

کوئی تدبیر لے تو ہی بتا دے
کسی صورت سے وہ صورت دکھا دے

کہا اسنے کہ اے سرمایۂ ناز
فدا تیرے ستم پر سب کے انداز

بلا تیری مرے اندوہ وغم مین
کہ وہ کیا مین پری کو لاؤن دم مین

نکال اپنی ہوس ہاے نہانی
ترے قربان عیش جاودانی

ذرا ادھر کان حرف دلنشین پر
نکر بیداد جان نازنین پر

کہان تک دور بینی ہے کہان تو
بلالے شوق سے اسکو یہان تو

وہ گو بدنام ہے پر چھپ کے آنا
کوئی گر جان لے تو مین نے جانا

عذاب ہجر تیری جان سے دور
نصیب دشمنان اندوہ مہجور

مرے کہنے پہ چل مت ہاتھ سے جا
نکالے پاؤن کیون اندازبیجا

ہنرمندی سے ہو تو کیون کھلے عیب
کہ وہ ستار ہے جو عالم الغیب

قرار اس مصلحت نے جبکہ پایا
دل بیتاب کو آرام آیا

وہی ٹھہری جو ٹھہرائی تھی دلمین
زبان پر آئی جو آئی تھی دلمین

بلا کر اک عجوز حیلہ پرداز
کہا اے جادوے پرفن فسون ساز

وہ مجنون جو نیا پیدا ہوا ہے
مجھی پر سنتے ہین شیدا ہوا ہے

ذرا تکلیف کر اس نوجوان تک
کسی ڈھب سے اسے لے آ یہان تک

کہ منع محشر آرائی کرون مین
علاج درد رسوائی کرون مین

مرے کہنے کو شاید مان جائے
عبث ہے جانفشانی جان جائے

غرض یہ دلنشین فتنہ اٹھایا
کہ اس خود رفتہ کو مہمان بلایا

نیا ڈھب اور سوجھا امتحان کا
کہ سرخط ہے ضمیر نکتہ دان کا

زبس تھی ناتوانی اس کی معلوم
کہ بھایا نازکو آزار مظلوم

کی آرایش وہ آئینہ خانہ
شبیہ سادہ رویان زمانہ

دکھایا نقش حیرانی نظر کو
مرقع کردیا دیوار و در کو

وہ ایوان آفت عقل و دل و دین
کرے سجدہ جسے بتخانۂ چین

ہے اس اعجاز مین عیسیٰ بھی حیران
کہ تصویرون سے آئین پڑ گئی جان

عجب نقش و نگار و حسن تدبیر
انھین مین اک طرف اپنی بھی تصویر

وہ جسدم آکے بیٹھا اس مکانمین
نہ تھی تاب سکون تاب و توانین

غضب ہے اس بلا کا کیا ٹھکانا
پری خانہ مین دیوانے کا آنا

کیا گھر دل مین شوق بیدلی نے — محل پایا غم آب و گلی نے
ہوا وحشت فزا درد نہانی — ٹھکانے لگ گئی بے خانمانی
زبس ہر صورت خورشید خوسار — نگاہ شوق کو نظارہ دشوار
سراپا حیرت افزاے نظر تھا — جہان پہونچی نظر گویا کہ گھر تھا
صفا سے گر نہوتی لغزش پا — تو رہتی پا بہ گل چشم تماشا
شبیہ اک ان مین رشک نقش تسخیر — کہ تھا جادو کا پتلا وہ نہ تصویر
عجب صورت کہ جس سے ناز ظاہر — سکون سے شوخی انداز ظاہر
خموشی سے عیان شیرین زبانی — گل افشان معنی غنچہ دہانی
نشان رشک سودا نقطۂ خال — کہ وہ بے مثل تھی جسکی یہ تمثال
تظلم فرق معنی کے سبب تھا — لباس کاغذی بے وجہ کب تھا
وہ صورت دیکھتے ہی اڑ گیا رنگ — دکھایا جوش وحشت نے نیا رنگ
ہوا شوق نظارہ محو دیدار — بنایا بیخودی نے نقش دیوار
گیے خونریزی دل سے اشک افشان — بنے کلک مصور موے مژگان
خط تقدیر تھا بے نقش ہستی — کہ مٹتا مذہب صورت پرستی
ہوا غش مرشد آداب ابرو — سکھایا سجدۂ محراب ابرو
عیان رخ سے ہوئی دل کی کدورت — تغیر رنگ نے کر دی یہ صورت
بچھے نقشے عذاب جان گسل کے — قیامت آگئی جاتے ہی دل کے
نہ چھوڑا دم ذرا جوش فغان نے — نکالین حسرتین درد نہان نے
زمین پر بے قراری نے لٹایا — طپش نے خاک مین اسکو ملایا
نہ ٹھہرا دل ذرا کتنا سنبھالا — ہوا بیتاب تر جتنا سنبھالا
ادب سے اٹھ کے وہ تصویر اتاری — کہ تھا گستاخ شوق ہمکناری
ہوا بیہوش چھاتی سے لگا کر — بنا تصویر جان تازہ پا کر
یہ حالت دیکھ کر سمجھی وہ عیار — کہ ہے یہ بوالہوس نے عاشق زار

ہوئی بیزار الطاف نہان سے
حجاب آیا اداے امتحان سے

گران تھی اس سے گرچہ مہربانی
کہ پوچھے حال درد سخت جانی

ولے پاس طلب سے آخر کار
ہوئی مستفسر مطلب وہ ناچار

بیان اُسنے کیا جو ماجرا تھا
ہوا ظاہر کہ وہ سب افترا تھا

کہا اے عاشق شوریدہ انجام
سیہ مست شراب تلخی کام

مبارک درد بے درمان تدبیر
کہ وہ بیدرد ہے جسکی یہ تصویر

خبر لے اپنی کیون سودا ہوا ہے
کہ وہ لیلےٰ شمائل بد بلا ہے

وبال جان نازک دلربائی
ترحم کو وہ سمجھے بے حیائی

دماغ لطف دلداری کہان ہے
کہ یہ آرام جان جان جہان ہے

سبھی اس بیوفا پر دیتے ہین جان
نہین مرنے کا اُس پر کسکو ارمان

ہزارون نیم بسمل جستجو مین
ہزارون مرگئے اس آرزو مین

کہان ایسے کسی کے بخت بیدار
کہ ہو ہمخواب وہ خورشید رخسار

غرض نام و نشان سارا بتایا
دل گم گشتہ کا یون کھوج پایا

پتا اس سے مکان کا لگ گیا وان
کہ جی تاب و توان کا لگ گیا وان

کیا معلوم جب اپنا ٹھکانا
ہوا وحشت زدہ وان سے روانا

چلا بیتاب سوے کوے دلبر
کہ کھینچا جذب دل نے سوے دلبر

کی ایسی پیروی تاب و توان کی
کہ سیدھی راہ لی اسکے مکان کی

سر کو سجدہ پامال زمین تھا
نشان پا کی جا نقش جبین تھا

زبان تہنیت گو نالہ مایوس
لب خود کام سرگرم زمین بوس

نگاہِ حیرت چشم تماشا
سوے در دوڑتی تھی بے تحاشا

صفا و تاب کیا کیا جلوہ گر تھی
نظر صدقے در و دیوار پر تھی

لگے یکبار پانون لڑکھڑانے
بنایا تھا مگر وان گھر صفا نے

تمنا تھی فدا ہونے کی جی مین
لگا بیتاب پھرنے اس گلی مین

کہ ناگہ اک کنیز برق رفتار ہوئی جون شعلۂ آتش نمودار
نہ چالاکی ہی مین رشک قمر وہ کہ تھی خورشید سے بھی گرم تر وہ
نشاط افزا بہار گل جبینی شگفتن جان نثار گل جبینی
عیان طرز نظر سے مہربانی نگہ نا آشنائے سرگرانی
ذہن جون غنچہ لبریز تبسم گل افشان بے سخن طرز تکلم
ادا فہم نگاہ چشم مشتاق زبان دان اشارتہائے عشاق
مشخص اک نظر مین سارے آزار طبیب درد عاشق چشم بیمار
سخن سازی مین افسون کی سی تاثیر وہ لب معجز نمائے سحر تقریر
ہوئی جو نہین دوچار اس خستہ جانسے تو واقف ہو گئی درد نہان سے
کہا اے دردمند چشم بیمار ترا درمان ہے عیسیٰ سے بھی دشوار
کہ وہ سرکش ہے جسکا تو ہے پامال نہین سنتی کسی دل خستہ کا حال
عداوت ذکر سے عشاق کے ہے تنفر نام سے مشتاق کے ہے
کرے کس طرح کوئی چارہ سازی کہ سم ہے چارہ گر کی بے نیازی
پیام شوق کا یارا کسے ہے توان جرأت بیجا کسے ہے
مگر اک مین کہ ہمدم ہمزبان ہون سدا سے معتمد ہون رازدان ہون
اگر چاہون تو لے لون نام عاشق بیان کردون کوئی پیغام عاشق
سو وہ بھی وقت پاکر ایک ڈھب سے نہ گستاخانہ انداز ادب سے
اگر افسانۂ غم تو سنا دے مجھے نام و نشان اپنا بتا دے
تو مین اس نازپرور کو سنا دون جواب شوخی و انداز لا دون
کہ ہے میری طبیعت رحم مانوس جوانی پر تری آتا ہے افسوس
کہا مین نے کہ اے غمخوار عاشق دل معشوقۂ دلدار عاشق
مین وہ آوارۂ ہرزہ درا ہون کہ ناحق خلق مین رسوا ہوا ہون
اگر اتنی کرے تو مہربانی کہ پہونچا دے یہ پیغام زبانی

تو مین تیرا غلام زرخریدہ
غلط ہے بندۂ جان آفریدہ

کہ اے بیرحم و بیدرد و ستمگار
دل آزار و دل آرام دل زار

تغافل حال سے میرے نہ کر تو
خیال امتحان سے درگذر تو

نہین دم مجھ مین کیا تاب تظلم
ترحم اے ستم پیشہ ترحم

تری صورت نے میرا دل لیا ہے
تری تصویر نے حیران کیا ہے

دل آزار تمناے ملاقات
ہوا ہون جان سے بیزار ہیہات

بھری ہے حسرت دیدار دلمین
نہان ہے جلوۂ رخسار دلمین

نہ لاے لب پہ عذر ناز کی دوش
کہ ہے اعضا گسل شوق ہم آغوش

ہوا گستاخ ادب سے حرف مطلب
ہے لب پر التماس بوسۂ لب

سنا اس تندخو نے جب یہ پیغام
کہا کہدے کہ اے عیار خودکام

عبث ہے مجھ سے اظہار محبت
کہ ہون داناے اسرار محبت

مجھے ہے خوب تیرا حال معلوم
مگر سن چکی ہون عشق کی دھوم

سب اس غفلت مزاجی پر خبر ہے
کہ تو عاشق ہے لیکن اور پر ہے

بگاڑے گا کہین باتین بنا کر
یہ دم دیے تو کسی نادان کو جا کر

فسون نالہ بے تاثیر ہے یان
سراپا معجزہ تقریر ہے یان

خدا کے واسطے رسوا نہ کیجو
کہین اس بات کا چرچا نہ کیجو

رہے اُسکو مبارک جو ہے بدنام
تری ناکامیون سے مجکو کیا کام

کبھی اے بے خرد بھولے سے زنہار
نہ لینا نام میرا پھر خبردار

ملا جب یہ جواب سامعہ سوز
ہوا سرگرم آہ آتش افروز

کہ بخت تیرہ یہ کیا رنگ لایا
سرشک سُرخ در نابہا تھا

نظر آتی ہے یاس جاودانی
نہین بیہودہ لاف لن ترانی

ہوا تاثیر غم کو کیا خدایا
نہ آیا رحم اُس بت کو نہ آیا

پھرا ناچار مایوسانہ وان سے
یہ کرتا مشورت شوق نہان سے

کہ کیا کیجے علاج بدگمانی
یقین کس طرح آئے جانفشانی

مگر ترک وطن اک چند کیجے
کسی صحرا مین دل خورسند کیجے

کہ بے نام ونشان بدنامیان ہون
ذرا کچھ دور یہ ناکامیان ہون

تو پھر شاید محبت باور آئے
ترحم کچھ مری حالت پر آئے

خیال خام کی یہ پختہ کاری
کہ دل گرمی غریبی بے قراری

عنان کش جوش وحشت سوے صحرا
طپش رشک رم آہوے صحرا

گیا آخر سفر بیچارگی سے
ہوا ویرانہ گھر آوارگی سے

چلا منزل بمنزل خاک اڑاتا
ہوا پر خاک کے تودے لگاتا

سراسیمہ پریشان حال بیدل
نہ ہمراہ و نہ سامان و نہ منزل

نہ زیر سایہ وقفہ دوپہر کو
نہ حد و انتہا عزم سفر کو

تگ و دو جوش وحشت سے شب و روز
سپہر کجروش کو گردش آموز

روان بیتاب جون ریگ روان وہ
کہ اک صحرا مین گذرا ناگہان وہ

نہ صحرا خانہ زنبور تھا وہ
کہ نیش خار سے معمور تھا وہ

نہ صحرا رشک میدان قیامت
ملادے خاک مین شان قیامت

غضب پر ہول و پر آشوب و پر درد
تصور سے رخ سیاح ہو زرد

کچھ آیا وہ جنون افزاے جانکاہ
پسند خاطر مشکل پسند آہ

زبس مطبوع تر ویرانہ تر تھا
بس ایسا رہ پڑا گویا کہ گھر تھا

اسی پر ہول وحشت لق و دق مین
بسر کی ایک مدت پر قلق مین

تمنا بیخود حرمان نصیبی
سیہ مست مے شام غریبی

اگر آتش فشان یاد وطن ہو
نسیم صبح سے گرم سخن ہو

کہ اے باد بہار دلنوازی
نہال خشک کی کچھ چارہ سازی

سنادے رفع بدنامی کی باتین
کرون کبتک مین ناکامی کی باتین

شمیم یار پہونچا ناتوان تک
کہانتک بیدماغی کہہ کہانتک

قسم کھانا کہ وہ مطلب غلط ہے — غلط ہے سب غلط ہے سب غلط ہے
اجازت ہو تو پھر آؤن وطن مین — پھرون آوارہ کیون دشت محن مین
یہ کہتے کہتے جوش آہ و زاری — دم صبح و گر تک اشکباری
اسی غم مین ملول و شاد ہونا — اسی سودے مین ہنسنا اور رونا
اسی آزار سے بیمار رہنا — اسی اندوہ مین من مار رہنا
اسی اندیشہ سے آشفتہ احوال — اسی دلبستگی مین فارغ البال
خیال گفتگوے دلمین خاموش — سروا ماندگی غارتگر ہوش
بڑھا عشق کا زمانہ رفتہ رفتہ — قریب مرگ پہونچا رفتہ رفتہ
ہوا اس بیخودی سے جب خبردار — کہ دیوانہ بکار خویش ہشیار
خیال آیا کہ یان مرنے سے حاصل — عبث جی کے فدا کرنے سے حاصل
چلو اس کوچے مین چل کر مرو نمین — علاج حسرت و حرمان کرو نمین
دم آخر ہو کچھ تاثیر شاید — کرے وہ چارۂ و تدبیر شاید
ہوا جان بر تو عیش جاودان ہے — موا تو یہ اجل پیدا کہان ہے
غرض آزار نے کی رہنمائی — اسے سوے وطن پھر موت لائی
جب آیا شہر مین وہ مچ گئی دھوم — اقارب کو ہوا یہ حال معلوم
قلق سے بہر استقبال دوڑے — وہ گو بدحال تھے خوش حال دوڑے
سر رہ آلیا اُن دشمنون نے — بجھائی آگ کب آتش زنون نے
وہ کوے یار تک جانے نہ پایا — کہ سد راہ تھا جو کوئی آیا
رہا اوہام گوناگون سے مانوس — کہ تھا ملحوظ اس کا پاس ناموس
نہ دیکھی پیش جاتے گھر مین آیا — ٹھکانے ہرزہ گردی نے لگایا
تحمل ناتوانی سے گران تھا — کوئی دم کا گھڑی کا میہمان تھا
وطن مین وقفہ یہ ہے کوئی دم تھا — کہ احرام سفر سوے عدم تھا
نہ ٹھہری لب پہ اکدم نیم جان حیف — کہان آیا تھا اور پہونچا کہان حیف

زبس اس کوچے مین جانے نہ پایا — خیال سیر جنت دل مین آیا

اقارب آشنا حیران و گریان — تب و تاب الم سے سینہ بریان

فغان و آہ مرگ ناگہانی — تمام عمر و آغاز جوانی

نصیحت گر ہوے اب نعرہ زن ہاے — پنہایا بخیہ سازون نے کفن ہاے

دی اُسنے جان کیسی حسرتون سے — کہ یہ بیدرد روئے شدتون سے

اٹھایا سر پہ گھر ہنگام فریاد — گیا جن دوستون نے خانہ برباد

غضب ہے بیکسی کیا کیا اثر تھے — کہ جو قاتل تھے وہ ہی نوحہ گر تھے

انھون نے حیف لاش اُسکی دبائی — جنھون نے دوستی کی خاک اڑائی

کرین کیون دفن وہ ظالم خدایا — جنھون نے خاک مین اُسکو ملایا

یہ حالت دیکھکر عشق فسون ساز — ہوا بار دگر ہنگامہ پرداز

کہان تک چشم پوشی غیرت آئی — نگاہ بیکسی سے حیرت آئی

گذاف حسن سے تنگ آگیا بس — کہان تک دلگذر گھبرا گیا بس

نچھوڑا اس تغافل کیش کو بھی — کیا مظلوم ظلم اندیش کو بھی

نہ بیٹھا چین سے بن سر اُٹھاے — نہ آئی نیند بے فتنہ جگائے

کیا اس مایۂ راحت کو بیتاب — دکھایا ہوش افزاے سحر خواب

نہ خواب آگاہی اسرار تقدیر — کہ تھی خواب عدم ہی جسکی تعبیر

نظر آیا کہ باغ دلنشین ہے — اگر جنت تو فردوس برین ہے

اک ایوان اسمین رشک قصر شداد — مذہب اور مرصع تا بہ بنیاد

میسر کم کسی کو جو وہان فرش — کہ یون استبرق و سندس کہان فرش

جوان اک جلوہ فرما شہ نشین مین — کہ یہ جلوہ نہین روے زمین مین

کئی ہم بزم اسکے وہ پریوش — سلیمان دیکھکر جسکو کرے غش

یہ طلعت کب کبھی دیکھی سنی تھی — وہی صورت جو حورونکی سنی تھی

اداے دلربائی ناز سب کے — ترحم پیشگی انداز سب کے

نظر سے بے حجابی پر عیان شرم
اس افسردہ کی دلجوئی مین سرگرم

ولے وہ بددماغ و رو کشیدہ
گریبان تازہ دامن دریدہ

سکون محو جنون سامانی اس مین
نہ وہ زندان پہ وہ زندانی اس مین

پریشان حالت و بیتاب و مضطر
نگاہ شوق مائل جانب در

یہ حالت دیکھ یہ محو تماشا
اسی جانب کو دوڑی بے تحاشا

کہ ناگہ پاسبان نے آن گھیرا
کہا فردوس مین کیا کام تیرا

جو رکھے اپنے دل تفتہ کو محروم
بجز دوزخ ٹھکانا اسکا معلوم

یہ سنکر وہ جوان مضطر آیا
کہ دیکھون رحم اسکو کیونکر آیا

کہا روکا کسے جاتا نہ ہے یہ
مین اک بندہ ہون صاحبخانہ ہے یہ

نصیب اس باغ کے اسے مانع خیر
کہ ایسی رشک حور آئے پئے سیر

سمجھ اس گل زمین کی سرفرازی
کہان یہ بیدماغ اور ہرزہ تازی

ہوا گستاخ آخر ولولے سے
یہ کہکر لگ گیا اسکے گلے سے

کہ بس اب تو نہین کچھ بدگمانی
یقین آئی وفا و جانفشانی

سحر چونکی جو دل بیتاب دیکھا
بس آنکھین کھل گئین وہ خواب دیکھا

چلے آتے تھے آنسو چشم تر مین
کہ وہ ہے ماجرا شب کا نظر مین

نہ بہلی طبع بہلاے سے ہرگز
نہ ٹھہری جان ٹھہراے سے ہرگز

ہوئی سرگرم استفسار احوال
کہ ہے ضبط نفس سے جان پامال

گئی گھر اسکے جسپر افترا تھا
کہ تا معلوم ہو یہ قصہ کیا تھا

ملی آپس مین جب وہ سحر پرداز
ہوئی جادو بیانی سے فسون ساز

کہا اسنے کہ وہ شیدا کہان ہے
تمھارا چاہنے والا کہان ہے

وہی شور محبت اب تلک ہے
کہ ذوق تلخکامی بے نمک ہے

کہا اسنے کہ لو اپنی خبر تم
بنو نادان نہ اتنی جانکر تم

مری جان کل گھر آتے ہی موا وہ
ترے صدقے ترے قربان ہوا وہ

ترے غم مین گیا دنیا سے ناکام ۔ ہوئی مین مفت اک عالم مین بدنام
تجھے معلوم ہے سب ابتدا سے ۔ جو کچھ اُس پر بنی تیری جفا سے
نہین دیکھی تھی اُس نے تیری تصویر ۔ نہین آئی تھی رنگ رخ مین تغییر
نہین محو تماشا بن گیا تھا ۔ نہین حیرت کا پتلا بن گیا تھا
کہا دل مین جو سنکر اس نے افسوس ۔ کہ ایسا عاشق اور مر جاے مایوس
چلی تربت پہ اسکی جذب دل سے ۔ چلے کیا بیش درد جان گسل سے
کسی حیلے سے اسکو بھی لیا ساتھ ۔ کہ ساتھ آئے تو جانے کیا کیا ساتھ
ہوئی جب شمع تربت وہ دل افروز ۔ کہا یہ کھینچکر اک آہ جانسوز
کہ مجھ بن کس طرح آرام آیا ۔ یہ کیا خواب عدم مین چین پایا
لپٹ کر گور سے رونے لگی بس ۔ وہ خاک تفتہ گل ہونے لگی بس
طپان ایسا دل مشتاق بے صبر ۔ کہ شق اس زلزلہ سے ہو گئی قبر
گلے سے لگ کے اس آرام جان کے ۔ نکالے حوصلے جان طپان کے
قیامت مین بہم ربط بر و دوش ۔ کہان سے جی اٹھا شوق ہم آغوش
نصیب اُسکے حیات جاودانی ۔ کرے جو اس طرح سے جانفشانی
یہ مرنا کاہے کو جینے سے کم ہے ۔ کہ خواب ناز یہ خواب عدم ہے
نہین یہ ماجرا ظالم فسانہ ۔ نہ مین آگاہ ہے سارا زمانہ
سُنو تو ایسے سو قصے سناؤن ۔ اگر باور نہ ہو مر کر دکھاؤن
یہ ہی بہتر کہ دلجوئی کرو تم ۔ ہماری جان دینے پر مرو تم
نہین تو جذبۂ شوق ملاقات ۔ خدا جانے کرے کیا کیا مکافات
غضب ہے التفات داد و بیداد ۔ بھلا دون گا تغافل مین رہے یاد
دکھا دون گا تماشا چشم تر کا ۔ رہا یون خشک کب دامن نظر کا
نہین یہ بوالہوس کی عشقبازی ۔ کہ اتنا ہار دے جی چارہ سازی
نہوا رمان دل آزاری کا میری ۔ علاج آئے نہ عیاری کا میری

کہین جانے نہ دے کیا تاب و طاقت ۔ ادب تک رہ شوق رفاقت

سراپا محو حیرت آئنہ وار ۔ ترا منہ دیکھتی رہ جائے ناچار

وہ کیا سچ تو یہی اے نازنین ہے ۔ کہ بس چلتا ہمارا ابھی نہین ہے

نکالون زلف کابل میری کیا تاب ۔ کرون اس عقدہ کو حل میری کیا تاب

وہ عاجز ہے مین عاجز تر ستمگر ۔ ترحم کر ترحم کر ستمگر

کہانتک شوق وصلت مین مرون مین ۔ نہین جی صبر کرتا کیا کرون مین

نہین جان ٹھہرتی ٹھہراؤن کیونکر ۔ نہین دل مانتا سمجھاؤن کیونکر

کہانتک آرزوے ہمنشینی ۔ رکھے واماندۂ خلوت گزینی

کہانتک سوز شوق ہمکناری ۔ کرے یون گرم جا بر مین ہماری

کہانتک اشتیاق بوسۂ لب ۔ فسون خوان فغان وجوش یارب

کہانتک پاس ہمخوابی جگا دے ۔ پریشان خواب بیداری دکھا دے

کہانتک حسرت ذوق ملاقات ۔ کہانتک تلخکامی بے مکافات

کہانتک رشک دشمن یار جانی ۔ کہانتک مہربان نامہربانی

کہانتک طول ایام جدائی ۔ کہانتک عرض غم کی نارسائی

کہانتک سوز دل شمع شب تار ۔ کہانتک بخت خفتہ چشم بیدار

کہانتک بیکسی فریادرس ہو ۔ کہانتک سینہ مین دل خون ہوس ہو

کہانتک کچھ نہو تدبیر و آرام ۔ کہانتک چھوڑ دون تقدیر پر کام

کہانتک مفت جی جائے کہانتک ۔ کہانتک کچھ نہ بن آئے کہانتک

حریف یاس اک مدت ہوا مین ۔ خبر لے جلد ہی ظالم موا مین

نہین بچتا کہ جی پر ہے قیامت ۔ رہے عاشق کشی تیری سلامت

الٰہی اب کہان طاقت فغان کی ۔ قسم اس کم سخن غنچہ دہان کی

نہین تاب و توان آہ شبگیر ۔ دعاے کردہ کی ہو جائے تاثیر

وگرنہ حکم مرگ ناگہان کو ۔ کہ سن لے نالہاے ناتوان کو

بنی ہے ہر طرح دم پر آبنی
کہاں یارائے جوش دادخواہی
ادائے آرزو کا کس مین حال اب
کرون عرض تمنا کیا مجال اب
آہی مومن اتنا ناتوان ہے
کہ ذکر اس سنگدل کا بھی گران ہے
سخن رفت از توان خاموش گشتم
کشیدم نالہ و بیہوش گشتم

## تمام شد مثنوی ششم

## نامۂ مومن جانباز بجانب محبوبۂ دلنواز

اے چارہ گر مریض بیتاب
اے نور فزائے چشم بیخواب
مرہم نہ زخمہائے عاشق
درد عاشق دوائے عاشق
اے نبض شناس جان مضطر
ناسور زدائے دیدۂ تر
اے مایۂ لطف زندگانی
جان بخش و فائے جاودانی
اے جان وفا شعار مومن
درمان دل فگار مومن
دھیان آپ کا اندنون کدھر ہے
کچھ حال کی میرے بھی خبر ہے
بیمار ہون اور قریب مردن
ہر دم ہے عذاب جان سپردن
ہے گرم ادائے دلفریبی
جانسوز حرارت غریبی
اک آگ سی لگ رہی ہے تن مین
شعلے سے بھڑکتے ہین بدن مین
بستر کئی بار سب جلایا
اس آگ نے خاک مین ملایا
گر یون ہی جلا کیا مین ناکام
تو فرش زمین ہے اور آرام
کیا عضو گداز یان کہون مین
انگشت نمائے شمع ہون مین
بیتاب طبیب دور سے ہین
ہمسایون کے گھر تنور سے ہین
سرکش ہین زمانہ ہائے پیہم
کوچہ ہے تمام وخمۂ جسم
کتنے ہی مجوس جل گئے ہین
کتنون ہی کے پانون تل گئے ہین

گبر آئے تو دور دور سے ہین
پر پاس تو نا صبور سے ہین

گرمی یہی گر رہے کوئی دن یان
ہو جائین سگے برہمن مسلمان

پروانہ ہے گرچہ دل سے مجھ پر
پر جلتے ہین یان طبیب کے پر

پاس آنے کی تاب کا ہیکو ہے
جل جانے کی تاب کا ہیکو ہے

سب جوش عرق سے گھل گیا جسم
ہر عضو مین کیا رہا بجز اسم

بحر ظلمات موج زن ہے
دریاے فرات موج زن ہے

ہے شرم سے نیل پانی پانی
موج عمان نے جبین مانی

سب پاس کے گھر گسستہ پیوند
طوفان زدہ کشتیون کے مانند

جوش خفقان سے دل کا یہ حال
ہر شعلۂ سینہ برق تمثال

برہم زدہ صدر تا بر و دوش
تا مغز عظام عین منفوش

اعصاب رہین سر بسر پیچ
جیسے تری زلف پیچ در پیچ

یون اوردۂ بخون طپیدہ
جیسے رگ گردن بریدہ

کیا کیجے صداع کی شکایت
کس دکھ مین ہے اسقدر سرایت

ازبسکہ ضماد کر دیا ہے
صندل کو بھی دردسر دیا ہے

کیا چارہ گرون کو غیرتین ہین
تشخیص مرض مین حیرتین ہین

اپنی سی تو سوچتے ہین سب کچھ
آتا نہین دھیان مین یہ اب کچھ

خود ہو گئے اس الم مین بیمار
بے علم ہو کیا علاج و تیمار

علت مجھے یا ہے تمکو معلوم
جو کچھ کہ ہوا ہے تمکو معلوم

یعنی ازبس محرم آیا
ہنگام وفور ماتم آیا

تھا غم ترا دل کو ناگوارا
اس فکر نے مجکو جان مارا

ہر چند غم امام ہووے
پر تجکو نہ غم سے کام ہووے

ہر شب تجھے عشرت دل افروز
ہر روز نہو ترے گھر مین نوروز

ہر شام طرب سعید تجکو
ہر صبح ہو صبح عید تجکو

ہون مین بھی شریک محفل سور — تو مجھ سے رہے مین تجھ سے مسرور

## نامۂ باسوز و گداز بسمت معشوقۂ طناز

اے گل گلستان رعنائی — نوبہار ریاض زیبائی

اے مہ آسمان حسن و جمال — بے نظیر جہان وہم و خیال

اے دُرِ شاہوار ناسفتہ — گوہر آبدار ناسفتہ

اے گل تا بسر نیامدہ — اے نہال ببر نیامدہ

غنچۂ باصبا نجوشیدہ — رنج گلچین ہنوز نادیدہ

اے بت رو بدہر ننہادہ — در کف کافری نیفتادہ

اے دل و دین بیک نگہ بردہ — خون بیچارہ مومنے خوردہ

اے تغافل شعار بے پروا — حال معلوم کیا تجھے میرا

تجکو وان لاف کبریائی ہے — یا بلا دین و دل پہ آئی ہے

تجکو دعوی ہے بے نیازی کا — حوصلہ کس کو پاکبازی کا

ہے تجھے پاکدامنی کا خیال — مارے ڈالے ہے مجکو شوق وصال

کیون یہ دعواے لن ترانی ہے — آخر اک دن قیامت آنی ہے

مومن ناتوان پہ ناز نہ کر — ہے خدا بھی تو احتراز نہ کر

کس لیے تجکو مجھ سے کام نہین — خون کرنا مگر حرام نہین

شرط دین ہے جو پاکدامانی — تو ستم بھی ہے نامسلمانی

دیکھ ایک بیگناہ مرتا ہے — جان تجھپر نثار کرتا ہے

مجھ سے عاشق کی یون دل آزاری — ہووے فی النار ایسی دینداری

شعلہ کی طرح ہاتھ ملتا ہون — بیم دوزخ سے تیری جلتا ہون

تجکو ڈر سوزش الیم سے کیا — حور کو آتش جحیم سے کیا

عذر بیہودہ دلپسند نہین — باب توبہ ہنوز بند نہین

ایسے نازک کو کون مے سے ہے سزا ۔ تو جوانی کا تم اُٹھاؤ مزا
ہے بفتواے اہل ذوق حرام ۔ تجھ سے شیرین دہن کو تلخی کام
ہین یہ دن لطف زندگانی کے ۔ پھر کہان ولولے جوانی کے
بے مزا کر نہ عاقبت بینی ۔ نہ رہے گی لبون مین شیرینی
جب کچون کو نہ سخت پاؤ گے ۔ سخت جانی سے تنگ آؤ گے
پھر یہ موسم جو یاد آئے گا ۔ شوق کچھ اور رنگ کھلائے گا
ان دنون کی جو آئے گی حسرت ۔ کیجیے گا گناہ بے لذت
فائدہ پھر ہوس سے کیا تم کو ۔ مجھ سا مشتاق مل چکا تمکو
میری باتین نہین تمھین معلوم ۔ ورنہ کاہے کو یون رہون محروم
مین وفادار ہون وفا کی قسم ۔ تیری حسرت فزا جفا کی قسم
بے وفا بندۂ خدا اگر ہون ۔ لیک تجھسے پھرون تو کافر ہون
تو جو ہے ہاشمی نسب اے جان ۔ ہے محبت تری مرا ایمان

## اشعار مثنوی ناتمام

کہان ہے تو لے ساقی تیز ہوش ۔ کہ مانند مے مجکو آیا ہے جوش
شراب سراسر ہدایت پلا ۔ کہین سے مے توبہ تاثیر لا
وہ مے جسکے اہل ورع تشنہ کام ۔ وہ مے جسکو زاہد نجانے حرام
وہ مے فکر عقبےٰ ہے جسکا خمار ۔ وہ مے جسکے آلودہ پرہیزگار
وہ مے جس کا مینا دل اتقیا ۔ وہ مے جسکے دردی کش اہل ریا
وہ مے جس سے روشن ہوا کبار دل ۔ وہ مے جسکے بدست ہشیار دل
وہ مے جس کا ساقی لب مرسلین ۔ وہ مے جو مزا دے دم واپسین
وہ مے جسکی نکہت نسیم بہشت ۔ وہ مے جسکی تلخی نعیم بہشت
وہ مے جو غم نزع سے دے نجات ۔ وہ مے جس مین تاثیر آب حیات

وہ مے جسکے مدہوش آداب دان ۔ وہ مے ہو وے زن جسکی تسبیح خوان
وہ مے جسکے تر دامن اہل یقین ۔ وہ مے داغ جسکے گل جیب دین
وہ مے جسکی کلفت صفائے سحر ۔ وہ مے جسکی قلقل دعائے سحر
وہ مے نشہ جسکا حضور دوام ۔ وہ مے چشم اہل نظر جسکا جام
وہ مے جسکی گردش قرار و ثبات ۔ وہ مے جو ہے ہم دورۂ اسم ذات
وہ مے جسکی بو جان صاحبدلان ۔ وہ مے جسکا رنگ آتش مقبلان
وہ مے جو پے درد عیسیٰ دوا ۔ وہ مے جس سے محروم اہل ہوا
وہ مے جس سے روح الامین کامیاب ۔ وہ مے جسکو قدسی کہین آفتاب
وہ مے جس سے سرشار جام فلک ۔ وہ مے جس سے شیرین ہے کام ملک
وہ مے جس سے مومن زبان تر کرین ۔ وہ مے جس سے پرہیز کافر کرین
وہ مے جس کی موجین تجلی طور ۔ وہ مے جسکے کف مہر و مہ کا ظہور
وہ مے جسکی حد سے زیادہ صفت ۔ وہ مے جسکو صوفی کہین معرفت
وہ مے جسکا خمخانہ عرش عظیم ۔ وہ مے جس کا خمار رب کریم
شہ مسند کبریا و جلال ۔ مہ بے زوال سپہر کمال
گل گلستان تنزہ نسیم ۔ نسیم ریاض تقدس شمیم
بہار چمن زار بے رنگ و بو ۔ تبسم دہ غنچۂ آرزو
ہیولائے طرازندۂ جزو کل ۔ نگارندۂ صورت خار و گل
کہن باغ نخل وجوب و قدم ۔ نمو بخش نخل وجود و عدم
چمن آفرین باغبان دہور ۔ بہین نخلبند خفا و ظہور
ہوائے دل بے ہوا و ہوس ۔ نفس پرور باد عیسیٰ نفس
ادائے شکر خندہ آموز گل ۔ قد افزائے گلبن رخ افروز گل
طراوت فزائے شمال و صبا ۔ عقوبت ربائے سموم و وبا
فرازندۂ خیمۂ آسمان ۔ نوازندۂ زہرۂ نغمہ خوان

ردا بافت برجلیس روشن قیاس | قضا طیلسان وبحکم لباس
فروزندۂ مہر عالم فروز | مذہب نمائے مہ تیرہ روز
کمر بند بہرام شمشیر زن | صف آرائے جلاد لشکر شکن
مرصع نگار سریر فلک | قلمدان سپار دبیر فلک
فراتر نہ پایہ گاہ اجل | بنا افگن قصر جاہ زحل
تتق بند جلباب شبہائے تار | خطا پوش ہر عاصی تیرہ کار
کدورت بر چادر ماہتاب | گریبان در صبح زرین نقاب
نگہبان خمخانۂ بے ستون | بدور آور ساغر واژگون
لیا جسنے دوزخ مین گرتونکو تھام | کیا جسنے صہبا کو ہم پر حرام
بشر کو دیا قدرتون سے وہ جوش | سبوے امانت نہ تھا بار دوش
ہمین کو ملی خدمت احتساب | خرابات دشمن کو رکھا خراب
کسیکو نہ ہمپر دیا اختیار | ہمین محتسب اور ہمین بادہ خوار
وہ جام محبت پلایا ہمین | کہ ہوش اپنی جان کا نہ آیا ہمین
اُسی مے کی ہین شورشین ہرطرف | وگرنہ کہان خاک کو یہ شرف
کہ ہوجان اہل فلک خاک رشک | مے لعل سے سُرخ تر رنگ اشک
جوان عزتون پر بھی ہون ہم خراب | تو ہے تیغ درہ جہاد احتساب
وہ بھیجے بشیر و نذیر انبیا | کہ فردوس دوزخ کو دکھلا دیا
نہ سوجھا کسی بے بصر کو تو کیا | کھلا کور اہل نظر کو تو کیا
جو انصاف سے اک ذرا کیجے غور | سزائے پرستش نہین کوئی اور
یہ کیا کفر ہے اے طلبگار غیر | کہ بندہ ہو اُسکا پرستار غیر
وہ راحم کہ لا تقنطوا خود کہے | پے معذرت تا وسیلہ رہے
پذیرندۂ توبہ جرم کوش | سیاہی زدائے رخ بادہ نوش
وفور ترحم سے وہ بے نیاز | گرے عفو تا جرم عشق مجاز

وہ عالم کہ معلوم ہر بات اسے ۔ نیاز سخن بے اشارات اسے
وہ قادر کہ گر چاہے اسکا کرم ۔ مٹا دے مرے دل سے عشق صنم
نہ قدرت نمائی سے یہ بھی محال ۔ کہ وہ بت کرے آرزوے وصال
سوا اسکے یہ تو کسی سے نہو ۔ جو وہ کر سکے سو کسی سے نہو
وہ حاکم کہ سب جسکے فرمان پذیر ۔ عناصر سے لے تا بہ چرخ اثیر
اجازت اگر ہو ابابیل کو ۔ کرے طعمہ ہر صاحب فیل کو
اگر حکم اہلاک نمرود ہو ۔ تو پشہ سے جون پشہ نابود ہو
اطاعت کی کافی ہے قاطع دلیل ۔ کہ وہ قوم موسیٰ کو دے رود نیل
ہو فرعون کو آتش جانگداز ۔ کہاں آپ کو اس قدر امتیاز
اشارت سے آتش وہ افسردہ ہو ۔ کہ تشبیہ سے لالہ پژمردہ ہو
یہ کیا تاب منکر جو مانگے دلیل ۔ کہ مشہور ہے ماجراے خلیل
جو سمجھیں تو کیا دور کفار سے ۔ کہ ہون آب دوزخ کے انگار سے
یہ محکوم ابلیس جانین کہین ۔ کہ آتش سزاے پرستش نہین
نکلتا اگر اسکی طاعت سے کام ۔ تو پروانہ جل کر نہوتا تمام
سنے امر سے اسکے صرصر نسیم ۔ اڑا دے چمن کو برنگ شمیم
گلستان عالم کی یہ خاک اڑلے ۔ کہ جون گرد دل آہ غمناک اڑائے
ارم کو بنا دے برق و دق ۔ کہ ہو رنگ گل جسکے دیکھے سے فق
بجھا دے اگر مشعل ماہ کو ۔ تھپیڑے چراغ ہوا خواہ کو
اگر محفل شہ سے لیجائے نور ۔ رہے شمع شہرند سے دور دور
اگر وان سے فرمان آرام ہو ۔ تو کیا دم کہ پھر قطع یک گام ہو
کہے گر چلی جا تو سیم چلے ۔ غرض اسکے کہنے پہ ہر دم چلے
جو فرمان زمین کو ہو بہر شق ۔ الٹ دے ابھی آسمان کا طبق
کہے گر نہ چل چرخ کو بیٹھ جائے ۔ ہے فتنہ یہ کیا ذکر جو سر اٹھائے

وہ رازق کہ دے نعمت رنگ رنگ
سزاوار ہر ذوق اور بیدرنگ

نہین اُسکے خوان سے کوئی تلخکام
وہی اشتہا بخشے وہی طعام

وہ کفران نعمت پہ دے بیحساب
محبون کو غم میکشون کو کباب

وہ ناصر کہ گر اس کی امداد ہو
فغان سے مری چرخ برباد ہو

وہ حافظ کہ آتش سے خس کو بچالے
تپ عشق سے بوالہوس کو بچالے

ڈبو دے نہ تابوت موسی کو نیل
حق کاہ مین سیل ہو سلسبیل

وہ عادل کہ دے زلف کو پیچ و تاب
اگر جان عاشق کو ہو پیچ و تاب

نہ مسلم کا درگاہ مین اسکے پاس
نہ کافر کو انصاف سے اسکے یاس

نہ کی نے کرے گا کسی کی طرف
وہ جسکی طرف حق اُسی کی طرف

وہ صانع کہ جس نے بنایا ہمین
نہ دیکھا تھا جو کچھ دکھایا ہمین

نہ ہم جو کہ بالاے عیوق ہین
اسی دست قدرت کے مخلوق ہین

اسی ذات سے ہے وجود جہان
اگر وہ نہووے تو پھر ہم کہان

اسی مہر کی تابش آب حیات
کہ ہے خضر ہر ذرۂ کائنات

وہ بیچون اور ڈھنگ اسی کے ہین سب
وہ بے رنگ اور رنگ اُسی کے ہین سب

ملائک مین ہے وہ نہ انسان مین
ولے اسکا جلوہ ہے ہر شان مین

نہ نور مجرد وہ خلاق مہر
نہ عرش برین پر محیط سپہر

منزہ کم و کیف سے اسکی ذات
مبرا تخیل سے اُسکے صفات

وہ عالم مین مانند لم جلوہ گر
کہ ثابت کرو تو ہے نفی سخن

کرے جلوہ تو بھی نہ آئے نظر
رہے دل مین پر دل وہی بیخبر

کہان تاب آئینہ عرض صفت
کہ حیرت ہے معراج ہر معرفت

کمال سخن ہے خموشی یہان
دل افسردگی گرم جوشی یہان

عجب راہ ہے کوئی طاقت گداز
رکھین پانون یان پھونک کر شعلہ باز

نہ پیسرو یہان گرم پا بے دلیل
کہ جلتے ہین بال و پر جبرئیل

بیان کیا ہو گو سر بسر جوش ہے — خرد بے خبر ہوش بے ہوش ہے
کہے کون جز طعنہ یان آفرین — زبان اور حمد زبان آفرین
کوئی ہرزہ تازی سے جاوے کہان — نہین گر ہی پیش جاتی یہان
کہ گر مدح کو رہنمائی نہ ہو — تو دل سے زبان تک رسائی نہو
سراسیمہ پرواز کی جا نہین — یہ اوج اوج عرش معلے نہین
خدایا کرے کس زبان سے بیان — ترا شکر یہ بندۂ بے زبان
کہ طعن سخن کی ملالت نہین — ادب دانیون سے خجالت نہین
نہین زرد رنگ رُخ آبرو — زبان لال تھی تن ہوا سُرخ رو
مری خامشی قبلہ گاہ سخن — یہ درگہ حریم پناہ سخن
مری بے شعوری شعور آفرین — کہ مقصود دونون کا شوخی نہین
مگر اور مشکل بنی جان پر — کہ ہے شکر واجب ہر انسان پر
اگر اسکی پرسش ہو روز حساب — تو حیران ہون مین کہ پھر کیا جواب
مگر تو ہی اپنی عنایت کرے — کہ لب خامشی کی شکایت کرے
ملے تیرے دیوان قسمت سے ساتھ — خموشی کو تعزیر مجھکو نجات

## دیگر

پلا ساقیا جام کوثر مجھے — خراب شراب ہدی کر مجھے
وہ ذوق آشنا لذت افزا شراب — کہ تسنیم ہو شرم سے جسکی آب
وہ مے جو کرے لوث عصیان کو دور — کہے جسکو خالق شراب طہور
وہ مے جسکے حور و ملک تشنہ کام — وہ مے جو سوا احمدی کے حرام
وہ مے جسکا صہبا و خم حوض و نہر — وہ مے جو پے تشنہ کامی ہے زہر
وہ مے جس کی تیزی دم ذوالفقار — علیؑ سرخوش نشہ بے خمار
وہ مے مشتری جسکے ہین سر فروش — وہ مے جسکا صدیق ساغر بدوش
وہ مے جس کا خود رفتہ پیر ہدا — صراحی و مینا کی گردن عصا

وہ مے جسکی قلقل ندائے صلوٰۃ — سجود صراحی ادائے صلوٰۃ

وہ مے جس کی موج صفا نہ نشین — وہ مے جسکی مستی مین لغزش نہین

وہ مے جس کا میکش نہ گمراہ ہو — وہ مے جس سے کیا کیا دل آگاہ

مجھے اس سے گر تشنہ کامی مری — نشی ہو شیرین کلامی مری

خراب شراب سخن ہو قبول — بنون مے فروش ثنائے رسول

محمد سزائے ستایش گری — مدیح آفرین جس کی پیغمبری

دل ساکنان سپہر برین — سر انبیا سید المرسلین

وہ امی و نقشبند علوم — کلام اسکے سب دلپسند علوم

یہ کیسے فنون اُسکو حاصل ہوے — کہ سارے صحف نقش باطل ہوے

اسی بات پر حجت اتمام ہے — کہ جو بات ہے وحی و الہام ہے

عجب بات ہے اسکی نام خدا — کہ بعضے سخن ہین کلام خدا

کہان ایسا علامۂ روزگار — کہ حکم کواکب ہو تقویم پارہ

اسی ابر کی ہین دُرافشانیان — کریون آب ہو علم یونانیان

نہین عقل اول کو بھی یہ کمال — اسی کو ہے معلوم آخر کا حال

وہی شافع حشر روز جزا — اسی کی گذارش پہ عفو و سزا

نکوخواہ ساری امم کا وہی — وسیلہ نجات و کرم کا وہی

وہی ساقی کوثر و سلسبیل — وہی آبرو بخش عبد ذلیل

اسی کے مقلد کو جنت ہین راہ — اسی کی ضراعت پہ عفو گناہ

اسی کی اطاعت کا سارا حساب — محب پر عنایت عدو پر عذاب

نہ کیجے اگر حسب شرع رسول — خدا کی بھی طاعت نہووے قبول

یہ کیا منزلت ہے زہے عز و شان — کہ ہے خاک ال اوج ہفت آسمان

یہ کیا جسم خاکی کی معراج ہے — کہ نقش قدم عرش کا تاج ہے

کرے یان کی پرواز کی گر یقین — تو اڑ جائے دنیا سے روح الامین

کوئی مرتبہ اس سے اعلےٰ نہو
یہ رتبہ ہوا ہے کسی کا نہو

ثبوت اوج یہ حق کے اظہار سے
نہین کام چلتا کچھ انکار سے

جو کہتے ہین خرق فلک ہے محال
یہی ہے دلیل حضیض خیال

سمجھنے کی ہے بات اے نکتہ دان
ہوا خلق جسکے لیے آسمان

ہوا خرق اسکے لیے پھر اگر
تو کیا دور ہے گفتگو مختصر

کہان نکتہ چین مین دم جنگ ہو
کہ یان بحث کا دائرہ تنگ ہو

بس اے تیرہ باطن نہ انکار کر
کہ برہان ساطع ہے شق القمر

سمجھ مین جو آوے وہ اعجاز کیا
خیالات وسواس پرداز کیا

گیا ہے کدھر فلسفی کا خیال
کہان فکر ناقص کہان یہ کمال

تری عقل کیا اے ظلوم وجہول
کہ حیران ہین یان سب نفوس و عقول

فلک سے نہو حصر اسکی صفات
زیادہ ثوابت سے ہین معجزات

صعود اس کا گو مرکز خاک ہے
یہ برتر بلندی مین افلاک سے

جو وہ اوج ہو جلوہ گر پھر کہان
ستارون کی تاب آسمانون کی شان

یہ تابش مین انجم کا پایا نہین
کہ انکے ہے ظل اسکے سایا نہین

کدورت کہان جسم اطہر ہے وہ
کہ نور مجرد کا مظہر ہے وہ

نہونے مین سایہ کے کیا بات ہے
یہ ادراک فخر کرامات ہے

نہین یہ پذیرائے طبع سلیم
کہ حکمت سے خالی ہو فعل حکیم

نگا پوئے اندیشۂ چرخ تاز
رہے پاے بند طریق مجاز

حقیقت کھلی کچھ نہ اس بات کی
عبث سعی مین صرف اوقات کی

مگر جب خدا ہی سے کی التجا
تو ہاتف نے پیر خرد سے کہا

کہ اے نکتہ سنج سراپا شعور
نہونا تھا سایہ کا اسکے ضرور

رہے تا شریرون کو بیم اجل
نظام جہان مین نہ آئے خلل

اگر وہ سبب خلق افلاک کا
تو سایہ بھی باعث ہے اہلاک کا

اگر ذات وجہ وجود اسم
تو سایہ سے آباد ملک عدم

کیا عقل کل سے فلک نے سوال
کہ ہے مصدر گونہ گونہ کمال

محمدؐ کے سایہ نہین کیا سبب
کہا اُسنے مت پوچھ اسکا سبب

نہین راز یہ قابل اظہار کے
کہ اسرار ہین حفظ اسرار کے

ہوا جبکہ بہر ہدایت ضرور
کہ ہو جلوہ فرما زمین پر وہ نور

گوارا نہ تھا بسکہ ہونا جدا
رہا سایہ حاضر حضور خدا

یہ ہے رسم تجکو نہین کیا خبر
کہ رکھ چھوڑتے ہین زمان سفر

مصوّر سے کھنچوا کے تصویر یار
برائے سکون دل بے قرار

مرے دل کی پوچھو تو ہی بات اور
یہ فکر اور سب کے خیالات اور

غلط یہ کہان ذہن کا کام ہے
جو انصاف کیجے تو الہام ہے

زبس سایہ تھا ہم شمار گناہ
نہ حاصل ہوا قرب عصمت پناہ

عجب تشنہ کامون کو طاری ہوا
انامل سے جب چشمہ جاری ہوا

نہ سمجھے یہ مضمون جوش ہمم
کہ بحر کرم ہے وہ دست کرم

کہون کس طرح اُسکو یوسف جمال
کہان ماہ کنعان مین ایسا کمال

کہان اسکے عشاق صاحب مذاق
کہان شورش لذت اشتیاق

نمک ذوق بخش جراحت کہان
صباحت کہان اور ملاحت کہان

بہت فرق ہے بلکہ بالکل جدا
حبیب زلیخا حبیب خدا

حضور اُسکی طلعت کے بے آفتاب
چراغ سحر سے کہین آفتاب

پدایا ہے اعجاز شق القمر
کہ کٹتے ہین مہرو اُسے دیکھکر

یہانتک تو حسن اُسکا مشہور ہے
ہوس مین ملاقات کی حور ہے

وہ مستاصل بیخ کفر و عناد
کہ جسکی چھڑی تیغ وقت جہاد

دم قتل کفار قہر خدا
ستمگار و خونخوار بہر خدا

زبان کشش سخت چالاک و چست
شکست بتان مین تگاپو درست

قضا کی نظر سوے ایما رہے ۔ اجل پر غضب کا رفرما رہے

عجب احتساب اُسکا اعجاز جوش ۔ خرابات افتادہ جون بادہ نوش

نگہبان صدگونہ اسرار دل ۔ گہ خواب جون بخت بیدار دل

نہ ثبت فقط قول جن وبشر ۔ گواہ نبوت شجر تا حجر

مطاع جہان و مطیع آلہ ۔ سرافراز عبد جہان بادشاہ

بہار از ل خاتم المرسلین ۔ گل اولین و بر آخرین

کرون کس طرح مین شمار صفات ۔ کہ ممکن نہین انحصار صفات

یہ مشکل گرہ کھولے بیدست کیا ۔ مین کیا اور مری فطرت پست کیا

کہان مین کہان مدح خیر الانام ۔ علیہ الصلوۃ وعلیہ السلام

درود خدا وقف اصحاب و آل ۔ ہوے ختم جن پر جہان کے کمال

خصوصًا مہین پیروان رسول ۔ کہ چارون ہین ارکان کاخ قبول

خصوصًا ائمہ کہ ہین پیشوا ۔ ہدایت نگاہ و طریقت نما

خصوصًا شہیدان خونین کفن ۔ گل اندام و گل فام و گل پیرہن

پلا ساقیا آب آتش اثر ۔ کہ جل جاے گرمی سے دامان تر

صراحی نمط اشکباری کرون ۔ نہ دل سے فریاد و زاری کرون

بنے قصر میخانہ بیت الحرام ۔ کرون دور مستانہ مانند جام

مین دل کھولکر بلبلاؤن ذرا ۔ مین رورو کے طوفان دکھاؤن ذرا

نہ روکون دل وجان غمدیدہ کو ۔ جگاؤن اثر ہاے خوابیدہ کو

کرے خاک بیزی دعاے سحر ۔ ملے خاک مین سب صفاے سحر

فلک رس ہے غوغا مناجات کا ۔ کرون التماس اپنی حاجات کا

الٰہی مجھے دل دے اور دلکو داغ ۔ جلے صبح محشر تلک یہ چراغ

رہے شعلہ زن آتش دل فروز ۔ کرے گرم جوشی تپ سینہ سوز

مری چشم دریا بہاتی رہے ۔ مری آگ عالم جلاتی رہے

مری وحشتین چین لینے نہ دین — مری حسرتین جان دینے نہ دین
ٹھہرنے نہ دے ایک جا اضطرار — رکھے جان کو بے طاقتی بے قرار
مرے دل کو تسکین نہ آئے کہین — مری بے قراری نہ جائے کہین
قلق سے مرا زخم ناسور ہو — مے لالہ گون زور انگور ہو
مرا ولولہ خون تراوی کرے — نہانی خلش سینہ کاوی کرے
جو دم لے فغان کو ملامت کرون — رُکے دم تو کیا کیا قیامت کرون
دکھاوے مزے مجکو شور جنون — پری طلعتون کا نظارا کرون
اڑائین مری خاک رسوائیان — رہے سر پہ جوش تماشائیان
بناؤن مین بازیچہ اس حال کو — ہو شنبہ بھی آدینہ اطفال کو
مرے پند گو مجھ سے ڈرتے رہین — لحاظ لکد کوب کرتے رہین
سلاسل پہ زور آزماتا رہون — سدا بیڑیان مین تڑاتا رہون
گرفتار ہر بند آفات مین — گلے طوق گردن مین گہ ہاتھ مین
گرین سر ٹپکنے سے دیوار و در — بنا کر رہون قید خانے کو گھر
نہ اُلجھے کبھی خار دامان کے ساتھ — جگر چاک ہووے گریبان کے ساتھ
کبھی ہرزہ گردی ٹھکانے لگے — کسی شوخ کو رحم آنے لگے
رہین مرکے بھی وحشتین برقرار — قیامت کو اُٹھون تو دیوانہ وار
یونہین سوے جیب و کفن ہاتھ جاے — مری ہرزہ گردی مرے ساتھ جاے
کرے دفن اتنا نہووے کوئی — مری بیکسی کو نہ رووے کوئی
بے گور پانون نہ پھیلاؤن مین — کسی دشت مین مر کے رہ جاؤن مین
جو نہلاے تو سیل دریا مجھے — کفن دے تو دامان صحرا مجھے
جنازہ اُٹھاوے تو روز نشور — کسی دوش کا بار ہون کیا ضرور
نہ چھوڑین مرا ساتھ شبہاے تار — لیے جاؤن یہ تیرگی تا مزار
سدا جان کنی مین گذرتی رہے — مری زندگی مجھ پہ مرتی رہے

مرے منھ پہ سرخی نہ جھلکے کبھو — نہون زرد رنگون مین مین زرد رو
ہوا دار افغان ہو باد سحر — ہنسے زخم گل پر شگاف جگر
گذر جائے خوش زندگی غم کے ساتھ — رہے آہ و نالہ مرے دم کے ساتھ
مری آس حرمان بندھا یا کرے — تمنا کی حسرت نہ آیا کرے
مصیبت مین جان بلاکش رہے — دل و جذب دل مین کشاکش رہے
کرے سختیان سنگ کہسار غم — مجھے سر اٹھانے نہ دے بار غم
دوا سے اثر کو علاقہ نہو — کبھی درد دل سے افاقہ نہو
رکھے سخت بے طاقتی مضمحل — نچھوڑے ذرا مجھ مین جان ضعف دل
دبائے مجھے ناتوانی مری — نہ کام آئے کچھ سخت جانی مری
کھجایا کرون ناخن غم سے دل — تھلکتا رہے دست ماتم سے دل
نہ تاب طپش ہو تو آرام آئے — دم آخرین فکر انجام آئے
لب زخم سے خون ٹپکتا رہے — نمک شور الفت چھڑکتا رہے
بھرے ساغر چشم تلخاب دل — پلائے مے ناب خوناب دل
نشے مین محبت کے سرشار ہون — خراب نگہ ہاے خمار ہون
فغان سہے مرا شور رندانہ وش — یہی بیخودی بس کہ آجائے غش
لگے چپ پر اسپر بھی کیا کیا کہون — رہے جب تلک دم بلکتا رہون
قلق سے سدا تلملایا کرون — سنے کون پر بلبلایا کرون
رہے گرم افغان امید اثر — رہین اجابت دعاے سحر
جہان مین مرے عشق کی دھوم ہو — یہان تک کہ دلبر کو معلوم ہو
مرا نام بدنام کیسا نہو — جہان سنیے میرا ہی افسانہ ہو
ہر اک کوچے مین غل مچاتا پھرون — مین خود خاک اپنی اڑاتا پھرون
جو چھیڑے کوئی تو قیامت کرون — ملامت گرون کو ملامت کرون
سدا اہل تدبیر سے جنگ ہو — اُدھر کف مین بیڑی ادھر سنگ ہو

مری والپسی بینوائی کرے | مری گمرہی رہنمائی کرے
رہوں ہرزہ گرد بیابان شوق | سر خار پامال جولان شوق
بجز پیروی دم نہ لین آبلے | کف پا سے آنکھین ملین آبلے
ہوائے طپیدن اُڑائے مجھے | مری بے پری پر لگائے مجھے
مرا دم بھرین مضطرب زاریان | مرے نام پر جان دین خواریان
ہین دیوانہ و دل فراست شعار | ہین ناکام و سرگرمی کاروبار
پھرون اپنے احوال ہین شاد شاد | ہو یاس آرزو و نامرادی مراد
نگہ ہائے حسرت سے دیکھون جدھر | وہ رو دے مرے حال کو دیکھکر
کرون گر مین بدطالعی کا گلہ | کسی کو نہ ہو سُننے کا حوصلہ
قلق سے مرے سب یہ بیتاب ہون | کہ بیگانے مانند احباب ہون
ترحم سے ہر پیرہن ہو قبا | ملین مجھ سے اغیار جون اقربا
یہ وہ غیر جنکے نہین دل ہین چاہ | نہ وہ غیر جو اس سے رکھتے ہین راہ
نہ وہ اقربا جو ہین بیگانہ وار | نہ وہ اقربا جو ہین اس پر نثار
ستمگر بھی سمجھائین اس شوخ کو | ذرا راہ پر لائین اس شوخ کو
کرے میری تدبیر بیچارگی | زمانہ بدل جائے یکبارگی
مراد دو آجائے تو سیر ہو | کہ پامال جان و دل غیر ہو
مرے بن ملے اُس سے گھبرا نجائے | مرے پاس آئے تو گھبرا نجائے
نہ لے پھر مرے گھر سے جانے کا نام | چلے میرے کہنے پہ وہ خوشخرام
نہ ہو صبر پھر بے قراری کو دیکھ | کرے دلدہی جان نثاری کو دیکھ
نہ پیہم یہ جور و جفا ہو سکے | نہ یون امتحان وفا ہو سکے
مری حالت زار دیکھی نجائے | مری چشم خون بار دیکھی نجائے
جو نیل تمنا مین تاخیر ہو | مکافات حسرت کی تدبیر ہو
شب اور دن ہون گردشین جام کی | تلافی کرے فتنۂ ایام کی

پلائے مجھے اپنی جھوٹی شراب — کرے ایسے ناکام کو کامیاب

ہنسون مین رُلائے رقیبون کو وہ — مری طرح روئے نصیبون کو وہ

نہ پروا کہ ہے منہ دکھانا کبھی — ترستے رہین دیکھنے کو سبھی

شرارت کرے آتش افروزیان — جلانے کو ہون میری دلسوزیان

مری ہر طرح جان نوازی کرے — بلا سے کوئی پھر جیے یا مرے

نہو تنگ گر بھینچ ڈالا کرون — نہ ملنے کا بدلا نکالا کرون

سدا دلبری دلستانی کرے — عنایت کرے مہربانی کرے

کبھی مجھ سے ہرگز کنارہ نہ ہو — نہ ہو بوالہوس کا گذارا نہ ہو

لگے جی نہ میرے مکان کے سوا — نہ ٹھہرے کہین جان یان کے سوا

مزا میرے ہی ساتھ کھانے مین آئے — اگر یون نعیم جنان ہو نہ بھائے

لگے ذکر کیا ہے پلک سے پلک — نہ ہو میرے بازو پہ سر جب تلک

مرے پاس آلیٹے جو شام آئے — مرے ساتھ سونے مین آرام پائے

شکر ریز رغبت مذاق طلب — ملائے ہی رکھے مرے لب سے لب

جو اُٹھون تو اٹھ جائے وہ پاس سے — نہ پھرنے دے گرد اپنے وسواس سے

محبت مین بھی جان دینے نہ دے — بلائین اگر لون تو لینے نہ دے

کرے معتمد ساتھ جاؤن جہان — پس امتحان بھی رہے بدگمان

ہو قابو مین تو بھی وہ بے اختیار — وفا پر وفا کا نہو اعتبار

رکھے مجکو جیسا مین اُسکو عزیز — نہ معشوق و عاشق مین ہو کچھ تمیز

مہیا ہون عشرت کے سامان سب — نکالے مرے دل کے ارمان سب

بس اب چپ کہ مومن دعا ہو چکی — بہت زاری والتجا ہو چکی

ہر اک شعر مین جلوہ گر ہے قبول — تضرع سے بعد اثر کیا حصول

دل سامعین محو تاثیر ہے — دعا ہے کہ افسون تسخیر ہے

مبارک وصال تمنائے وصل — تجلی مہ رو و شبہائے وصل

# مثنوی بمضمون جہاد

پلا مجھکو ساقی شراب طہور — کہ اعضا شکن ہے خمار فجور
کوئی جرعہ دے دین فزا جام کا — کہ آجائے بس نشہ اسلام کا
برنگ مے ایمان کو آجائے جوش — نہ اپنا رہے اور نہ دنیا کا ہوش
عناد نہفتہ کو ظاہر کرون — دم تیغ سے قتل کافر کرون
پے تشنہ کامی سبو در سبو — پیون شوق سے ملحدون کا لہو
یہی اب تو کچھ آگیا ہے خیال — کہ گردن کشون کو کرون پائمال
بہت کوشش و جان نثاری کرون — کہ شرع پیمبر کو جاری کرون
دکھادون بس انجام الحاد کا — نہ چھوڑون کہین نام الحاد کا
نہ کیونکر ہون اس کام مین ناشکیب — ظہور امام زمان ہے قریب
وہ خضر طریق رسول خدا — کہ جو پیرو اس کا ہے سو پیشوا
وہ نور مجسم وہ ظل الٰہ — کہ سایہ سے جسکے خجل مہر و ماہ
زہے سید احمد قبول خدا — سر امتان رسول خدا
نکو گوہری کا نہ پوچھو شرف — علیؑ و حسینؑ و حسنؑ کا خلف
رہے حشر تک زندہ وہ نیکذات — ہے کفار کی موت اسکی حیات
خدا نے مجاہد بنایا اُسے — سر قتل کفار آیا اُسے
دم اس دست و بازو پہ دیوے اجل — لب تیغ کے بوسے لیوے اجل
جلو مین ہمیشہ دوان ہو ظفر — رکاب اسکی پکڑے روان ہو ظفر
کہون کیا لوائے امامت کا اوج — کہ ہین غوثؒ و ابدال سب اہل فوج
خبردار ہو جاؤ اے اہل دل — کہ رحمت برستی ہے اب متصل
ہوا مجتمع لشکر اسلام کا — اگر ہو سکے وقت ہے کام کا
ضرور ایسے مجمع مین ہونا شریک — کہ خوش تم سے ہو وحدہ لاشریک

جو داخل سپاہِ خدا مین ہوا | فدا جی سے راہِ خدا مین ہوا

حبیب حبیبِ خداوند ہے | خداوند اس سے رضامند ہے

امام زمانہ کی یاری کرو | خدا کے لیے جان نثاری کرو

سمجھ لو جو کچھ بھی ہے تمکو تمیز | نہ جان آفرین سے کرو جان عزیز

کسی کو نہین ہے اجل کی خبر | کہ آجائے بیٹھے ہوے اپنے گھر

تو مقدور کس کا کہ آنے نہ دے | تن خستہ سے جان کو جانے نہ دے

تو بہتر یہی ہے کہ جان کام آئے | پس مرگ تربت مین آرام آئے

قیامت کو اٹھو تو تم با مراد | لب الحمد گو اور دل شاد شاد

عجب وقت ہے یہ جو ہمت کرو | حیات ابد ہے گر اس دم مرو

جو ہے عمر باقی تو غازی ہو تم | سزاوار گردن فرازی ہو تم

یہ ملک جہان ہے تمھارے لیے | نعیم جنان ہے تمھارے لیے

شراکت یہان کی ہے طالع کا اوج | کہ ایسا امام اور ایسی ہے فوج

سعادت ہے جو جانفشانی کرے | یہان اور وان کامرانی کرے

الٰہی مجھے بھی شہادت نصیب | یہ افضل سے افضل عبادت نصیب

الٰہی اگرچہ ہون مین تیرہ کار | پہ تیرے کرم کا ہون امیدوار

تو اپنی عنایت سے توفیق دے | عروج شہیدا و صدیق دے

کرم کر نکال اب یہان سے مجھے | ملا دے امامِ زمان سے مجھے

یہ دعوت ہو مقبول درگاہ مین | مری جان فدا ہو تری راہ مین

مین گنج شہیدان مین مسرور ہون | اسی فوج کے ساتھ محشور ہون

# خاتمہ

سپاس و منت مر خدای را جل شانہ و عز اسمہ کہ سخن بر زبان آفریدہ و گوش ہا را از ان بہرہ ور ساخت و ابر را گہرافشانی
آموخت و صدف را بدان آبستنی کرد یعنی بی بضاعتان را از گران مایگان قدری فزون تر نواخت و عارض
معنی را فروغ مہر جہانتاب داد و نقاب الفاظ بران باز کشید و جمال مطلق را از بند مستوری بدر آورد و پردہ
بیگانگی در میان انداخت یعنی فرقی نازک در میانہ محرم و نامحرم نہاد ؎ ہر کس نشناسندہ راز ست و گرنہ
اینہا ہمہ راز ست کہ معلوم عوام ست ✦ درود نامحدود بر روح مقدس سید الفصحا ابلغ البلغا خواجہ عالم
و عالمیان سیدنا و مولانا و نبینا حضرت احمد مجتبی محمد مصطفے صلی اللہ علیہ و آلہ و صحبہ و سلم کہ بدولت گفتار بلاغت آثارش
سخن بپایۂ اعجاز رسید و بتاثیر کلام معجز نظامش کاری کہ از خنجر و سنان بر نیاید از زبان بر آید نطق را آن مایۂ شرف
و امتیاز حاصل شد کہ ملائکہ از بہر ادراک این فضیلت از لباس ملکی در زی انسانی فرود آمدند و لسان عربی را
مزیتی و رجحانی بہم رسید کہ لغت ناشناسان تازی زبان را شایستہ خطاب گویائی ندانستہ ملقب بعجم ساختند ؎
حق جلوہ گر ز طرز بیان محمد ست ✦ آری کلام حق بہ زبان محمد ست ✦ اما بعد بندۂ ہیچمدان عبد الرحمن خلف
میر حسین تسکین غفر اللہ لہما سیئاتہما و تجاوز عن خطیئاتہما بخدمت نکتہ سنجان دقیقہ گزین و ادا پرستان سخن
آفرین التماس میدارد کہ این گلکدۂ معانی و گنج طلسم وجدانی و شیرہ خانۂ روحانی نسخہ سحر حلال و مرقع
تماثیل خیال و بیت الشرف مہر کمال صفۂ عرائس مضامین غرا و روضۂ ریاحین اشعار مطرا مصداق ان
من البیان لسحرا ناسخ زبر اولین و دستور العمل آخرین مجموعۂ افکار نو آئین یعنی دیوان بلاغت آگین کہ ہمین
نتیجہ ایست از نتائج طبع بلند و نفائس فکر ارجمند مقنن قواعد سخنوری و سخندانی و مروج احکام نکتہ سنجی
و نکتہ رانی غواص قلزم تحقیق و شناور دریای تدقیق نبض شناس سخن و مزاجدان گفتار عروج کوکب فن
و فروغ طالع اشعار نازک خیال ژرف نگاہ والا اندیشہ بلند نظر رنگین بیان ادا فہم دقت آفرین
معنی پرور سقراط وقت بقراط زمان فلاطون عصر جالینوس دوران اوستادی و مولائی حکیم غفرانمآب
مومن خان متخلص بہ مومن سلکہ اللہ تعالی بحبوحۃ الجنان تا ابد الابدین و افاض علیہ من شآبیب الرحمۃ
و الرضوان فی اعلی علیین بسکہ وارستگی و آزادگی لازم طبیعت خان مبرور بود و از تدوین و تالیف
و ترتیب کلام خویش چہ ریختہ و چہ فارسی سری نداشتند مدتہا در زمان حیات ایشان از حلیہ

انتظام معطل واز پیرایۂ ترتیب معرّی بود عاقبت چون تشنگی طلب ارباب ذوق بغایت رسید وغوغاے
خریداران از حد درگذشت جناب مستطاب نواب عالی درجات قدسی صفات محمد مصطفیٰ خان بہادر
مدظلہ العالی بجمع وتدوینش ہمت عالی مصروف داشتند ودر فراہم آوردن اصناف کلام ریختہ حضرت
مصنف دقیقہ از دقائق فرونگذاشتند اما ازانجاکہ ہنوز آن قلزم فیض در روانی وآن ابر رحمت در گہرفشانی
بود کلام بلاغت نظامش آناً فاناً متزائد ومتضاعف ویوماً فیوماً متکاثر ومتوافر میشد تا آنکہ بدر کمال را
زمان خسوف فراپیش آمد وآفتاب ہنر نزدیک لب بام رسید یعنی جناب خان ممدوح را مرض الموت
درگرفت وآثار مرگ از آغاز مرض بر ناصیۂ حال ایشان آشکارا گشت چون آن روان فرسا زحمت
قدری دیر کشید بندۂ کمینہ کہ از بدو صبا تا آخر عمر حضرت سابق الوصف در کنار عاطفت ایشان
منظور نظر تربیت ماندہ وباوجود نسبت برادرزادگی علاقۂ پسرخواندگی باآنجناب ہم دارد فرصت وقت را
کہ فی الحقیقت فرصت پروانۂ محفل در آخر شب وفرصت مرغ چمن در آمد زمہریر بیش نبود غنیمت شمردم
ونسخہ کہ بجہد بلیغ وسعی موفور مطابق مجموعہ فراہم آوردۂ نواب معلی القاب با بسیاری از غزلیات و
رباعیات ومخمسات ومثنویات وافراد دیگر کہ بعد از ترتیب اولین صفحۂ اندیشہ لوح بیان ریختہ بود
بقلم خود نگاشتہ بودم از اول تا آخر بامید تصحیح وتقریر بنہج ترتیب خویش پیشگاہ مصنف علیہ الرحمۃ
برخواندم چنانچہ پارہ را بزیور اصلاح وحلیۂ تہذیب آراستند وپارہ بحال خود گذاشتند وسہ روز
در وفات ایشان باقی ماندہ بود کہ دیوان تشریف تمامی دربرکشید واین مصرعہ از زبان حال خان
مغفور تراوش یافت ؎ حوالت باخدا کردیم ورفتیم + اکنون بجزم یقین میتوان گفت کہ بعد این
تدوین وترتیب کہ مرۃً بعد اولی وثانیاً بعد اخری بر روی کار آمدہ ہر کہ بیرون ازین سفینہ بیتے
از ابیات یا فردے از افراد از نتائج فکر صاحب دیوان نشان دہد باید دانست کہ الحاقے
بیش نیست یا خود از کلام او نیست یا مطروح ومنسوخ سخن کوتاہ کتابی ہست عدیم النظیر ونسخہ ایست
فقید البدل حروفش دلنشین ومعانیش نوآئین انچہ در گفتار میر ومیرزا جستہ جستہ توان یافت اینجا
دستہ دستہ میتوان دید منصفی باید صاحب ذوق وماہر فن تا وا رسد کہ سخنور شاعری نکردہ است بلکہ
ساحری کردہ پایۂ سخنش چندان کہ کاوی بالاتر یابی ودر گفتارش چندانکہ سنجی گران تر بینی۔ شعر را
بدینجا کہ رسانیدہ وریختہ را این مرتبہ کہ بخشیدہ۔ کتاب نیست گوہر نایاب ہست۔ ودیوان نیست

انتخاب است ؎ ز فرق تا قدمش ہر کجا کہ می نگرم + کرشمہ دامن دل می کشد کہ جا اینجا ست +
شناوران سخن را مژدہ باد کہ دیوان مومن حلیۂ انطباع پوشید و جنس گران ارز کہ جان گرامی بہائی گی
آن نتواند کرد چون ماہ کنعان در بازار مصر بہ ہیچ می ارزد خزفی چند بیارند و بضاعتی با خود برند
و بختے بدیدنش بہ پردازند و صحائف پیشینیان را از دست بنہند از ند ؎ ہان اہل نظر وقت وداع
دل و دین است + یوسف بتجرید آمدہ در قافلۂ ما + فقط الحمد للہ اولاً و آخراً و ظاہراً و باطناً
والصلوٰۃ والسلام علی خلقہ سیدنا محمد و آلہ و اصحابہ اجمعین تمام شد

## تقریظ مطبوعۂ سابق از شاعر بعدیل و سہیم رشک سلیم منشی امیر احمد امیر مرحوم

حمد خالق لوح و قلم و نعت خواجہ شفیع الامم و منقبت آل اکرم و محمدت اصحاب معظم بیداست سبے پایان
و دامانیست بیکران چالش کنان فسحت آباد خیال گام ازین راہ گردانیدہ اند و آشنایان
بحر زخار اندیشہ طیلسان پندار از دوش برکشیدہ اگر کور در رہ کورشتابد غیر از مضحکہ ہیچ ثمرہ نیابد
بمثل ہیچمدانی کہ محض بیسواد باشد و مطلق بے استعداد غشاوہ رعونت بر دیدہ تند و بفتوے
ابلہی نابینایانہ کند کند باشد کہ سرزیر و پا بالا باشد و گروہ اطفال خشک زن بر قفاہا ان اگر
در پردہ مدح ولی نعمت کہ عین شکر رازق مطلق است زمزمہ سراید و ترنم نماید مقام شناس از مجاز
راہ براہ حقیقت خواہند برد و از دائرہ صورت رو بناموس معنی خواہند آورد آرے آقا
از در تعریف باشد و سزاوار توصیف چنانکہ کاشف دقائق مروت و واقف حقایق فتوت
عنوان صحیفۂ قدردانی دیباچہ جرائد مہربانی محبت کیش الفت اندیش آب رنگ شگفتہ روئی
شمع انجمن دلجوئی رفیق پرور کرم گستر آسمان زمین مہرپروری نردبان دل بدست آوری
منصف مزاج عذر نیوش عطا پاش خطاپوش ملجائے مردم نزدیک و دور جناب منشی
نول کشور مالک مطبع اودھ اخبار و کانپور کہ ابر نیسان آبے ست از بحر عطایش و حکایت
حاتم مقدمہ ایست از دفتر سخایش ہمت بمرتبۂ غایت ست کہ در نقصان خود فائدہ دیگران را
سود و سودا پندارند و حوصلہ بدرجۂ نہایت است کہ در رنج خود راحت عالم را مطمح نظر کیمیا اثر دارند
بفضل ایزد بسیار بخش رونق و ترقی کار است و بہر وقت بہر دکان کتب گرمی روز بازار کتب

مطبوعہ را از منزلت بہا انداختہ بمرگ خودم لعل را کم میرزا از خذف ریزہا ساختہ در ہر کارخانہ مطبع کتاب نادر الوجود زیر تجویز طبع است و در طبع آن خیال تمتع بر داشتن خاص و عام مقصود بالطبع مدح ممدوح از حد بیان متجاوز است کہ دست و زبان تحریر و تقریر آن عاجز ہم پیشگان تحمّل کاوش در کشت مند سینہ میکارند و باجنت میسر مایہ خویش سخت آویزش زانو را ستون جبین کردہ اند و جہ دہر شک بر رو آوردہ ادنی در شیوۂ دلداریہا اینست و لب لباب افسانہ ام چنین است کہ بر خواہش عزیزان علامۂ عصر و شہرۂ آفاق محسود شیوا زبانان عجم و عراق نیروی بہادران عرصۂ تحریر بازوی دلاوران معرکۂ تقریر شیر بیشۂ فصاحت بلبل بوستان بلاغت ناخدای سفینۂ سلاست تاجدار اقلیم متانت ناظم صاحب کمال ناثر عدیم المثال مقنّن قوانین اردوی معلّے در ایجاد فن سخن یکتا و بی ہمتا فخر المتقدمین صاحب زبان شیوا بیان **حکیم مومن خان** کہ رحمت خدا بر روح پاکش باد و داخل مدینۂ منورہ خاکش کلیات کرامت آیات آن رضوان پناہ مغفرت دستگاہ را بمیز در مطبع کانپور طبع فرمودند و بلکہ عوض حق تالیف و مبلغ شوق آنان زر نقد پیش نمودند من کجا و کجا تعریف دیوانش من کجا و کجا ستودگی زبانش بندش چست تراشش درست نشست الفاظ سبحان اللہ تازگی مضمون واہ واہ زور قوت سخن دیدنی و شور طلاقت فن شنیدنی ساحری در پردۂ شاعری کردہ و دل صورت پرستان معنی بدست آوردہ لمعانی معانی روشنش آفتاب را در تاب و تب انداختہ و ابرو نازک گردن مصرعہ بلندش بر ہلال کار نازک ساختہ کل کاپی کلیات فیض بنیاد مشق تازہ کدام کاتب متوطن بلدۂ شاہجہان آباد یگان یگان در نقص انتخاب زردی کاغذ برق سراب سیاہی را با سپیدی اتحاد در اعداد و خرابی کاغذ بران مستزاد خط شستہ چون خط جوہری از قسمت توصیف و تعریف بری تصرف طبع کاتب بران مزید حکم طبع تعجیل و تاکید تخفیف لیف بشغل کار دیگر مطبع ہر قدر کہ توانست نقش اول و دوم و سوم را دید یعنی کاپی و پروف و فرد رائی اعانت دیگری بصحت رسانید نقش اولین کہ بی سنگ و بد نشین بود مانند دانہ سپند سر آتش نشست بر سنگ قبول نمود آلی تو ہم مست بودم عنان اختیار از دست رہا کردم و در ترانہ مدح ولی نعمت نغمۂ خارج آہنگ پرداختم ہمان بہ کہ بخاتمہ تقریظ در سازم و بدعای ترقی آقا پردازم فقط **تاریخ** چون درین مطبع کلام **مومن** منطبع از کرم سبحان گشت ٭ گفت تسلیم بسال طبعش ٭ طبع از دیدن آن شادان گشت

# تاریخ طبع سابق از شاعر عدیم المثل مورخ کامل منشی بھگوان دیال صاحب عاقل ایجنٹ مطبع ھذا

| | |
|---|---|
| کیا ہی بے مثل کلیات چھپا | جس کا شایق ہر دل سے پیر و جوان |
| سال ہجری مین شوق سے عاقل | لکھ عجب کلیات مومن خان |

۱۲۷۴ھ

## خاتمۃ الطبع

للہ الحمد و المنہ کہ ان ایام فرخندہ فرجام مین کلیات فصاحت آیات بلاغت سمات سخنور بے بدل استاد ضرب المثل مقتداے زبان آوران افصح الفصحا حکیم مومن خان دہلوی تغمد اللہ بغفرانہ و اسکنہ بحبوحۃ جنانہ مطبع فیض منبع منشی نول کشور واقع شہر لکھنؤ مین بسرپرستی عالی ہمت بلند حوصلہ امیر و الاہمم ستودہ شیم فرخندہ خو معلی القاب عالیجناب منشی بشن نرائن صاحب بھارگو مالک مطبع دام اقبالہ بحسن انتظام و اہتمام مالاکلام کیسرید اس سیٹھ سپرنٹنڈنٹ مطبع ہذا بصد خوبی و بہزاران خوش اسلوبی بماہ دسمبر سنہ ۱۹۳۰ع بار ششم زیور طبع سے آراستہ و پیراستہ ہوکر نذر ناظرین کرام ہوا

# فہرست منتخب دواوین اردو

یہ وہ دواوین ہین جن مین سے اکثر دیوان آپ کو دوسری جگہ نہین مل سکتے۔
ہر علم و فن کی کتابین مطبع ہذا مین موجود ہین فہرست کتب طلب فرما کر ملاحظہ کیجئے فہرست بلاقیمت روانہ ہوگی۔

**کلیات ظفر** ہر چہار جلد۔ کامل دو جلد۔ سنگلاخ سے سنگلاخ زمینون مین نہایت روانی کے ساتھ غزلین لکھی ہین از ابوظفر سراج الدین بادشاہ آخری دہلی ۱۲؍

**انتخاب کلیات ظفر**۔ اسمین ظفر کی مشہور مشہور غزلین درج ہین ۸؍

**کلیات مومن**۔ مومن کے کلام کی شوخی مشہور عام ہے اسمین اُن کی مثنویات بھی شامل ہین۔ ۶؍

**دیوان ناسخ**۔ استعارات اور تشبیہ مین اُنکا کلام اپنی آپ نظیر ہے۔ از شیخ امام بخش ناسخ لکھنوی ۱۴؍

**کلیات میر تقی میر**۔ تعریف فضول ہے کل شعرائے ماضی و حال کے پیشوا مانے جاتے ہین اور زمانہ اُنکی تعریف مین رطب اللسان نظر آتا ہے۔ اس کلیات مین ان کا تمام کلام مثنوی رباعی قطعات وغیرہ کے اقسام سے موجود ہے۔ ۱۴؍

**کلیات سودا**۔ ہجوگوئی کے بادشاہ اور قصیدہ کے اُستاد ہین میر تقی میر نے بھی انکو شاعر مانا ہے ہر قسم کا کلام اسمین موجود ہے۔ ۱۴؍

**کلیات صنعت**۔ صنائع و بدائع لفظی و معنوی کی اکثر خوبیان اس مین دکھائی گئی ہین۔ ۱۲؍

**کلیات نظیر اکبرآبادی**۔ نظیر ہر رنگ مین فرد تھے جملہ اقسام کا کلام ان کی کلیات مین موجود ہے ۶؍

**دیوان وقار** مصنفہ رائے کشن کمار صاحب رئیس بلاری ضلع مرادآباد ۱۰؍

**بہارستان اشعار**۔ از دیوان رائے کشن کمار صاحب ۴؍

**کلیات صفدر** مصنفہ نواب صفدر علیخانصاحب کلام سادہ اور صاف ہے ۱۴؍

**کلیات وہبی**۔ کاغذ دو قسم سفید چکنا ۱۲؍

**ایضاً** کاغذ سفید رسمی۔ از منشی شیو پرشاد صاحب وہبی ۱۰؍

**دیوان غافل**۔ از منور خانصاحب غافل لکھنوی ۵؍

**دیوان داغ غیر مطبع**۔ اسکی تعریف فضول ہے یہی وہ کلام ہے جس نے داغ کو فصیح الملک کا خطاب دلایا ۱۴؍

